(۹)مَا كَانَ اللّٰهُ لِيَذَرَ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلٰى مَآ اَنْتُمْ عَلَيْهِ حَتّٰى يَمِيْزَ الْخَبِيْثَ مِنَ الطَّيِّبِ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَيْبِ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَجْتَبِىْ مِنْ رُّسُلِهٖ مَنْ يَّشَآءُ فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَاِنْ تُؤْمِنُوْا وَتَتَّقُوْا فَلَكُمْ اَجْرٌ عَظِيْمٌ

(آل عمران:۱۸۰)

ترجمہ:۔اللہ تعالیٰ کے شایان شان نہیں کہ وہ مومنوں کو اسی حالت پر چھوڑ دے جس پر تم ہو۔ بلکہ وہ طیب وخبیث میں امتیاز کرتا رہے گا مگر وہ تم کو (براہ راست) غیب پر مطلع نہ کرے گا لیکن وہ جس کو چاہے گا اپنے رسولوں کے طور پر منتخب کرے گا۔تم اے مسلمانو! اللہ اور اس کے سب رسولوں پر ایمان لاؤ۔اگر تم ایمان لاؤ گے اور تقویٰ اختیار کرو گے تو تمہارے لئے بہت بڑا اجر ہوگا''

قارئین کرام! اس آیت میں خطاب صحابہ رضی اللہ عنہم اور ساری امت مسلمہ سے ہے۔پہلی قوموں سے نہیں مسلمانوں سے ہے۔اللہ تعالیٰ وعدہ فرماتا ہے کہ وہ خبیث اور طیب میں امتیاز کرے گا لیکن اس کے لئے یہ صورت نہ ہوگی کہ براہ راست ہر شخص کو یہ غیبی بات بتائی جائے کہ کون طیب ہے اور کون نہیں۔ بلکہ اللہ تعالیٰ اس امتیاز کے لئے یہ طریق اختیار فرمائے گا کہ وہ اپنے برگزیدہ رسول مبعوث کرتا رہے گا۔اس وعدہ کے بعد اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو تاکید فرمائی ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے سب رسولوں پر ایمان لائیں۔ایمان لانے اور تقویٰ اختیار کرنے کی صورت میں انہیں اجر عظیم ملے گا

یہ گویا آنحضرت ﷺ کے بعد کے امتی نبیوں پر ایمان لانے کا میثاق ہے۔ کیونکہ آنحضرتؐ کے بعد صرف آپ کی اطاعت کرنے والے اور آپؐ کی شریعت کا نفاذ کرنے والے انبیاء ہی آسکتے ہیں جیسا کہ دوسری نص وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ سے بالبداہت ثابت ہے۔

(۱۰)(الف)وَاِنْ مِّنْ قَرْيَةٍ اِلَّا نَحْنُ مُهْلِكُوْهَا قَبْلَ يَوْمِ الْقِيَامَةِ اَوْ مُعَذِّبُوْهَا عَذَاباً شَدِيْداً كَانَ ذٰلِكَ فِى الْكِتٰبِ مَسْطُوْراً (بنی اسرائیل:۵۹)

(ب)وَمَا كُنَّا مُعَذِّبِيْنَ حَتّٰى نَبْعَثَ رَسُوْلاً (بنی اسرائیل:۱۶)

ترجمہ:۔(الف)''قیامت سے پہلے پہلے ہم ہر بستی کو ہلاک کرنے والے ہیں یا سخت عذاب دینے والے ہیں۔یہ کتاب میں مقرر ہے''

(ب)''ہم عذاب نہیں دیا کرتے جب تک رسول مبعوث نہ کرلیں''

ان دونوں آیتوں پر نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ عذاب اور ہلاکت سے پہلے بعثت رسول ضروری ہے تا منکرین یہ نہ کہہ سکیں رَبَّنَا لَوْ لَآ اَرْسَلْتَ اِلَيْنَا رَسُوْلاً فَنَتَّبِعَ اٰيٰتِكَ مِنْ قَبْلِ اَنْ نَّذِلَّ وَنَخْزٰى. (طٰہٰ:۱۳۵) کہ اے خدا! اگر تو ہماری طرف کسی رسول کو مبعوث فرما دیتا تو ہم ذلیل و رسوا ہونے سے پیشتر تیری آیات کی پیروی کر لیتے''

اب یہ مضمون واضح ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے بعد آنے والے امتی رسولوں پر ایمان لانا بھی ضروری ہے اور منکرین اور معاندین اسلام پر ان کے ذریعہ سے اتمام حجت ہوگی اور وہ مستحق عذاب قرار پائیں گے۔

ان دس آیات پر ادنیٰ تدبر سے یہ حقیقت کھل جاتی ہے کہ قرآن مجید کے رو سے **من يطع الله والرسول** کی قید کے ساتھ آنحضرت ﷺ کے بعد امتی انبیاء کا آنا ممکن ہے۔البتہ قرآنی شریعت کو منسوخ کرنے والے یا فیضان محمدیؐ کے منکر نبی نہیں آسکتے۔پس اس حقیقت کی روشنی میں خاتم النبیین کی یہی تفسیر درست اور قابل قبول ہے کہ آنحضرت ﷺ کے بعد نئی شریعت لانے والے انبیاء کا آنا ممتنع ہے مگر امتی نبیوں کی بعثت جاری ہے۔اسی سے فیضان محمدیؐ کا کمال ظاہر ہوتا ہے۔

**آیات قرآنیہ کی شیعہ تفسیر**۔مسئلہ ختم نبوت پر آیات قرآنی کی رو سے روشنی ڈالی جا

چکی ہے،اہلسنت کی روایات پر بھی تبصرہ موجود ہے۔اب مختصر طور پر شیعہ کتب تفسیر وعقائد کے رو سے ختم نبوت کی حقیقت درج ذیل کی جاتی ہے تا شیعہ بھائیوں کو بھی سمجھنے میں سہولت رہے:۔

(۱) آیت اِنِّیْ جَاعِلُکَ لِلنَّاسِ اِمَاماً قَالَ وَمِنْ ذُرِّیَّتِیْ قَالَ لَا یَنَالُ عَهْدِی الظّٰلِمِیْنَ. (سورہ البقرہ:۱۲۵)

یعنی اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم نبی اللہ سے کہا کہ میں تجھے لوگوں کے لئے امام بنانے والا ہوں تو انہوں نے عرض کی کہ میری اولاد میں سے بھی امام بنائیو۔اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میرا عہد ظالموں کو نہ ملے گا۔

اس آیت کے متعلق شیعہ تفسیر میں لکھا ہے:۔"**فابطلت هذه الاية امامة كل ظالم الیٰ يوم القيامة وصارت فی الصفوة** (تفسیر صافی زیر آیہ مذکورہ) کہ اس آیت نے قیامت تک کیلئے ہر ظالم کی امامت کو باطل کر دیا۔ہاں اس سے پاک لوگوں کی امامت قیامت تک ثابت ہوگئی۔گویا امامت ابراہیمی کا سلسلہ جاری رہے گا۔

(۲) آیت هُوَالَّذِیْ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدیٰ وَدِیْنِ الْحَقِّ میں رسول کے بھیجے جانے کا ذکر ہے۔شیعہ صاحبان کے ہاں لکھا ہے:۔

(الف)"**نزلت فی القائم من اٰل محمد**"(بحارالانوار جلد ۱۲ص۱۲) کہ یہ آیت امام مہدی کے بارے میں نازل ہوئی۔(ب)"مراد از رسول در اینجا امام مہدی موعود است"(غایۃ المقصود جلد ۲ص۱۲۳مطبع شمس الھند لاہور)

(۳) آیت یُلْقِی الرُّوْحَ مِنْ اَمْرِهٖ عَلٰی مَنْ یَّشَآءُ کے بارے میں شیعہ تفسیر میں لکھا ہے:۔

"**قيل الروح الوحی.....وقيل ان الروح هٰهنا النبوة عن**

**السدی**"(تفسیر مجمع البیان سورۃ المومن زیر آیت ۱۶)

کہ بعض نے اس آیت میں الروح سے مراد وحی لی ہے۔سدّی کہتے ہیں کہ اس جگہ نبوت مراد ہے"

پس اس آیت سے ثابت ہے کہ اللہ تعالیٰ آئندہ بھی نبوت کو جاری رکھے گا۔

(۴) آیت **واذ اخذ اللہ میثاق النبیین** کے متعلق شیعہ صاحبان کا عقیدہ ہے کہ:۔

(الف)"**ما بعث اللہ نبیاً من لدن اٰدم الا ویرجع الی الدنیا فینصر امیر المومنین**" (تفسیر القمی ص۲۳)

(ب)"فرمود کہ آں وقتے خواہد بود کہ حق تعالیٰ جمع کند در پیش روئے او پیغمبراں ومومناں را تایاری کنند اورا" (حق الیقین ص۱۵۶)

گویا شیعہ بھائیوں کے نزدیک امیر المومنین امام مہدی علیہ السلام کی نصرت کے لئے سب نبی تشریف لائیں گے۔اس عقیدۂ رجعت کی رو سے جب سب نبی آسکتے ہیں تو ایک نبی کی بعثت پر کیا اعتراض ہوسکتا ہے؟

(۵) آیت **یا بنیّ اٰدم اما یأتینکم رسل منکم** کے متعلق شیعہ تفسیر میں لکھا ہے:۔

"**فقال( یا بنی اٰدم )وھو خطاب یعم جمیع المکلفین من بنی اٰدم من جاءہ الرسول منھم ومن جاز ان یاتیہ الرسول** "

(مجمع البیان سورۃ اعراف زیر آیت ۳۵)

ترجمہ:۔اللہ تعالیٰ نے بنی آدم کا لفظ رکھا ہے جس سے تمام مکلّف انسان مراد ہیں۔وہ بھی جن کے پاس رسول آچکے اور وہ بھی جن کے پاس رسولوں کا آنا ممکن ہے"

پس سب آدمزادوں کونبیوں کے آنے کی خبر دی گئی ہے تو اس سلسلہ کا قیامت تک رہنا ضروری ہوا۔

(٦) آیت **فوھب لی ربی حکماً وجعلنی من المرسلین** کے متعلق لکھا ہے کہ امام مہدی یہ کہیں گے اور اس آیت کو اپنے اوپر چسپاں کریں گے۔ گویا امام مہدی مرسلین میں سے ہوں گے۔ (کتاب اکمال الدین ص ۱۸۹)

**کیا اب ضرورت نبوت نہیں؟** شیعوں کی معتبر کتاب میں لکھا ہے کہ:۔

''اگر کسی وقت میں نوع انسانی معلم روحانی کی محتاج تھی تو اب بھی ہے۔ الا یہ کہہ دیا جائے کہ انسان محتاج پیغمبر و امام و معلم روحانی نہ تھا اور بعثت معلمین الٰہی معاذ اللہ فضول اور لغو ہے۔ ورنہ جو اول ضرورت کو تسلیم کرتا ہے وہ اب بھی کریگا۔ جو پہلے انبیاء واوصیاء وائمہ کو مانتا ہے وہ اب بھی مانے گا اور وجود امام کو تسلیم کرے گا۔ وجود امام آخرالزمان کا منکر تمام انبیاء و اوصیاء کا منکر ہے اور یہی قول پیغمبرؐ سے بھی ثابت ہے''

(الصراط السوی ص ۴۹۔۵۰ ناشر منیجر البرہان بکڈ پو اسلام پورہ لاہور)

**امت محمدیہؐ میں نبوت:۔** حضرت امام ابوجعفرؓ ابراہیمی نسل کی نعمتوں ''الرسل والانبیاء والائمۃ'' کے ذکر پر فرماتے ہیں:۔

**''فکیف یقرون فی ال ابراھیم علیہ السلام وینکرونہ فی آل محمد ﷺ''**

**(الاصول من الجامع الکافی از ابو جعفر محمد بن یعقوب کتاب الحجہ باب ان الائمۃ ھم ولاۃ الامر)**

کہ عجیب بات ہے کہ لوگ ان نعمتوں کا وجود آل ابراہیمؑ میں تو تسلیم کرتے ہیں لیکن آل محمدؐ میں ان کا انکار کرتے ہیں''

پس امت محمدیہؐ میں تابع نبیوں کا آنا تعجب خیز نہیں بلکہ اس نعمت کا آل محمد ﷺ میں نہ پایا جانا حیرت کا موجب ہوگا۔

**شیعوں کے لغوی حوالے:۔** (۱) شیعہ لغت مجمع البحرین میں لکھا ہے:۔

**"ومحمد خاتم النبيين يجوز فيه فتح التاء و كسرها فالفتح بمعنى الزينة ماخوذ من الخاتم الذى هو زينة للابسه"** (زیر لفظ خَتَمَ)

کہ خاتم النبیین میں خاتَم اور خاتِم دونوں جائز ہیں اور خاتَم کے معنے زینت اور خوبصورتی کے ہوں گے۔ یہ انگوٹھی سے ماخوذ ہے جو کہ پہننے والے کے لئے موجب زینت ہوتی ہے"

(۲) حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا قول ہے کہ آنحضرت ﷺ کی شان ہے:۔ **"الخاتم لما سبق و الفاتح لما انفلق"** کہ آپؐ کے آنے سے پہلے دور ختم ہو گئے اور اب آپ نئے دور کے کھولنے والے ہیں"

(نہج البلاغہ جلد ۱ ص ۱۴۳۔ دار الکتب العربیہ الکبریٰ مصر)

(۳) آنحضرت ﷺ نے حضرت علیؓ کو خاتم الاولیاء قرار دیا۔

(تفسیر صافی از ملا محسن فیض کاشانی ص ۴۳۴ از انتشارات کتاب فروشے محمودی)

(۴) علامہ محمد سبطین نے اپنے رسالہ الصراط السوی میں آنحضرت ﷺ کو خاتم المعلمین قرار دیا ہے۔ (ص ۴۸ ناشر برہان بک ڈپو لاہور)

(۵) حضرت علیؓ نے اپنے آپ کو خاتم الوصیین کہا ہے۔

(منار الہدیٰ از علی بحرانی ص ۱۰۹۔۱۱۰ مطبع گلزار حسنی کائنہ بمبئی ۱۳۲۰ء)

(۶) مشہور شیعہ کتاب "من لا یحضرہ الفقیہ" کے ٹائٹل پیج پر الشیخ الصدوق کو خاتم المحدثین لکھا گیا ہے۔

کیا شیعہ صاحبان ماننے کے لئے تیار ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے بعد کوئی معلم نہیں ہوا؟ حضرت علیؓ کے بعد کوئی ولی یا وصی نہیں ہوا؟ یا جناب الشیخ الصدوق کے بعد کوئی محدث نہیں ہوا اور نہ آئندہ ہوگا؟

**تین فیصلہ کن حوالے:۔** اوّل۔شیعہ تفسیر میں لکھا ہے:۔''**حشر الله الاولین والاٰخرین من النبیین والمرسلین**''(تفسیر القمی جلد۲ص۲۸۵ مطبع النجف ۱۳۸۶ھ)

کہ اللہ تعالیٰ پہلے اور پیچھے آنے والے نبیوں کو اٹھائے گا''

قابل غور ہے کہ اگر کسی نبی کے آنے کا امکان ہی نہیں تو یہ پیچھے آنے والے نبی کون ہیں؟

دوم۔شیعوں کی مستند کتاب اکمال الدین میں لکھا ہے:۔

''**فالھداة من الانبیاء والاوصیاء لا یجوز انقطاعھم مادام التکلیف من الله عز وجل لازماً للعباد**''

(ازابی جعفر محمد بن علی القمی ص۶۲۵ مطبع حیدریہ نجف)

ترجمہ:۔جب تک بندے اللہ تعالیٰ کے احکام کے مکلّف ہیں تب تک ہدایت دینے والے نبیوں اور وصیوں کا انقطاع جائز نہیں''

سوم۔اللہ تعالیٰ کا قول تفسیر القمی میں لکھا ہے کہ اس نے **غرفة من الماء** کو ہاتھ میں لے کر کہا:۔

''**منك اخلق النبیین والمرسلین وعبادی الصالحین والائمة المھتدین والدعاةالی الجنة واتباعھم الیٰ یوم القیامة ولا ابالی**''

(جلد ۱ ص ۳۷ مطبع نجف)

ترجمہ:۔(اے قطرہ پانی!) میں تجھ سے قیامت تک نبی،رسول،نیک بندے،ہدایت

یافتہ امام، جنت کے داعی اوران کے اتباع پیدا کرتا رہوں گا اور مجھے کسی کی پرواہ نہ ہوگی‘‘

ان حوالہ جات سے بالبداہت ثابت ہے کہ شیعہ نقطہ نگاہ سے خاتم النبیین کے یہی معنی ہیں کہ آپ کی امت کے لئے تمام ابواب نعمت مفتوح ہیں اور آپؐ سب سے افضل نبی ہیں۔لفظ خاتم النبیین انقطاع نبوت غیر تشریعی پر دلیل نہیں ہے۔

# فصل چہارم

## احادیث نبویہؐ کی روشنی میں خاتم النبیین کا مفہوم

جناب مودودی صاحب نے چودہ احادیث پیش کرتے ہوئے تحریر کیا ہے کہ:۔

''اب سوال یہ ہے کہ محمد رسول اللہ ﷺ سے بڑھ کر قرآن کو سمجھنے والا اوراس کی تفسیر کا حقدار اور کون ہوسکتا ہے کہ وہ ختم نبوت کا کوئی دوسرا مفہوم بیان کرے اور ہم اسے قبول کرنا کیا معنی قابل التفات بھی سمجھیں'' (ختم نبوت ص۲۱)

بلا شبہ رسول مقبول ﷺ سب سے زیادہ قرآن مجید سمجھنے والے تھے اور بلا شبہ آپؐ کی تفسیر ہی اس بات کی حقدار ہے کہ اسے قبول کیا جائے اوراس کی مخالف کوئی اور بات قابل اعتناء نہ ہو۔ یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے مگر مودودی صاحب کا اس موقعہ پر یہ ارشاد ''**کلمة الحق اريد بها الباطل**'' کا مصداق ہے۔

ہم جناب مودودی صاحب کی پیش کردہ چودہ روایات پر تفصیلی روشنی ڈالنے سے قبل لفظ خاتم النبیین کے معنوں کی تعیین از روئے حدیث کرنے کے لئے تین بنیادی مسائل ذکر کرنا ضروری سمجھتے ہیں:۔

**پہلا بنیادی مسئلہ**:۔قرآن مجید میں لفظ خاتم النبیین آنحضرت ﷺ کے لئے بطور مدح اور وصف وارد ہوا ہے۔اس بارے میں مسلمانوں کا اجماع ہے کہ خاتم النبیین ہونا حضور ﷺ کی بلند ترین شان ہے اور یہ آپؐ کی ایسی فضیلت ہے جو کسی اور نبی کو حاصل نہیں۔خود جناب مودودی ساحب نے تیسرے نمبر پر جو حدیث پیش کی ہے اس میں حضورؐ

نے فرمایا'فضلت علی الانبیاء بستٍ' (ص۱۴) کہ مجھے سب نبیوں پر چھ فضیلتیں حاصل ہیں جن میں سب سے بڑی اور آخری فضیلت یہ ہے ختم بی النبیون کہ مجھے خاتم النبیین بنایا گیا ہے۔اس جگہ حدیث نبوی انا سیدالاولین و الاخرین من النبیین (رواہ الدیلمی) بھی قابل توجہ ہے۔

پس جب یہ طے ہوگیا کہ خاتم النبیین آنحضرتؐ کی امتیازی فضیلت ہے تو اس کے معنوں کی تعیین کرتے وقت کبھی نہ بھولنا چاہئے کہ ایسے معنے کئے جاویں جن سے آنحضرت ﷺ کی افضلیت ثابت ہو۔اس مرحلہ پر ہم جناب مودودی صاحب اوران کے سب ہمنواؤں سے پرزور مطالبہ کرتے ہیں کہ وہ بتائیں کہ محض زمانے کے لحاظ سے پیچھے آنے اور آخری ہونے میں کیا وجہ فضیلت ہے؟ جواب دیتے وقت حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نانوتوی کی مندرجہ ذیل تصریح کو ضرور مدنظر رکھا جائے۔تحریر فرماتے ہیں کہ:۔

''عوام کے خیال میں تو رسول اللہ صلعم کا خاتم ہونا بایں معنی ہے کہ آپکا زمانہ انبیاء سابق کے زمانے کے بعد اور آپ سب میں آخری نبی ہیں مگر اہل فہم پر روشن ہوگا کہ تقدم یا تاخر زمانی میں بالذات کچھ فضیلت نہیں۔پھر مقام مدح میں ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین فرمانا اس صورت میں کیونکر صحیح ہوسکتا ہے۔ہاں اگر اس وصف کو اوصاف مدح میں سے نہ کہئے اور اس مقام کو مقام مدح قرار نہ دیجئے تو البتہ خاتمیت باعتبار تاخر زمانی صحیح ہو سکتی ہے مگر میں جانتا ہوں کہ اہل اسلام میں سے کسی کو یہ بات گوارا نہ ہوگی''

(تحذیرالناس ص۳)

ہمارے نزدیک خاتم النبیین کے معنوں کو حل کرنے کے لئے یہ مسئلہ ایک کلید ہے۔

**دوسرا بنیادی مسئلہ**:۔اس جگہ دوسرا بنیادی مسئلہ حضرت مسیحؑ کی آمد کا عقیدہ ہے۔

مودودی صاحب نے اپنے کتابچہ میں اس بارے میں متعدد روایات درج فرمائی ہیں (جن پر ہم آگے چل کر اسی فصل میں بحث کر رہے ہیں) مودودی صاحب کو ان احادیث کے ظاہری معنوں پر اتنا اصرار ہے کہ آپ لکھتے ہیں کہ:۔

''اس مقام پر یہ بحث چھیڑنا بالکل لا حاصل ہے کہ وہ (حضرت مسیحؑ) وفات پا چکے ہیں یا زندہ کہیں موجود ہیں بالفرض وہ وفات ہی پا چکے ہیں تو اللہ انہیں زندہ کر کے اٹھا لانے پر قادر ہے۔ وگرنہ یہ بات اللہ کی قدرت سے ہرگز بعید نہیں ہے کہ وہ اپنے کسی بندے کو اپنی کائنات میں کہیں ہزار ہا سال تک زندہ رکھے اور جب چاہے دنیا میں واپس لے آئے'' (ختم نبوت ص ۵۴)

اس عبارت کو پڑھ کر بار بار تعجب ہو رہا ہے کہ جناب مودودی صاحب کے نزدیک صرف یہ بات ہی اللہ کی قدرت سے بعید ہے کہ وہ اپنے کسی بندے کو محمد عربی ﷺ کے کسی امتی کو مسیح ناصری کے مقام پر کھڑا کر سکے باقی سب کچھ وہ خدا کی قدرت میں مانتے ہیں۔ مجھے یاد ہے کہ ایک دفعہ ہم چند اہل حدیث علماء کے ساتھ ریل کے ایک ڈبہ میں بدوملہی سے لاہور آ رہے تھے تو ایک خوش طبع مولوی صاحب نے مجھے فرمایا کہ اگر آپ اللہ تعالیٰ کو ''علیٰ کل شیءٍ قدیر'' مان لیں تو ہمارا آپ کا فوراً فیصلہ ہو جاتا ہے۔ میں نے کہا کہ میں تو یہ ایمان رکھتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے تو وہ صاحب فرمانے لگے کہ کیا آپ کے نزدیک اللہ تعالیٰ حضرت مسیحؑ کو آسمان پر لے جانے پر بھی قادر ہے؟ میں نے کہا ہاں وہ ہر چیز پر قادر ہے' وہ مسیح کو آسمان پر لے جانے پر بھی قادر ہے۔ مولوی صاحب نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ لو بھئی اب فیصلہ ہو گیا۔ میں نے عرض کیا کہ ابھی ادھورا فیصلہ ہوا ہے، ایک حصہ باقی ہے۔ میں نے کہا کہ وہ یہ کہ آپ بھی اللہ تعالیٰ کو ہر چیز پر قادر مان لیں۔ مولوی صاحب نے فوراً کہا کہ ہم مسلمان تو پہلے ہی اللہ تعالیٰ کو علیٰ کل

شَیْءٍ قَدِیْر مانتے ہیں۔میں نے کہا اب پھر آپ میرے سوال کا جواب دیں اور وہ یہ ہے کہ کیا اللہ تعالیٰ حضرت میرزا غلام احمدؑ صاحبؑ کو مسیح موعود بنانے پر قادر ہے؟ مولوی صاحب کے منہ سے بے ساختہ نکل گیا کہ وہ ایسا تو نہیں کرسکتا۔ڈبہ میں قہقہہ پڑ گیا اور میں نے کہا لیجیے آپ نے ہی اللہ تعالیٰ کی قدرت کا انکار کیا ہے ورنہ ابھی مکمل فیصلہ ہو جاتا۔

جناب مودودی صاحب کا دل وفات مسیح کے واضح دلائل کے سامنے ان کی وفات کو"فرض" کر لیتا ہے مگر پھر کہتا ہے کہ خدا انہیں دوبارہ زندہ کر کے لے آئے گا۔غالباً محبت مسیح کے غلو میں یا اپنی ضد میں ان کو قرآن مجید کا صریح فیصلہ یاد نہیں رہا ورنہ وہ ایسی بات نہ کہتے۔اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فَيُمْسِكُ الَّتِيْ قَضٰى عَلَيْهَا الْمَوْتَ (الزمر:۴۳) کہ جس جان پر ایک دفعہ موت وارد ہو جائے اسے اللہ تعالیٰ دنیا میں دوبارہ بھیجنے کی بجائے عالم آخرت میں روک رکھتا ہے"

خیر ہم اس جگہ وفات مسیحؑ پر بحث نہیں کر رہے،ہم صرف یہ بتانا چاہتے ہیں کہ مودودی صاحب مسیحؑ کے دوبارہ آنے پر کتنے یقین کا اظہار کرتے ہیں اور ان کا آنا حدیثوں کے رو سے کتنا لازمی سمجھتے ہیں کہ ان کے نزدیک وہ وفات بھی پا گئے ہوں تو دوبارہ زندہ کر کے بھیجے جائیں گے۔مودودی صاحب کے اس عقیدہ سے مسئلہ ختم نبوت خود بخود حل ہو جاتا ہے۔مودودی صاحب ہزار تاویلیں کریں مگر وہ اپنے قلم سے اپنے رسالہ میں ایک فیصلہ کن حدیث نقل کر چکے ہیں۔حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا:۔

لیس بینی وبینہ نبی و انہ نازل

کہ مسیح اور میرے درمیان اور کوئی نبی نہیں اور وہ آئندہ نازل ہونے والے ہیں۔ مودودی صاحب نے یہ حدیث اپنے کتابچہ کے صفحہ۴۳ پر درج کی ہے۔اس سے دو اہم

مسئلے طے ہو جاتے ہیں:۔

(۱) آنے والا مسیح موعود بہر حال نبی ہے۔

(۲) آنحضرتؐ اور مسیح موعود کے درمیانی زمانہ میں کوئی نبی آنے والا نہیں۔

دوسرے واضح نتیجہ سے ان تمام احادیث کی تشریح ہو جاتی ہے جن میں لا نبی بعدی کے قسم کے الفاظ مروی ہیں۔ گویا یہ نفی اس زمانہ سے متعلق ہے جو آنحضرتؐ اور مسیح موعود کا درمیانی زمانہ ہے۔

پہلا نتیجہ بھی واضح ہے اگر مسیح موعود غیر نبی ہوتا تو لیس بینی و بینہ نبی کہنا بے معنی ٹھہرتا ہے۔

خاتم النبیین کے معنوں کے سمجھنے کے لئے یہ دوسری کلید ہے۔

**تیسرا بنیادی مسئلہ**:۔ واقعات یوں ہیں کہ ۵ ہجری میں آیت خاتم النبیین کا نزول ہوا۔ ۹ ہجری میں حضور علیہ الصلوۃ والسلام کا صاحبزادہ ابراہیم تولد ہوا اور فوت ہو گیا۔ اس کی وفات پر نبی پاک ﷺ نے یہ بھی ارشاد فرمایا **لو عاش لکان صدیقاً نبیاً** (ابن ماجہ کتاب الجنائز باب **ماجاء فی الصلوٰۃ علی ابن رسول اللہ ﷺ و ذکر وفاتہ**)

کہ اگر ابراہیم زندہ رہتا تو نبی ہوتا۔ حضور کا یہ ارشاد آیت خاتم النبیین کے نزول کے بعد ہے اور درحقیقت یہ خاتم النبیین کی واضح تفسیر ہے۔

اس ارشاد نبویؐ سے واضح ہے کہ خاتم النبیین کا لفظ آپؐ کے نزدیک صدیق نبی یا امتی نبی بننے میں ہرگز روک نہیں۔ ورنہ اس موقعہ پر یوں ارشاد فرماتے کہ اگر یہ زندہ بھی رہتا تب بھی نبی نہ بن سکتا کیونکہ میں خاتم النبیین ہوں۔ مگر حضورؐ نے جو ارشاد فرمایا اس سے عیاں ہے کہ حضورؐ کا خاتم النبیین ہونا تو صاحبزادہ ابراہیم کے نبی بننے میں روک نہ تھا محض اس کا وفات پا جانا روک تھا۔ جس سے ظاہر ہے کہ خاتم النبیین کے باوجود امتی نبیوں

کا دروازہ کھلا ہے۔ یہ ایسی ہی بات ہے کہ کسی ہونہار طالب علم کے فوت ہو جانے پر کہا جائے کہ اگر یہ زندہ رہتا تو ایم۔اے کر لیتا۔ظاہر ہے کہ یہ فقرہ اسی صورت میں کہا جائے گا جب ایم اے پاس کرنا ممکن ہو۔اسی طرح **لو عاش لکان صدیقاً نبیاً** کا تقاضہ ہے کہ امتی نبوت کو اپنی ذات میں ممکن مانا جائے۔

حدیث **لو عاش لکان صدیقاً نبیاً** کے متعلق لکھا ہے :۔

''**اما صحة الحدیث فلا شبهة فیها لانه رواہ ابن ماجة وغیرہ کما ذکرہ ابن حجر**'' (الشہاب علی البیضاوی جلد ۷ ص ۱۷۵)

امام ملا علی قاریؒ اس حدیث کو تین طریقوں سے مروی اور قوی قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

''**لو عاش ابراهیم وصار نبیاً وکذا لو صار عمر نبیاً لکانا من اتباعه علیه السلام کعیسیٰ والخضر والیاس علیهم السلام فلا یناقض قوله تعالیٰ خاتم النبیین اذ المعنی انه لا یاتی نبی بعده ینسخ ملتهٗ ولم یکن من امته ویقوی حدیث لو کان موسیٰ علیه السلام حیاً لما وسعهٗ الا اتباعی**''

یعنی اگر ابراہیم زندہ رہتے اور نبی بن جاتے ،اسی طرح حضرت عمرؓ نبی بن جاتے تو آنحضرت ﷺ کے متبع یا امتی نبی ہوتے جیسے عیسیٰ ،خضر اور الیاس علیہم السلام ہیں۔ یہ صورت خاتم النبیین کے منافی نہیں ۔کیونکہ خاتم النبیین کے تو یہ معنے ہیں کہ اب آنحضرتؐ کے بعد ایسا نبی نہیں آ سکتا جو آپؐ کی شریعت کو منسوخ قرار دے اور آپؐ کا امتی نہ ہو۔ ان معنوں کی تائید حدیث **لو کان موسیٰ حیاً** سے بھی ہوتی ہے کہ اگر موسیٰ زندہ ہوتے تو انہیں میری پیروی کے بغیر چارہ نہ ہوتا''

(موضوعات کبیر ملا علی قاری ص ۵۸۔۵۹ مطبع مجتبائی دہلی)

پس حدیث نبوی **لو عاش لکان صدیقاً نبیاً** تیسری کلید ہے جس سے وہ تمام اشکال حل ہو جاتے ہیں جو احادیث کے غلط معنے کر کے مودودی صاحب نے پیدا کرنے کی کوشش فرمائی ہے۔

**مودودی صاحب کی روایات کی پہلی حدیث:**۔ آیئے اب ہم ان بنیادی مسائل کی روشنی میں جناب مودودی صاحب کی پیش کردہ احادیث کا تفصیلی جائزہ لیں۔

**کانت بنو اسرائیل تسوسهم الانبیاء کلما هلک نبی خلفه نبی.....الخ**

الجواب (۱) ''**سیکون فی امتی خلفاء**'' کے الفاظ جو حدیث میں آئے ہیں صاف بتا رہے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے اپنے بعد قریب کا زمانہ مراد لیا ہے۔ جیسا کہ لفظ ''س'' سے ظاہر ہے جو مستقبل قریب کے لئے آتا ہے۔ یعنی میرے معاً بعد خلفاء ہوں گے اور معاً بعد نبی کوئی نہ ہوگا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ اس حدیث سے ہمیشہ کے لئے امتی نبوت کی نفی پر استدلال درست نہیں۔

(۲) اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ بنی اسرائیل میں معمول یہ تھا کہ ان میں نبی بادشاہ بھی ہوتا تھا۔ جب کوئی نبی مرتا تو اس کا جانشین بھی بادشاہ ہی ہوتا تھا آنحضرتؐ نے فرمایا کہ میری امت میں بادشاہت اور نبوت جمع نہیں ہوں گی۔ چنانچہ دیکھ لو ابوبکرؓ، عمرؓ، عثمانؓ، علیؓ، بادشاہ (خلیفے) تو ہوئے نبی نہ تھے۔ اور جو نبی ہوا (مسیح موعودؑ) وہ بادشاہ نہ ہوا۔

(۳) اس حدیث سے یہ نکالنا کہ آنحضرت ﷺ کے بعد مطلقاً کوئی نبی نہیں ہوگا قطعاً غلط ہے۔ کیونکہ آنحضرتؐ نے آنے والے مسیح موعود کو مسلم کی حدیث میں ''**نبی الله**'' کر کے پکارا ہے

(دیکھو مشکوٰۃ باب العلامات بین یدی الساعۃ و ذکر الدجال و مسلم کتاب الفتن باب ذکر الدجال)

(۴) یہ حدیث صرف آنحضرت ﷺ اور مسیح موعودؑ کے درمیانی زمانہ کے لئے ہے کیونکہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے ”لیس بینی وبینه نبی وانه نازل“
(ابوداؤد کتاب الملاحم باب خروج الدجال)

کہ مسیح موعود اور میرے درمیان کوئی نبی نہ ہوگا۔ بخاری میں بھی ”لیس بینی وبینه نبی“ کے الفاظ آئے ہیں۔ (بخاری جلد۲ص۱۵۸مصری۔ کتاب بدء الخلق)

دوسری حدیث:۔ ”مثلی ومثل الانبیاء من قبلی کقصرٍ“ الحدیث (قصر نبوت والی حدیث)

الجواب الاول:۔ یہ روایت قابل استناد نہیں کیونکہ بلحاظ روایت ضعیف ہے۔ یہ دو طریقوں سے مروی ہے۔ پہلے طریقہ میں زہیر بن محمد تمیمی ضعیف ہے۔ اس کے متعلق لکھا ہے:۔

”قال معاویة عن یحیٰ ضعیف وذکرهٗ ابو ذرعةفی اسامی الضعفاء قال عثمان الدارمی له اغالیط کثیرة قال النسائی ضعیف وفی موضع اٰخر ولیس بالقوی“

(تہذیب التہذیب جلد۳ص۳۰۱ زیرنام زھیر بن محمد تمیمی طبعہ عبدالتواب اکیڈمی ملتان)

کہ زہیر تمیمی۔ امام یحییٰ کے نزدیک اور ابوذرعہ کے نزدیک ضعیف ہے۔ عثمان الدارمی کہتے ہیں کہ اس کی غلط روایات کثرت سے ہیں۔ نسائی نے بھی اسے ضعیف قرار دیا ہے“

اس حدیث کے دوسرے طریقہ میں عبداللہ بن دینار، مولیٰ عمر، اور ابوصالح الخوزی ضعیف ہیں۔ عبداللہ بن دینار کی روایت کو عُقیلی نے مخدوش قرار دیا ہے۔ (تہذیب التہذیب جلد۵ص۷۷طبعہ عبدالتواب اکیڈمی ملتان) اور ابوصالح الخوزی کو ابن معین

ضعیف قرار دیتے ہیں

(تہذیب التہذیب جلد ۱۲ص ۱۴۵ طبعہ عبدالتواب اکیڈمی ملتان ومیزان الاعتدال جلد۳ص ۳۶۵ مطبع حیدرآباد)

**الجواب الثانی**۔ باوجودیکہ اس روایت کے بعض راوی ضعیف ہیں۔ اگر بغرض بحث اس روایت کو تسلیم کرلیا جائے تو پھر بھی بیان کردہ مفہوم غلط ہے بلکہ اس حدیث کا جو مطلب لیا جاتا ہے اس میں آنحضرت ﷺ کی ہتک ہے۔ کیونکہ علماء کی تشریح کے مطابق صرف ایک اینٹ کی جگہ خالی تھی اور آنحضرت ﷺ نے آکر ایک اینٹ کی جگہ پُر کردی۔ گویا آنحضرت ﷺ تشریف نہ لاتے تو نبوت کے محل میں صرف ایک ہی اینٹ کی تھوڑی سی جگہ خالی رہ جاتی تھی۔ جیسے ایک بہت بڑے محل میں ایک معمولی سوراخ۔ حالانکہ آنحضرت ﷺ کے متعلق اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے **لولاک لما خلقت الافلاک**۔ اگر آپ نہ ہوتے تو میں تمام جہان کو پیدا نہ کرتا۔

پس اس حدیث سے وہ مفہوم مرادنہیں ہے جو مولوی صاحبان بیان کرتے ہیں۔ اصل بات یہ ہے کہ اس حدیث میں شریعت کے محل کا ذکر ہے جس کو نبی تعمیر کرتے ہیں۔ انبیاء سابقین اپنے اپنے وقت میں ضرورت کے مطابق احکام شریعت لاتے رہے اور اس محل کے لئے مصالحہ جمع ہوتا رہا۔ چونکہ عقل انسانی ابھی ارتقاء کے بلندترین مقام تک نہیں پہنچی تھی اس لئے وہ شریعتیں ناقص تھیں اور ان میں کمی باقی تھی۔ آنحضرت ﷺ جب تشریف لائے تو اس وقت تکمیل عقل انسانی ہوچکی تھی اور پورے احکام شریعت کو سمجھنے کی اہلیت پیدا ہوچکی تھی اس لئے خدا تعالیٰ نے آنحضرت ﷺ کو بھیجا۔ آپؐ نے آکر پہلی شریعتوں کو بھی قرآن شریف میں شامل کرلیا اور جو کمی باقی تھی اس کو بھی پورا کرکے شریعت کے محل کو مکمل کردیا۔ قرآن مجید میں ہے "**فیھا کتب قیمة**" گویا اس میں سب پہلی

شریعتیں بھی شامل ہیں۔فتح الباری جلد۶ ص۵۵۹ دارنشر الکتب الاسلامیہ لاہور پر اس حدیث کی شرح میں لکھا ہے **المراد ھٰھنا النظر الی الاکمل بالنسبة الی الشریعة المحمدیة مع ما مضیٰ من الشرائع الکاملة**۔کہ اس جگہ سابقہ شریعتوں کے مقابلہ میں شریعت محمدیہؐ کے اعلیٰ کمال کا ذکر مراد ہے‘‘پس یہ شریعت لانے والے نبیوں کی مثال ہے جن میں آخری شارع نبی آنحضرت ﷺ ہیں۔

**الجواب الثالث**:۔اس حدیث میں ’’**الانبیاء من قبلی**‘‘ کا فقرہ بتاتا ہے کہ اس میں آنحضرت ﷺ نے صرف پہلے انبیاء ہی کا ذکر کیا ہے۔بعد میں آنے والے انبیاء کا ذکر مقصود نہیں۔اس قید سے ضمنی طور پر بعد کے غیر تشریعی انبیاء کے آنے کا ثبوت مترشح ہوتا ہے۔چونکہ آنحضرتؐ کے بعد تشریعی نبی آنے والا نہ تھا،اس لئے تشریعی نبیوں کے مدنظر **من قبلی** فرمایا گیا۔

**الجواب الرابع**:۔غیر احمدی علماء بتلائیں کہ جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام تشریف لائیں گے تو وہ اینٹ کہاں لگے گی؟ جہاں سے ان کے لئے گنجائش نکالو گے وہیں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے لئے بھی گنجائش موجود ہے۔اگر کہو عیسیٰ علیہ السلام ابھی زندہ ہیں تو معلوم ہوا کہ ابھی عیسیٰ علیہ السلام والی اینٹ نہیں لگی۔پھر آنحضرت ﷺ کو فرمانا چاہئے تھا کہ دو اینٹوں کی جگہ باقی ہے۔ایک میں اور ایک عیسیٰ بن مریمؑ۔بہرحال یہ حدیث بھی امتی نبی کے منافی نہیں۔

**تیسری حدیث**:۔اس نمبر پر مودودی صاحب نے حدیث **فضلت علی الانبیاء بستٍّ** درج فرمائی ہے جس پر ہم اسی فصل کے شروع میں زیر ’’بنیادی مسئلہ نمبر۱‘‘ میں لکھ چکے ہیں،اعادہ کی ضرورت نہیں۔

**چوتھی حدیث**:۔حدیث میں ہے **ان الرسالة و النبوة قد انقطعت فلا رسول بعدی و لا نبی**" (ترمذی مسند احمد عن انسؓ)

**جواب نمبر ۱**:۔ یہ روایت ضعیف ہے کیونکہ اس کے چاروں راوی (۱)حسن بن محمد عنبر (۲)عفان بن مسلم (۳) عبد الواحد بن زیاد(۴)المختار بن فلفل ضعیف ہیں۔گویا سوائے حضرت انسؓ کے شروع سے لیکر آخر تک تمام سلسلہء اسناد ضعیف راویوں پر مشتمل ہے۔حسن بن محمد عنبر کے متعلق علامہ ذہبی لکھتے ہیں:۔

"**ضعفه ابن قانع وقال الدار قطنی تکلموا فیه**"

(میزان الاعتدال زیر نام الحسن بن محمد بن عنبر جلد۲ص۴۳ دار لفکر العربی)

یعنی ابن قانع کہتے ہیں کہ حسن بن محمد ضعیف تھا۔دار قطنی کہتے ہیں کہ محدثین کے نزدیک اس راوی کی صحت کے بارے میں کلام ہے"

اسی طرح دوسرے راوی عفان بن مسلم کے متعلق ابوخثیمہ کہتے ہیں"**انکرنا عفان**"(میزان الاعتدال زیر نام عفان بن مسلم جلد۳ص ۱۔۲ دار الفکر العربی) کہ ہم اس راوی کو قابل قبول نہیں سمجھتے۔

تیسرے راوی عبدالواحد بن زیاد کے متعلق لکھا ہے "**قال یحیٰ لیس بشیءٍ**" (میزان الاعتدال جلد۲ص ۶۷۲ زیر نام عبدالواحد بن زیاد دار الفکر العربی) کہ یحیٰ کہتے ہیں کہ یہ راوی کسی کام کا نہیں ہے۔

اسی طرح چوتھے راوی مختار بن فلفل کے متعلق لکھا ہے"**یخطی ء کثیراً تکلم فیه سلیمان فعدهٗ فی روایات المناکیر عن انسٍ**" (تہذیب التہذیب جلد۱۰ص۶۲ زیر نام مختار بن فلفل طبعہ عبد التواب اکیڈمی ملتان) کہ یہ راوی روایات میں اکثر غلطی کرتا تھا۔سلیمان نے کہا ہے کہ یہ راوی حضرت انسؓ سے نا قابل قبول روایات

بیان کرنے والوں میں سے ہے۔ چنانچہ روایت زیر بحث بھی اس راوی نے انسؓ سے ہی روایت کی ہے لہٰذا محدثین کے نزدیک یہ روایت قابل انکار ہے اور حجت نہیں۔

**جواب نمبر۲**:۔حضرت شیخ محی الدین ابن عربی فرماتے ہیں:۔

**"ان النبوۃالتی انقطعت بوجود رسول اللہ ﷺ انما ھی نبوۃ التشریع لا مقامھا فلا شرع یکون ناسخاً لشرعہ ﷺ ولا یزید فی شرعہ حکماً اٰخر وھذا معنیٰ قولہ ﷺ ان الرسالۃ والنبوۃ قد انقطعت فلا رسول بعدی ولا نبی ای لانبیٌ یکون علی شرعٍ یخالف شرعی بل اذا کان یکون تحت حکم شریعتی"** (فتوحات مکیہ جلد۲ص۳مطبع دارالکتب العربیہ مصر)

کہ "وہ نبوت جوآنحضرت ﷺ پرمنقطع ہوئی ہے وہ صرف تشریعی نبوت ہے نہ کہ مقام نبوت۔اب آنحضرت ﷺ کی شریعت کومنسوخ کرنے والی کوئی شریعت نہیں آسکتی۔نہ اس میں کوئی حکم کم کرسکتی ہے نہ زیادہ۔یہی معنی ہیں آنحضرت صلعم کے اس قول کے کہ **"ان الرسالۃ والنبوۃ قد انقطعت فلا رسول بعدی ولا نبی** یعنی میرے بعد کوئی ایسا نبی نہیں جو میری شریعت کے خلاف کسی اور شریعت پر ہو۔بلکہ اگر نبی آسکتا ہے تووہ میری شریعت کے ماتحت آئے گا"

**پانچویں حدیث**:۔**"انا العاقب والعاقب الذی لیس بعدہ نبیٌ.**

(ترمذی جلد۲باب فضائل النبی صلعم)

**جواب**:۔ یہ روایت قابل حجت نہیں۔کیونکہ اس کا ایک راوی سفیان بن عینیہ ہے جس نے یہ روایت زہری سے لی ہے۔سفیان بن عینیہ کے متعلق لکھ ہے:۔

**"کان یدلس قال احمد یخطئ فی نحو من عشرین حدیثاً عن الزھری عن یحیٰ بن سعید القطان قال اشھد ان سفیان بن عیینۃ اختلط**

**سنة سبع وتسعین ومائة فمن سمع منه فیها فسماعه لاشیء''**

(میزان الاعتدال جلد۲ص۱۷۰ازیر نام سفیان بن عیینہ دارالفکر العربی)

یعنی یہ راوی تدلیس کیا کرتا تھا۔امام احمد کہتے ہیں کہ زہری سے قریباً بیس روایات میں اس نے غلطی کی (یہ عاقب والی روایت بھی اس نے زہری سے لی ہے) یحیٰ بن سعید کہتے ہیں کہ میں شہادت دیتا ہوں کہ سفیان بن عیینہ کے حواس ۱۹۷ھ میں بجا نہ رہے تھے۔پس جس نے اس سال (یا اس کے بعد) اس سے روایت لی ہے وہ بے حقیقت ہے''

اس روایت کے دوسرے راوی زہری کے متعلق بھی لکھا ہے ''**کان یدلس فی النادر**''

(میزان الاعتدال جلد۴ زیر نام محمد بن مسلم الزہری دارالفکر العربی وانوار محمدی جلد۲ص۴۴۸)

کہ راوی کبھی کبھی تدلیس بھی کرلیا کرتا تھا۔پس اس روایت میں بھی اسی راوی نے از راہ تدلیس ''**والعاقب الذی لیس بعدہ نبیٌ**'' کے الفاظ بڑھادئے۔کیونکہ شمائل ترمذی شریف مجتبائی میں جہاں یہ حدیث ہے وہاں ''**والعاقب الذی لیس بعدہٗ نبیٌ**'' کے الفاظ کے اوپر بین السطور لکھا ہے ''**ھذا قول الزھری** '' کہ یہ آنحضرت ﷺ کا قول نہیں بلکہ زہری کا اپنا قول ہے (شمائل ترمذی باب ماجاء فی اسماء رسول اللہ ﷺ)

**جواب نمبر۲:**۔''عاقبٌ'' عربی لفظ ہے اور صحابہ ؓ جن کے سامنے آنحضرت ﷺ کلام فرمارہے تھے وہ بھی عرب تھے پھر آنحضرت ﷺ کو ترجمہ کرنے کی کیا ضرورت تھی۔یہ ترجمہ ہی صاف بتا رہا ہے کہ یہ ترجمہ کسی ایسے آدمی نے کیا ہے جو اس حدیث کو ایسے لوگوں کے سامنے بیان کررہا ہے جو فصیح عرب نہ تھے۔چنانچہ حضرت ملا علی قاریؒ نے صاف فرما دیا ہے:۔

''**الظاھر ان ھذا التفسیر للصحابی اومن بعدہ وفی شرح مسلم**

قال ابن الاعرابی العاقب الذی یخلف فی الخیر من کان قبلہ“

(مرقاۃ شرح مشکوٰۃ جلد۵ص۳۷۶وبرحاشیہ مشکوٰۃ مجتبائی باب اسماء النبیؐ)

پس صاف ظاہر ہے کہ ”العاقب الذی لیس بعدہٗ نبیٌ“ کسی صحابی یا بعد میں آنے والے شخص نے بطور تشریح بڑھا دیا ہے۔ اور ابن اعرابی نے کہا ہے کہ عاقب وہ ہوتا ہے جو کسی اچھی بات میں اپنے سے پہلے کا قائم مقام ہو“

**چھٹی حدیث:۔**”انا اٰخر الانبیاء وانتم اٰخر الامم“

**جواب نمبر۱:۔** یہ حدیث ضعیف ہے کیونکہ ابن ماجہ نے جن راویوں سے اسے نقل کیا ہے ان میں سے عبد الرحمان بن محمد المحاربی اور اسمٰعیل بن رابع (ابورافع) ضعیف ہیں۔ عبد الرحمان بن محمد کے متعلق لکھا ہے:۔

”قال ابن معین یروی المناکیر عن المجھولین قال عبد اللہ بن احمد بن حنبل عن ابیہ انّ المحاربی کان یدلس ..... قال ابن سعید کان کثیر الغلط“ (میزان الاعتدال جلد۲ص۵۸۵ دار الفکر العربی وتہذیب التہذیب جلد۶ ص۲۳۸ زیر نام عبد الرحمٰن محمد المحاربی عبد التواب اکیڈمی ملتان)

کہ ابن معین کہتے ہیں کہ یہ راوی مجہول راویوں سے نا قابل قبول روایات بیان کیا کرتا تھا۔ امام احمد بن حنبل کہتے ہیں کہ یہ راوی تدلیس کیا کرتا تھا۔۔۔۔۔ ابن سعید کہتے ہیں یہ راوی بہت غلط روایات کیا کرتا تھا“

اس حدیث کا دوسرا راوی ابورافع اسمٰعیل بن رافع بھی ضعیف ہے۔ کیونکہ لکھا ہے:۔

”ضعفہٗ احمد ویحیٰ وجماعۃٌ قال الدارقطنی متروک الحدیث قال ابن عدی احادیثہ کلھا فیھا نظرٌ“

(میزان الاعتدال جلد۱ص۲۳۷ زیر نام اسمٰعیل بن رافع دار الفکر العربی)

یعنی امام احمد، یحیٰ اور ایک اور جماعت محدثین نے اس راوی کو ضعیف قرار دیا ہے۔ دارقطنی اسے متروک الحدیث کہتے ہیں اور ابن عدی کے نزدیک اس کی تمام کی تمام روایات مشکوک ہیں‘‘

**جواب نمبر۲:**۔حدیث کے الفاظ بتا رہے ہیں کہ اس میں ان انبیاء کا ذکر ہے جو آ کر نئی امت بناتے ہیں۔ پس جو نبی نئی شریعت لے کر آئیں اور آنحضرت ﷺ کی اقتداء اور متابعت سے باہر ہو کر دعویٰ نبوت کریں صرف ان کے انقطاع کا اس حدیث سے استدلال ہوسکتا ہے۔

**ساتویں حدیث:**۔اس نمبر پر مودودی صاحب نے مسند احمد سے **لانبی بعدی** کو دہرایا ہے جس پر دسویں حدیث کے ذیل میں تفصیلی جواب درج کیا جارہا ہے۔

**آٹھویں حدیث:**۔**لانبوۃ بعدی الّا المبشرات**۔میرے بعد کوئی نبوت نہیں صرف بشارت دینے والی باتیں ہیں‘‘(ختم نبوت ص۱۶)

لفظ بعد پر بحث **لانبی بعدی** حدیث نمبر۱۰ کے ضمن میں درج ہے۔ **المبشرات** خود نبوت کا حصہ ہیں۔اللہ تعالیٰ فرماتا ہے **وَمَا نُرْسِلُ الْمُرْسَلِيْنَ اِلَّا مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ** (انعام:۴۹) کہ ہم رسولوں کو مبشر اور منذر بنا کر ہی بھیجا کرتے ہیں۔ عام آدمی کے مبشرات محض خواب ہیں مگر صلحاء، اولیاء اور انبیاء کے مبشرات علی الترتیب کشف، الہام اور وحی غیر تشریعی کی صورت میں ہوتے ہیں۔پس اس حدیث سے بھی نفی تشریعی نبوت کی ثابت ہے۔علامہ ابن حجر اس حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں:۔

’’**اللام فی النبوۃ للعھد والمراد نبوتہ والمعنی لم یبق بعد النبوۃ المختصۃ بی الا المبشرات**

(فتح الباری جلد۱۲ص۳۷۵ دار نشر الکتب السلامیہ لاہور)

یعنی اس حدیث میں جو النبوۃ کا لفظ آیا ہے اس سے مخصوص طور پر آنحضرت ﷺ کی اپنی نبوت مراد ہے (نہ کہ عام نبوت) اور مطلب یہ ہے کہ میری مخصوص نبوت میں سے شریعت والا حصہ تو ختم ہو گیا ہے مگر مبشرات باقی ہیں"

**نویں حدیث:**۔"لو کان بعدی نبی لکان عمر" (ترمذی جلد۲ص۲۰۹) کہ اگر میرے بعد کوئی نبی ہوتا تو عمر ہوتے۔

**الجواب نمبرا:**۔ترمذی میں یہ حدیث موجود ہے مگر اس حدیث کے آگے لکھا ہوا ہے۔**ھذا حدیث حسن غریب لا نعرفه الا من حدیث مشرح بن هاعان** (ترمذی ابواب المناقب باب مناقب عمر) کہ یہ حدیث حسن غریب ہے۔مشکوٰۃ المصابیح میں ہے **رواہ الترمذی وقال ھذا حدیث غریب** (باب مناقب عمرؓ)اور حدیث غریب وہ ہے جس کا ایک ہی راوی ہوتا ہے۔وہ حجت نہیں ہوتی۔

امام ترمذی نے اس روایت کو غریب اس لئے کہا ہے کہ یہ روایت صرف ایک ہی راوی مشرح بن ھاعان سے مروی ہے جس کے متعلق لکھا ہے:۔

"**قال ابن حیان فی الضعفاء لایتابع علیها فالصواب ترک ما انفرد به قال ابن داؤد انه کان فی جیش الحجاج الذین حاصروا ابن الزبیر ورموا الکعبة بالمنجنیق**" (تہذیب التہذیب جلد۱۰ص۱۴۱عبدالتواب اکیڈمی ملتان ومیزان الاعتدال جلد۴ص۱۱۷زیرنام مشرح بن ھاعان مطبوعہ دارالفکر العربی)

یعنی مشرح بن ھاعان کو ابن حیان نے ضعیف قرار دیا ہے اور کہا ہے کہ اس کی روایات کا اعتبار نہیں کیا جاتا۔اور صحیح بات یہ ہے کہ جس روایت کا یہ اکیلا ہی راوی ہو وہ روایت درست تسلیم نہ کی جائے بلکہ ترک کر دی جائے۔ابن داؤد کہتے ہیں کہ یہ راوی حجاج کے لشکر میں شامل تھا جنہوں نے حضرت عبداللہ بن زبیر کا محاصرہ کیا اور گھمانیوں سے کعبہ پر پتھر برسائے تھے"

پس یہ روایت اس شخص کی ہے جس نے کعبہ پر سنگ باری کی اور پھر اس روایت میں وہ منفرد بھی ہے ۔اور اس امر میں محدثین کا اتفاق ہے کہ مشرح بن ھاعان کی ایسی روایات جن میں وہ منفرد ہو قابل قبول نہیں ہوتیں۔

**الجواب نمبر۲**:۔(الف) اس حدیث کی دوسری روایت میں ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا تھا"**لو لم ابعث لبعثت یاعمر**" (مرقاۃ شرح مشکوٰۃ جلد۵ص۵۳۹ نیز بر حاشیہ مشکوٰۃ مجتبائی باب المناقب) یہ حدیث صحیح ہے(تعقبات سیوطی ص۱۷۱)

(ب)"**لو لم ابعث فیکم لبعث عمر فیکم**" (کنوز الحقائق جلدا ص۷۳۔از امام عبد الروف المناری المکتبۃ الاسلامیہ سمندری لائل پور)یعنی اگر میں مبعوث نہ ہوتا تو عمرؓ تم میں مبعوث ہو جاتا۔چونکہ آنحضرت ﷺ مبعوث ہو گئے اس لئے عمرؓ نبی نہ بنے۔پس اس حدیث سے بھی مطلق نبوت کی نفی نہیں ہوتی

**دسویں حدیث**:۔"**انت منی بمنزلة هارون من موسیٰ الا انه لانبی بعدی**" (بخاری)

**الجواب نمبر۱**:۔اس حدیث کی دوسری روایت ہے۔**قال علیہ السلام یا علی أما ترضیٰ ان تکون منی کھارون من موسیٰ غیر انك لست بنبي** (الطبقات الکبریٰ جلد۳ص۲۵ دار صادر بیروت) کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا تھا کہ اے علی! کیا تو اس بات پر خوش نہیں کہ مجھے تو ایسا ہے جس طرح موسیٰ علیہ السلام کو ہارونؑ تھے۔مگر فرق یہ ہے کہ میرے بعد تو نبی نہیں ہوگا۔**لستَ بنبيٍ** نے **لانبی بعدی** کی تشریح کر دی کہ آنحضرت ﷺ کا خطاب عام نہیں بلکہ خاص حضرت علیؓ کے لئے ہے۔ پھر یہ مشابہت بھی غزوہ تبوک کے عرصہ سے متعلق ہے دائمی نہیں ورنہ شیعوں کی طرف سے وہی "فتنہ" پیدا ہو جائے گا جس سے مودودی صاحب ڈرتے ہیں۔

**جواب نمبر۲**:۔اسی بخاری میں آنحضرت ﷺ کی بعینہ ایسی ہی ایک اور حدیث ہے۔**عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلعم اذا ھلک کسریٰ فلا کسریٰ بعدہٗ و اذا ھلک قیصر فلا قیصر بعدہ** ‘(بخاری کتاب الایمان والنذور باب کیف کانت یمین النبیؐ جلد۴ص۱۹مصری) کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ جب کسریٰ مرے گا تو اس کے بعد کوئی کسریٰ نہ ہوگا اور جب یہ قیصر مرے گا تو اس کے بعد کوئی قیصر نہ ہوگا۔

اپنے متعلق ’’**لانبی بعدی**‘‘ اور قیصر کے متعلق ’’**لا قیصر بعدہ**‘‘ فرمایا کیا قیصر کے بعد کوئی قیصر نہیں ہوا؟ اگر ہوئے ہیں اور نسلاً بعد نسلٍ ہوتے رہے ہیں تو پھر حدیث ’’**لا قیصر بعدہ**‘‘ کے کیا معنے ہیں؟ اگر اس کے معنے یہ ہیں کہ اس قیصر یا کسریٰ کے بعد اس شان کے قیصر اور کسریٰ نہ ہونگے جیسا کہ فتح الباری شرح صحیح بخاری جلد ۶ میں لکھا ہے ’’**معناہ فلا قیصر بعدہٗ یملک مثل ما یملک ھو**‘‘ کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ جب یہ قیصر مر جائے گا تو اس کے بعد کوئی ایسا قیصر نہ ہوگا جو اس طرح حکومت کرے جس طرح یہ کرتا ہے۔تو **لا نبی بعدی** کا مطلب بھی یوں ہوگا کہ آپؐ جیسا نبی آپؐ کے بعد نہیں ہوگا۔کبھی ’’لا‘‘ موصوف کی صفت کے کمال کی نفی کے لئے بھی آتا ہے جیسا کہ مشہور مقولہ ہے ’’**لا فتیٰ الا علی و لا سیف الا ذو الفقار**‘‘ کیا حضرت علی کے بعد کوئی جوان نہیں ہوا ؟ اور کیا ذوالفقار کے بعد کوئی تلوار نہیں بنی؟ یقیناً جوان ہوئے ہیں اور تلواریں بنی ہیں۔پس مقولہ بالا میں علیؓ جیسے جوان کی اور ذوالفقار جیسی تلوار کی نفی ہے مطلق نہیں اسی طرح **لانبی بعدی** میں ’’**لا**‘‘ نفیٔ کمال صفت نبوت کے لئے آیا ہے۔اور مراد آنحضرت ﷺ جیسے شارع مستقل نبی کی نفی ہے۔

حضرت امام رازی رحمۃ اللہ علیہ حدیث ’’**لا ھجرۃ بعد الفتح**‘‘ کی تشریح میں

فرماتے ہیں ’’واما قولہ علیہ السلام لاھجرۃ بعد الفتح فالمراد الھجرۃ المخصوصۃ‘‘ (تفسیر کبیر سورۃ انفال۔زیر آیت ان الذین امنوا وھاجروا وجاھدوا باموالھم)

یعنی حضورؐ کا ارشاد ’’لا ھجرۃ بعد الفتح‘‘ کا مطلب یہ نہیں کہ فتح مکہ کے بعد ہر قسم کی ہجرت بند ہوگئی ہے بلکہ ایک خاص ہجرت مراد ہے جو کہ مکہ سے مدینہ کی طرف آنحضرت ﷺ کی زندگی میں ہوئی تھی۔ بعینہٖ اسی طرح لا نبی بعدی میں بھی ہر قسم کی نبوت مراد نہیں بلکہ ایک مخصوص نبوت کا انقطاع مراد ہے جو شریعت جدیدہ کی حامل ہو اور جو قرآنی شریعت کو منسوخ کرے نیز براہ راست ہو۔

**جواب نمبر۳:۔** پھر اس حدیث میں لفظ ’’بعدی‘‘ بھی غور طلب ہے۔قرآن مجید میں لفظ بعد مغائرت اور مخالفت کے معنوں میں بھی مستعمل ہوا ہے۔

(۱) فَبِاَیِّ حَدِیْثٍۢ بَعْدَ اللّٰہِ وَاٰیٰتِہٖ یُؤْمِنُوْنَ (جاثیہ:۷) کہ اللہ اور اس کی آیات کے بعد کونسی بات پر وہ ایمان لائیں گے؟ ’’اللہ کے بعد‘‘ کا کیا مطلب، کیا اللہ کے فوت ہونے کے بعد؟ یا اللہ کی غیر حاضری میں ہے؟ ظاہر ہے کہ یہ دونوں معنے باطل ہیں۔ پس ’’بعد اللہ‘‘ کا مطلب یہی ہوگا کہ۔۔۔۔۔اللہ کے خلاف، اللہ کو چھوڑ کر۔ پس یہی معنے ’’لانبی بعدی‘‘ کے بھی ہو سکتے ہیں یعنی مجھ کو چھوڑ کر یا میرے خلاف رہ کر کوئی نبی نہیں ہوسکتا۔

حضرت شاہ ولی اللہ دہلویؒ فرماتے ہیں ’’معنی بعدی ایں جا غیری است‘‘ (قرۃ العینین فی تفضیل الشیخین ص۲۰۶ مکتبہ سلفیہ لاہور) یعنی حدیث لا نبی بعدی میں لفظ بعد کے معنے غیر کے ہیں اور مطلب یہ ہے کہ اب آئندہ میرے مخالف کوئی نبی نہیں ہوسکتا۔

(۲) حدیث میں ہے۔آنحضرت ﷺ نے فرمایا فاوّلتھما کذابین یخرجان بعدی احدھما العنسیُ و الاخر مسیلمۃ (بخاری کتاب المغازی باب

وفد بنی حنیفہ وحدیث ثمامۃ ابن اثال) یعنی آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ خواب میں میں نے سونے کے دو کنگن دیکھے اوران کو پھونک مار کر اڑایا۔تو اس کی تعبیر میں نے یہ کی کہ اس سے مراد دو کذّاب ہیں جو میرے بعد نکلیں گے۔ پہلا اسود عنسی ہے اور دوسرا مسیلمہ ہے۔

اس حدیث میں آنحضرت ﷺ نے ''**یخرجان بعدی**'' فرمایا ہے وہ دونوں کذّاب ''میرے بعد'' نکلیں گے۔ یہاں ''بعد'' سے مراد ''غیر حاضری'' یا ''وفات'' نہیں بلکہ ''مخالفت'' ہے۔ کیونکہ مسیلمہ کذّاب اور اسود عنسی دونوں آنحضرت ﷺ کی زندگی میں مدعی نبوت ہو کر آنحضرت ﷺ کے بالمقابل کھڑے ہو گئے تھے۔اسی طرح لا نبی بعدی میں بھی ''بعدی'' سے مراد یہ ہے کہ میرے مدمقابل اور مخالف ہو کر کوئی نبی نہیں آ سکتا۔

**لا نبـــی بـعـدی اور علماء سلف**:۔ہم نے لا نبی بعدی کے جو معنے کئے ہیں بزرگان امت نے بھی مختلف زمانوں میں اس کے یہی معنے بیان فرمائے ہیں:۔

(ا) حضرت شیخ محی الدین ابن عربیؒ فرماتے ہیں:۔

''**وھـذا مـعنیٰ قوله ﷺ ان الرسالۃ و النبوۃ قد انقطعت فلا رسول بعدی و لا نبی ای لانبی بعدی یکون علیٰ شرعٍ یخالف شرعی بل اذا کان یکون تحت حکم شریعتی**''

(فتوحات مکیہ جلد۲ ص۳ مطبع دار الکتب العربیہ الکبریٰ مصر)

کہ یہی معنے ہیں حدیث **ان الـرسالۃ و الـنبوۃ قـد انـقـطعت** اور ''**لا نبی بـعـدی**'' کے کہ آنحضرت ﷺ کے بعد کوئی ایسا نبی نہیں آ سکتا جو آنحضرت ﷺ کی شریعت کے خلاف کسی اور شریعت پر عمل کرتا ہو۔ہاں اگر آنحضرت ﷺ کی شریعت کے ماتحت ہو کر آئے تو پھر نبی ہو سکتا ہے''

(۲) حضرت امام شعرانیؒ اپنی کتاب الیواقیت والجواہر میں فرماتے ہیں:۔

"وقولہ ﷺ فلانبی بعدی ولا رسول المراد بہ لا مشرّع بعدی" (الیواقیت والجواہر جلد۲ ص۲۴)

کہ آنحضرت ﷺ کے ارشاد "لانبی بعدی ولا رسول" سے مراد یہ ہے کہ میرے بعد نئی شریعت لانے والا کوئی نبی نہیں ہوگا"

(۳) لغت کی کتاب تکملہ مجمع البحار میں اس کے مصنف امام محمد طاہر فرماتے ہیں:۔

"وھذا ایضاً لا ینافی حدیث لانبی بعدی لانہ اراد لانبی ینسخ شرعہ" (تکملہ مجمع البحار جلد۳ ص۸۵ مکتبہ العالی المنشی نولکشور)

کہ حضرت عائشہؓ کا قول قولوا انہ خاتم الانبیاء ولا تقولوا لانبی بعدہ (کہ یہ تو کہو کہ آنحضرت ﷺ خاتم النبیین ہیں مگر یہ کبھی نہ کہنا کہ آپؐ کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا) آنحضرت ﷺ کی حدیث لانبی بعدی کے مخالف نہیں۔ کیونکہ لانبی بعدی فرمانے سے آنحضرت ﷺ کی مراد یہ ہے کہ آپؐ کے بعد کوئی ایسا نبی نہیں آئے گا جو آپ کی شریعت کو منسوخ کرے"

(۴) نواب صدیق حسن خان صاحب لکھتے ہیں:۔

"ہاں لا نبی بعدی آیا ہے جس کے معنے نزدیک اہل علم کے یہ ہیں کہ میرے بعد کوئی نبی شرع ناسخ لے کر نہیں آئے گا" (اقتراب الساعۃ ص۱۶۲)

پس حدیث "لا نبی بعدی" سے ہر قسم کی نبوت کا انقطاع ثابت نہیں ہوسکتا۔ اس میں امتی نبی کے آنے کی ہرگز ممانعت بیان نہیں ہوئی۔

## گیارھویں حدیث:۔ "ثلاثون دجّالون کذّابون"

**الجواب نمبرا:** تیس کی تعیین ہی بتاتی ہے کہ آنحضرت ﷺ کے بعد کوئی سچے نبی بھی آنے والے تھے ورنہ آنحضرتؐ فرماتے کہ جو بھی آئیں گے جھوٹے ہی آئیں گے۔ تیس کے عدد کا تعینّ نہ فرماتے۔

**الجواب نمبر۲:** ۔ (الف) ترمذی اور ابوداؤد کے علاوہ جن کا حوالہ مودودی صاحب نے دیا ہے بخاری میں بھی یہ روایت ہے۔ مگر جہاں تک اس حدیث کے راویوں کا تعلق ہے قابل استناد نہیں۔ کیونکہ بخاری نے اسے ابوالیمان سے بطریقہ شعیب وابوالزناد نقل کیا ہے۔ ابوالزناد کے متعلق ربیعہ کا قول ہے کہ **"لیس بثقةٍ ولا رضیً"** (میزان الاعتدال جلد۳ص۱۳۲ زیرنام عبداللہ بن ذکوان دارالفکر العربی) کہ یہ راوی نہ ثقہ ہے اور نہ پسندیدہ۔ پس یہ روایت قابل استناد نہیں رہی۔

(ب) تیس دجالوں والی حدیث کو ترمذی نے جس طریقہ سے نقل کیا ہے اس کو اسناد میں ابوقلابہ اور ثوبان دوراوی نا قابل اعتبار ہیں ابوقلابہ کے متعلق تو لکھا ہے کہ **لیس ابوقلابة من فقهاء التابعین وهو عند الناس معدودٌ فی البله انه مدلّسٌ عمن لحقهم وعمن لم یلحقهم**" (میزان الاعتدال زیرنام عبداللہ بن زید بن عمروالجرمی البصری دار الفکر العربی ۔نیز تہذیب التہذیب جلد۵ ص۱۹۹ عبد التواب اکیڈمی ملتان) کہ ابوقلابہ فقہاء میں سے نہ تھا بلکہ وہ ابلہ مشہور تھا اور جو اسے ملا اس کے بارے میں اور جو اسے نہیں ملا اس کے بارے میں وہ تدلیس کیا کرتا تھا۔ اسی طرح ثوبان کے متعلق ازدی کا قول ہے کہ **"یتکلمون فیہٗ"** (میزان الاعتدال جلد۱ ص۳۷۳ زیرنام ثوبان دارالفکرالعربی) کہ اس راوی کی صحت میں اہل علم کو کلام ہے۔

ترمذی کے دوسرے طریقہ میں عبدالرزاق بن ھمام اور معمر بن راشد دوراوی

ضعیف ہیں۔عبدالرزاق بن ہمام تو شیعہ تھا۔**قال النسائی فیه نظرٌ .قال العباس العنبری.....انه لکذابٌ والواقدی اصدق منه .کان عبد الرزاق کذاباً یسرق الحدیث** "(تہذیب التہذیب جلد۶ص ۲۷۸ زیر نام عبدالرزاق بن ہمام عبد التواب اکیڈمی ملتان) کہ نسائی کے نزدیک وہ قابل اعتبار نہیں اور عباس عنبری کہتے ہیں کہ وہ کذّاب تھا اور واقدی سے بھی زیادہ جھوٹا تھا۔یہ شخص کذّاب تھا اور حدیث چوری کیا کرتا تھا۔

(ج) ابوداؤد اور ابن ماجہ کے راویوں میں ابوقلابہ اور ثوبان بھی ہیں جن کے متعلق ضمن ب مندرجہ بالا میں ذکر ہو چکا ہے۔ان کے علاوہ سلیمان بن حرب اور محمد بن عیسیٰ بھی ضعیف ہیں۔سلیمان بن حرب کے متعلق خود ابوداؤد کہتے ہیں کہ یہ راوی ایک حدیث کو پہلے ایک طرح بیان کرتا تھا لیکن جب کبھی دوسری دفعہ اسی حدیث کو بیان کرتا تھا تو پہلی سے مختلف ہوتی تھی اور خطیب کہتے ہیں کہ یہ شخص روایت کے الفاظ میں تبدیلی کر دیا کرتا تھا۔

(تہذیب التہذیب جلد۴ص ۱۵۷۔زیر نام سلیمان بن حرب عبدالتواب اکیڈمی ملتان)

محمد بن عیسیٰ کے متعلق خود ابوداؤد کہتے ہیں "**ربما یدلس**" (تہذیب التہذیب جلد۹ص ۳۴۸ زیر نام محمد بن عیسیٰ عبدالتواب اکیڈمی ملتان) کہ کبھی کبھی تدلیس کر لیا کرتا تھا۔

ابوداؤد کے دوسرے طریقہ میں عبدالعزیز بن محمد اور العلاء بن عبدالرحمٰن ضعیف ہیں۔عبدالعزیز بن محمد کو امام احمد بن حنبل نے خطا کار۔ابوزرعہ نے "**سیئ الحفظ**" اور نسائی نے کہا ہے کہ "**لیس بالقوی**"(قوی نہیں) ابن سعد کے نزدیک "کثیر الغلط" تھا

(تہذیب التہذیب جلد۶ص ۳۱۵ زیر نام عبدالعزیز بن محمد عبدالتواب اکیڈمی ملتان)

اسی طرح ابوداؤد والی روایت کا دوسرا راوی العلاء بن عبدالرحمٰن بھی ضعیف ہے

کیونکہ اس کے متعلق ابن معین کہتے ہیں ''ھٰؤلاء الاربعة لیس حدیثھم حجةً . (۱) سھل بن ابی صالح (۲) العلاء بن عبد الرحمٰن (۳) عاصم بن عبید اللہ (۴) ابن عقیل (تہذیب التہذیب جلد ۶ ص ۱۳۔۱۵) ان چاروں کی حدیث حجت نہیں ہے۔ پس جہاں تک راویوں کا تعلق ہے یہ روایت قابل استناد نہیں۔

**الجواب نمبر۳:۔** اگر یہ حدیث صحیح تسلیم کر لی جائے تو یاد رکھنا چاہئے کہ مسلم کی شرح اکمال الاکمال میں لکھا ہے:۔

''ھذا الحدیث ظھر صدقهٗ فانه لو عد من تنبأ من زمنه صلعم الی الأ ن بلغ ھذا العدد ویعرف ذٰلك من یطالع التاریخ''

(اکمال الاکمال جلد ۷ ص ۲۵۸ مصری)

کہ اس حدیث کی سچائی ثابت ہوگئی ہے۔ کیونکہ اگر آنحضرت ﷺ سے لے کر آج تک کے نبوت کے جھوٹے مدعیوں کو گنا جائے تو یہ تعداد پوری ہو چکی ہے اور اس بات کو ہر وہ شخص جانتا ہے جو تاریخ کا مطالعہ کرتا ہے''

اس کتاب کے لکھنے والے ۸۲۸ھ میں فوت ہوئے ہیں۔ گویا چار سو سال گزرے ہیں کہ تیس دجال آ چکے۔

**الجواب نمبر۴:۔** نواب صدیق حسن خان صاحب آف بھوپال حضرت مرزا صاحب کے دعویٰ سے قبل اپنی کتاب حجج الکرامہ میں تحریر کرتے ہیں کہ دجالوں کی تعداد پوری ہو چکی ہے۔ چنانچہ ان کی اصل عبارت بزبان فارسی حسب ذیل ہے:۔

بالجملہ آنچہ حضرت صلعم اخبار بوجود دجالین کذابین دریں امت فرمودہ واقع شد'' (حجج الکرامہ ص ۲۳۹)

کہ آنحضرت ﷺ نے جو اس امت میں دجالوں کی آمد کی خبر دی تھی وہ پوری ہو کر تعداد

مکمل ہوچکی ہے“ (نیز دیکھو المواہب اللدنیہ جلد۲ ص ۱۹۸)

غرضیکہ خواہ ۲۷ دجّالوں کی آمد کی پیشگوئی ہو خواہ تیس کی بہر حال وہ تعداد پوری ہوچکی ہے۔ پس اس حدیث ثلاثون دجّالون کذّابون کی بناء پر حضرت مسیح موعود علیہ السلام پر اعتراض کرنا عقل، نقل اور مسلمات علماء کے خلاف ہے

**بارھویں حدیث:**۔ لقد کان فیمن کان قبلکم من بنی اسرائیل رجال یکلمون من غیر ان یکونوا انبیاء فان یکن من امتی احدفعمر (بخاری) تم سے پہلے جو بنی اسرائیل گزرے ہیں ان میں ایسے لوگ ہوئے ہیں جن سے کلام کیا جاتا تھا بغیر اس کے کہ وہ نبی ہوں میری امت میں اگر کوئی ہوا تو وہ عمر ہوگا“

اس حدیث پر مولوی مودودی صاحب لکھتے ہیں:۔

”اس سے معلوم ہوا کہ نبوت کے بغیر مخاطبۂ الٰہیہ سے سرفراز ہونے والے بھی اس امت میں اگر کوئی[1] ہوتے تو وہ حضرت عمر ہوتے“ (کتابچہ ختم نبوت ص ۱۹)

گویا مودودی صاحب کے نزدیک اس امت کے لئے نبوت غیر تشریعی کا تو سوال ہی نہیں اس میں تو ”نبوت کے بغیر مخاطبۂ الٰہیہ“ پانے والے بھی نہیں ہوسکتے۔ یہ تو بنی اسرائیل کو ہی فخر حاصل تھا کہ ان میں ایسے مردان خدا ہوا کرتے تھے کہ اگر چہ وہ نبی نہ ہوتے تھے تب بھی مخاطبۂ الٰہیہ سے سرفراز ہوتے تھے بلکہ بنی اسرائیل کی عورتیں بھی مخاطبۂ الٰہیہ سے سرفراز ہوتی تھیں۔

معزز قارئین! مودودی صاحب نے امت محمدیہ کے متعلق جو خیر امت ہے نہایت مایوس کن نظریہ پیش کیا ہے۔ گویا بنی اسرائیل کی عورتوں سے بھی گئی گزری امت

---

[1]:۔ بخاری کے حاشیہ پر بحوالہ کرمانی لکھا ہے کہ اس جگہ انْ شک کے لئے نہیں آیا تاکید کے لئے آیا ہے (ابوالعطاء)

ہے۔انا للہ وانا الیہ راجعون.

اگرمودودی صاحب کوخود کبھی مخاطبۂ الٰہیہ سے مشرف ہونے کی سعادت نصیب نہیں ہوئی تو انہوں نے امت کے ہزار ہا راستبازوں اور اولیاء کو جنہوں نے اللہ تعالیٰ کے مخاطبۂ کا شرف حاصل کیا اور جن کے الہامات امت کا سرمایۂ افتخار ہیں اپنے اوپر کیوں قیاس کرلیا ہے؟

حدیث زیرنظر تو حضرت عمرؓ کے لئے بھی مخاطبۂ الٰہیہ کو ثابت کرتی ہے اور باقی اولیاء امت کے لئے بھی۔اوراسی صورت میں اسے قرآن مجید کی نصوص مثلاً اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلَا ئِكَةُ (حم السجدہ:۔۳۱) سے نیز واقعات سے تطابق حاصل ہوسکتا ہے۔

**تیرھویں حدیث**:۔''لانبی بعدی و لا امة بعد امتی (بیہقی کتاب الرویا) رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میرے بعد کوئی نبی نہیں اور میری امت کے بعد کوئی امت نہیں''

(ختم نبوت ص۱۹)

مطلب حدیث تو نہایت واضح ہے کہ نئی امت قائم کرنا صاحب شریعت نبیوں کا کام ہے۔آنحضرت ﷺ کے بعد نہ کوئی صاحب شریعت نبی آنے والا ہے اور نہ ہی کوئی نئی امت قائم ہونے والی ہے۔امتی نبی کا تو لفظ ہی اس کی نفی کرتا ہے کہ وہ کوئی نئی امت قائم کرنے آیا ہے۔

**چودھویں حدیث**:۔''قال رسول اللہ ﷺ انی اٰخر الانبیاء و ان مسجدی اٰخر المساجد'' (مسلم ص۵۳۱ باب فضل الصلوٰۃ فی مسجد المدینة و مکه)

کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا کہ میں آخری نبی ہوں اور میری مسجد آخری مسجد ہے'' کیا آنحضرت ﷺ کی مسجد کے بعد اور کوئی مسجد نہیں بنی؟ ضرور بنی ہیں اور بن رہی

ہیں ۔ بلکہ جتنی مسجدیں دنیا میں موجود ہیں سب آنحضرت ﷺ کی مسجد کے بعد ہی تعمیر ہوئی ہیں، کیا ان کی تعمیر ناجائز ہوئی ہے؟ نہیں، بلکہ حدیث کا مطلب یہ ہے کہ اب میری مسجد کے بعد کوئی ایسی مسجد نہیں بن سکتی جو اس مقصد کو پورا کرنے کے لئے نہ بنائی گئی ہو جو میری مسجد کا مقصد ہے یا جس میں وہ نماز پڑھی جائے جو میری مسجد میں نہ پڑھی جاتی ہو یا جس کا قبلہ اور ہو۔

پس جس مفہوم میں یہاں ''اٰخر المساجد'' آیا ہے اسی مفہوم میں اٰخر الانبیـــــاء آیا ہے۔ یعنی میرے بعد کوئی ایسا نبی نہیں آسکتا جو نئی شریعت لائے یا میری شریعت کے خلاف ہو۔ یا میری اتباع اور متابعت سے باہر ہو کر نبوت کا دعویٰ کرے۔

**لفظ اٰخر کی مثالیں**:۔ عربی (۱) ایک عرب شاعر کہتا ہے ۔

شَرٰی وُدِّیْ وَشُکْرِیْ مِنْ بَعِیْدٍ

لِاٰخِرِ غَالِبٍ اَبَداً رَبِیْعُ (حماسہ باب الادب)

اس شعر کا ترجمہ مولوی ذوالفقار علی صاحب دیوبندی جو حماسہ کے شارح ہیں ان الفاظ میں کرتے ہیں :۔

''ربیع ابن زیاد نے میری دوستی اور شکر دور بیٹھے ایسے شخص کے لئے جو بنی غالب میں آخری یعنی ہمیشہ کے لئے عدیم المثل ہے خرید لیا ہے''

گویا ''اٰخر'' کا ترجمہ ''ہمیشہ کے لئے عدیم المثال'' ہوا ۔پس انہی معنوں میں آنحضرت ﷺ بھی آخرالانبیاء ہیں یعنی ہمیشہ کے لئے عدیم النظیر ہیں ۔

(۲) امام جلال الدین سیوطیؒ نے امام ابن تیمیہ کے متعلق لکھا:۔

''سیدنا الامام العالم العلامة امام الائمةقدوة الامة علامة العلماء وارث الانبیاء اٰخر المجتهدین''

(الاشباہ والنظائر جلد۳ ص۳۱۰ مطبوعہ حیدرآباد)

گویا امام ابن تیمیہ اٰخر المجتہدین تھے کیا ان کے بعد کوئی مجتہد نہیں ہوا؟

اردو:۔ڈاکٹر علامہ محمد اقبال اپنے استاد داغ کا مرثیہ لکھتے ہوئے کہتے ہیں ۔

چل بسا داغ آہ میت اس کی زیب دوش ہے
آخری شاعر جہاں آباد کا خاموش ہے

(بانگ دراص ۸۱ مطبع اظہار سنز لاہور)

گویا داغ دلی کا آخری شاعر تھا۔اسی مرثیہ میں آگے چل کر ڈاکٹر صاحب موصوف کہتے ہیں ۔

چل دیئے ساقی جو تھے میخانہ خالی رہ گیا
یادگار بزم دلی ایک حالی رہ گیا

(بانگ دراص ۸۳ مطبع اظہار سنز لاہور)

گویا داغ کے بعد حالی بزم دلی کی یادگار ہے ۔نیز داغ کے بعد آج دلی میں سینکڑوں شاعر ہیں مگر بایں ہمہ داغ دلی کے آخری شاعر ہیں۔پس آخری کے معنی عدیم النظیر اور افضل ہوئے۔

## مودودی صاحب کی خودساختہ تشریح کا جواب

حدیث انا آخرالانبیاء و مسجدی اٰخرالمساجد اپنے معنی خود بتا رہی ہے۔جو معنے مسجد نبوی کے آخری مسجد ہونے کے کئے جائیں گے وہی معنے آنحضرت ﷺ کے آخری نبی ہونے کے ہوں گے۔اگر''آخری مسجد'' کی کوئی تاویل کی جائے گی وہی تاویل ''آخری نبی'' کی بھی ہوگی۔مگر جناب مودودی صاحب اس پر سخت برہم ہیں۔وہ کہتے ہیں مسجد نبوی کی نہج پر تو مسجدیں بنتی رہیں گی مگر بایں ہمہ مدینہ منورہ کی مسجد آخری مسجد رہے گی۔لیکن اگر آنحضرت ﷺ کے بعد آپؐ کی اتباع میں کوئی امتی نبی پیدا ہو جائے جو آپ کے دین

کی اشاعت کے لئے کھڑا ہوتو آنحضرتؐ کا آخری نبی ہونا غلط قرار پاتا ہے۔ **یا للعجب!**

مودودی صاحب تحریر فرماتے ہیں:۔

''حضورؐ کے ارشاد کا منشاء یہ ہے کہ اب چونکہ میرے بعد کوئی نبی آنے والا نہیں اس لئے میری اس مسجد کے بعد دنیا میں کوئی چوتھی مسجد ایسی بننے والی نہیں ہے جس میں نماز پڑھنے کا ثواب دوسری مسجدوں سے زیادہ ہو'' (حاشیہ ص۲۰)

جواباً گذارش ہے کہ کیا حضرت عیسیٰ **نبی الله** بھی آنے والے نہیں؟ پھر یہ سوال بھی ہے کہ جب وہ بقول آپ کے امت میں چالیس برس تک حَکَم عدل ہوکر رہیں گے اور ساری دنیا کو مسلمان بنا لیں گے تو کیا وہ مسجد بنانے کا خیال تک بھی دل میں نہ لائیں گے؟ کیا دنیا بھر میں نومسلموں کے لئے کسی ایک جگہ بھی حضرت عیسیٰ مسجد تعمیر نہ کریں گے؟ حالانکہ وہ صاحب اقتدار اور امام ہوں گے؟ کیا وہ ارشاد نبوی **من بنیٰ لله مسجداً بنی الله له بیتاً فی الجنة** پر عمل پیرا نہ ہوں گے؟ ہمیں یقین ہے کہ صرف مودودی صاحب ہی یہ کہہ سکتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ چالیس برس میں ایک مسجد بھی نہ بنائیں گے، تا زیادہ ثواب والی چوتھی مسجد نہ بن جائے۔ نیز عرض ہے کہ اگر آخر المساجد کے معنے زیادہ ثواب والی مسجدوں میں سے آخری ہے مطلق مساجد میں سے آخری نہیں تو اسی طرح آخر الانبیاء کے معنے شریعت لانے والے نبیوں میں سے آخری نبی کیوں نہ کئے جاویں۔ اندریں صورت آنحضرت ﷺ مطلق انبیاء میں سے بلحاظ زمانہ آخری قرار نہ پائیں گے بلکہ آخری شارع نبی قرار پائیں گے۔

## خاتم النبیین اور آخر الانبیاء کے نہایت لطیف علمی معنے!

احادیث نبویہؐ سے ثابت ہے کہ آنحضرت ﷺ کے صفات اسماء الٰہیہ کے مطابق ہیں۔ جہاں اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ذکر ہوئے ہیں وہاں حضور علیہ الصلوٰۃ

والسلام کے بھی ننانوے صفاتی نام مروی ہیں ۔امام زرقانی نے قاضی ابوبکر بن العربی کی کتاب احکام القرآن کے حوالہ سے لکھا ہے **قال بعض الصوفیة لله تعالیٰ الف اسمٍ وللنبی ﷺ الف اسمٍ.** (زرقانی جلد۳ص۱۱۸ مطبع ازھریہ مصر طبع اولیٰ) کہ بعض صوفیاء کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے ہزار اسماء ہیں اور حضرت نبی کریم ﷺ کے بھی ہزار نام ہیں ۔الغرض امت محمدیہ گا یہ اجماعی عقیدہ ہے کہ آنحضرت ﷺ اللہ تعالیٰ کے کامل مظہر ہیں اور آپؐ کی صفات اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ سے مطابقت رکھتی ہیں ۔

اس مطابقت اور مشابہت کی روشنی میں خاتمیت کا مفہوم نہایت واضح ہے ۔یونہی لفظ پرست لوگ بات کو طول دے رہے ہیں اور حقائق پسندی کا ثبوت دینے کی بجائے قشر پر قانع ہو رہے ہیں ۔حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی امہات الصفات میں **الاول** اور **الاخر** دو صفات مذکور ہیں ۔اور ان صفات میں آنحضرت ﷺ کی مشابہت کو احادیث میں **الفاتح** اور **الخاتم** کے الفاظ سے بیان کیا گیا ہے ۔بعض روایات میں **الخاتم** کے ساتھ **الاٰخر** بھی حضور علیہ السلام کی صفت بیان ہوئی ہے بہر حال آنحضرت ﷺ کی خاتمیت اور آخریت درحقیقت اللہ تعالیٰ کی صفت **الاٰخر** سے ماخوذ اور اس کے مشابہ ہے ۔

یہ ایک نہایت لطیف نکتہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آنحضرت ﷺ کو فاتح اور خاتم کے لقب سے معراج کے موقع پر سرفراز فرمایا ہے ۔لکھا ہے :۔

**"فیما خاطبه به لیلة المعراج (وجعلتك فاتحاً وخاتماً)"**

(زرقانی شرح مواہب اللدنیہ جلد۳ص۱۶۴)

گویا معراج حضور علیہ السلام کے بلندترین ارتقاء کی تعبیر ہے ۔جس طرح اس موقعہ پر آپؐ تمثیلی رنگ میں تمام انبیاء کے مقامات سے اوپر چلے گئے اسی طرح آپؐ کے معنوی کمال کے اظہار کے طور پر اس وقت اللہ تعالیٰ نے آپ کو مخاطب کر کے فرمایا :۔

**''جعلتک فاتحاً و خاتماً''**

میں نے تجھے فاتح اور خاتم یعنی اول وآخر بنایا ہے۔

گویا اس طرح سے معراج کا مقام شان محمدیت کا انتہائی عروج ہے اور اس میں خصوصیت سے سرورکائنات ﷺ کے صفات باری تعالےٰ **ھو الاول و الاٰخر** کے مظہر اتم بننے کا اعلان ہے۔

حضرت امام محمد الزرقانی اس موقع پر لکھتے ہیں:۔

**''ھذان الاسمان مما سمّاہ اللہ بہٖ من اسما ئہ الحسنیٰ و ان کان معنی الاول فی حقہ تعالیٰ السابق للاشیاء قبل وجود ھا بلا بدایۃ و الاخر للاشیاء بعد فنائھا بلا نھایۃ قال عیاض وتحقیقہ انہ لیس لہٗ اول و لاٰاخر وقد غفل وجمد من اعترض علیٰ عیاض بانہ لامناسبۃ بینھما فانھما فی حقہ تعالیٰ غیرھما فی حقہ ﷺ فکفاہ شرفاً تسمیتہ باسماء ربہ و مشارکتہ فی اللفظ و ان اختلف المعنیٰ''**

(زرقانی شرح المواہب اللدنیہ جلد۳ ص۱۶۳ مطبوعہ ازہریہ مصر ۱۳۲۶ھ)

یعنی الاول والاٰخر اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ میں بھی ہیں اور اللہ تعالیٰ نے آنحضرت ﷺ کے بھی یہ نام رکھے ہیں۔ اگرچہ یہ درست ہے کہ اللہ تعالیٰ کا اول وآخر ہونا اپنی شان کے مطابق ہے اور حضور علیہ السلام کا اول وآخر ہونا اپنے مقام کے مطابق ہے تاہم یہ امر کافی فخر کا موجب ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپؐ کو اپنے اسماء سے موسوم فرمایا اور آپ کو یہ صفات بخشی ہیں اگرچہ معنے میں کچھ اختلاف ہے''

آنحضرت ﷺ کی آخریت یا خاتمیت کو سمجھنے کے لئے اس بات کا سمجھنا ضروری ہے کہ اللہ تعالیٰ کے **الاٰخر** ہونے کے کیا معنی ہیں؟ اسی معنے کی روشنی میں حضور

علیہ السلام کے خاتم یا آخر ہونے کا مفہوم متعین ہو سکے گا۔

قابل غور یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اسم ''الاٰخــر'' کے کیا معنی ہیں۔ اسی کے جاننے سے خاتمیت محمدیہ کی پوری حقیقت سمجھ میں آتی ہے۔

(۱) امام ابن کثیر لکھتے ہیں کہ رسول مقبول ﷺ روزانہ سوتے وقت دعا میں کہا کرتے تھے:۔

''انت الاوّل فلیس قبلک شیء وانت الاٰخر فلیس بعدک شیءٌ ''

(تفسیر ابن کثیر جلد۴ ص۳۰۲ زیر آیت۳ سورۃ الحدید)

(۲) علامہ ابن حیان نے آیت هو الاول والاٰخر کی تفسیر میں لکھا ہے:۔

''هـو الاول الذی لیس لوجوده بدایة مفتتحة والاٰخر الدائم الذی لیـس لـه نهایة منقضیة وقیل الاول الذی کان قبل کل شیءٍ والاٰخر الذی یبـقـیٰ بـعـد هـلاک کـل شیءٍ ..... وقال ابوبکر الوراق الاول بالازلیة والاٰخر بالابدیة'' (البحر المحیط زیر آیت۳ سورۃ الحدید)

(۳) علامہ الزمخشری لکھتے ہیں:۔

''هوالاول :هوالقدیم الذی کان قبل کل شیءٍ والاٰخر الذی یبقی بعد هلاک کل شیءٍ'' (الکشاف زیر آیت۳ سورۃ الحدید)

(۴) امام البیضاوی تحریر فرماتے ہیں:۔

''هـوالاول :السابق علیٰ سائر الموجودات من حیث انه موجدها ومحدثها .والاٰخر الباقی بعد فنائها ولوبالنظر الیٰ ذاتها مع قطع النظر عن غیـرهـا .او هـو الاول الذی یبتدی منهالاسبـاب والاٰخـر الذی ینتهی الیه المسبّبات'' (انوار التنزیل زیر آیت۳ سورۃ الحدید)

ان تفسیری اقتباسات سے ظاہر ہے کہ اللہ تعالیٰ کا اوّل وآخر ہونا درحقیقت اس کی ازلیت وابدیت کے ہم معنی ہے۔ اسے اوّل وآخر کہنا اس کے دائمی وجود کا مترادف ہے۔

اللہ تعالیٰ کی صفت الاٰخر اس بات کی متقاضی ہے کہ جملہ مسببات کا سلسلہ اس تک منتہی ہو'الذی ینتھی الیه المسببات'' اس معنی کا تعین اوراس کی وضاحت اس اختلافی عقیدہ سے ہوجاتی ہے جوصدیوں سے اہلسنت والجماعت (اشاعرہ) اورفرقہ جہمیہ کے درمیان موجب نزاع ہے۔ بات یوں ہے کہ فرقہ جہمیہ کا اعتقاد ہے کہ ایک دن اہل جنت پرفنا آجائے گی اس لئے ان کے حق میں ''ھم فیھا خلدون'' سے دوام ثابت نہیں۔ ان کے نزدیک اہل جنت کی دائمی بقاءاللہ تعالیٰ کی صفت الاٰخر کے منافی ہے۔ جہمیہ کے برعکس اہلسنت والجماعت کا مذہب یہ ہے کہ جنتیوں کی بقاء چونکہ اللہ تعالیٰ کے حکم اورقانون کے تابع ہے بالذات نہیں ہے اس لئے ان کی بقاءصفت باری تعالیٰ ''الاٰخر'' کے خلاف نہیں۔ آیت قرآنی ھم فیھا خٰلدون (البقرہ:۲۵) کی تفسیر میں امام البیضاوی لکھتے ہیں:۔''المراد به الدوام ھٰهنا عند الجمھور'' اس عبارت پرحاشیہ میں لکھا ہے۔

''خلافاً للجھمية والذی دعاھم الیٰ ھذا انهٗ تعالیٰ وصف نفسه بانه الاول والاٰخر والاولية تقدمه علیٰ جمیع المخلوقات والاٰخرية تأخره علیه ولا یکون الا بِفناء ما سواہ ولو بقیت الجنة واھلھا کان فیه تشبیه الخالق والخلق وھو محال''

ترجمہ:۔''یہ معنے (یعنی خلود بمعنی دوام) جہمیہ فرقہ کے خلاف ہیں۔ انہیں اس بات کا خیال اس طرح پیدا ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی صفات میں الاول والاٰخر کو ذکرفرمایا ہے۔ اس کی

اولیت کے معنے یہ ہیں کہ وہ سب مخلوقات سے متقدم ہے اور اس کی آخریت کا مطلب یہ ہے کہ وہ سب مخلوقات سے متأخر ہے اور یہ مفہوم تب ہی متحقق ہوسکتا ہے جب تمام ما سوی اللہ پر موت آجائے ۔لیکن اگر جنت اور اہل جنت دائمی طور پر باقی رہیں تو اس سے خالق اور مخلوق کا ہمرنگ طور پر باقی رہنا لازم آتا ہے اور یہ محال ہے‘‘

جہمیہ کے اس استدلال کا جواب اہلسنت والجماعت کی طرف سے بایں الفاظ دیا گیا:۔

**’’ومعنی الاول والاٰخر لیس کما ادّعوا لانه صفة کمال ومعناہ لا ابتداء لوجودہ ولا انتهاء لہٗ فی ذاته من غیر استناد لغیرہ فھو واجب الوجود مستحیل العدم وبقاء الخلق لیس کذلک فلا یشبّھه شیءٍ من خلقه‘‘**

ترجمہ:۔’’لفظ الاول اور الاٰخر کا وہ مطلب نہیں جو جہمیہ فرقہ کے لوگوں نے سمجھا ہے کیونکہ یہ لفظ اللہ تعالیٰ کے لئے بطور صفت **کمال** وارد ہوا ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کا وجود ذاتی ہے، وہ کسی کے سہارے کا محتاج نہیں ۔اس کے وجود کی نہ ابتداء ہے نہ انتہاء ۔وہ واجب الوجود اور مستحیل العدم ہے۔مخلوق یعنی اہل جنت کی بقاء ایسی نہیں یعنی ذاتی نہیں ۔پس مخلوق میں سے کوئی چیز خالق کے مشابہ نہ ٹھہری‘‘

(حاشیہ تفسیر البیضاوی جلد ا ص۰۵ مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی )

اس بیان سے بالبداہت ثابت ہے کہ اہلسنت والجماعت کے نزدیک صفت الٰہی ’’الاٰخر‘‘ کا صرف یہ تقاضا ہے کہ غیر اللہ کا ذاتی وجود نہ رہے ۔اللہ تعالیٰ کی ظلیّت میں باقی رہنے والے اہل جنت کا وجود، اللہ تعالیٰ کی صفت ’’الاٰخر‘‘ کے منافی نہیں ۔اسی مسلمہ تشریح کے مطابق یہ کہنا بھی بالکل درست ہے کہ آنحضرت ﷺ کے ’’اٰخر الانبیاء‘‘ یا ’’الخاتم‘‘ ہونے کا صرف یہ تقاضا ہے کہ آپؐ کے ظہور کے بعد کوئی شخص ذاتی طور پر

وصف نبوت سے متصف نہیں ہوسکتا۔ نیز یہ کہ جس طرح اہل جنت کی دائمی بقاء صفت باری ''الآخر'' کے منافی نہیں کیونکہ اہل جنت کی بقاء ذاتی نہیں بلکہ بالعرض ہے یعنی اللہ تعالیٰ کی صفت ''الآخر'' کا ہی ظلی ظہور ہے۔ اسی طرح آنحضرت ﷺ کے بعد آپ ؐ کی تابعیّت اور ظلیّت میں نبوت پانے والے وجود آپ ؐ کے ''آخر الانبیاء'' ہونے کے منافی نہیں۔ کیونکہ نہ اہل جنت کی بقاء ذاتی ہے اور نہ ہی ان ظلّی اور امتی نبیوں کی نبوت ذاتی ہے صلی اللہ علی النبی وسلم

# فصل پنجم

## صحابہ ؓ کا اجماع اور مسیلمہ کذّاب کا دعویٰ نبوت

(۱) مودودی صاحب لکھتے ہیں :۔ ’’قرآن وسنت کے بعد تیسرے درجے میں اہم ترین حیثیت صحابہ کرام کے اجماع کی ہے‘‘(ختم نبوت ص ۲۱)

اقول:۔ یہ بات درست ہے۔صحابہؓ کا اجماع دوطرح کا ہوتا ہے۔اوّل یہ کہ سب کہیں **اجمعنا علی کذا** کہ ہم سب اس بات اور رائے پر اتفاق کرتے ہیں۔دوم یہ کہ بعض صراحتاً بیان کریں اور باقی خاموش رہیں ۔مؤخر الذکر کو اجماع سکوتی کہتے ہیں(نور الانوار ص ۱۸۹)سوال یہ ہے کہ امتی نبوت کے انقطاع پر صحابہ کرامؓ نے کبھی اجماع کیا؟

(۲) مودودی صاحب لکھتے ہیں :۔ ’’نبی ﷺ کی وفات کے فوراً بعد جن لوگوں نے نبوت کا دعویٰ کیا اور جن لوگوں نے ان کی نبوت تسلیم کی ان سب کے خلاف صحابہ کرامؓ نے بالاتفاق جنگ کی تھی ۔اس سلسلے میں خصوصیت کے ساتھ مسیلمہ کذّاب کا معاملہ قابل ذکر ہے‘‘

اقول:۔آنحضرت ﷺ کے وصال کے بعد عرب میں ارتداد اور بغاوت کی ایک شدید لہر دوڑ گئی تھی۔ان لوگوں نے زکوٰۃ کی ادائیگی سے انکار کر دیا تھا اور اسلامی حکومت کے مقابل پر کھڑے ہو گئے تھے۔ان سب مرتدین اور باغیوں سے خلیفۂ وقت حضرت ابوبکرؓ کے حکم سے صحابہؓ نے جنگ کی اور کامیاب ہوئے اور پھر ان سب لوگوں نے اسلامی سلطنت کی اطاعت قبول کر لی۔ان مرتد قبائل میں سے بنوحنیفہ میں مسیلمہ مدعی نبوت بھی

تھا جو جنگ میں قتل ہوااور بنوحنیفہ نے خلافت کی اطاعت کر لی۔

(۳) مودودی صاحب لکھتے ہیں:۔''یہ شخص (مسیلمہ) نبی ﷺ کی نبوت کا منکر نہ تھا بلکہ اس کا دعویٰ یہ تھا کہ اسے حضورؐ کے ساتھ شریک نبوت بنایا گیا ہے۔اس نے حضورؐ کی وفات سے پہلے جوعریضہ آپؐ کولکھا تھااس کے الفاظ یہ ہیں۔**من مسیلمة رسول الله الیٰ محمد رسول الله سّلام علیك فانی اشرکت فی الامر معك** مسیلمہ رسول اللہ کی طرف سے محمد رسول اللہ کی طرف۔آپ پر سلام ہو۔آپ کومعلوم ہو کہ میں آپ کے ساتھ نبوت کے کام میں شریک کیا گیا ہوں۔(طبری جلد دوم ص۳۹۹طبع مصر)اس صریح اقرار رسالت محمدیؐ کے باوجود اسے کافراور خارج از ملت قرار دیا گیا اور اس سے جنگ کی گئی''(ختم نبوت ص۲۱۔۲۲)

اقول:۔(الف) مسیلمہ کذّاب کو مودودی صاحب نے ''حضورؐ کے ساتھ شریک نبوت'' قرار دینے میں مسیلمہ کے وہم وگمان سے بھی بڑھ کر بات کی ہے۔مسیلمہ کے فقرہ **اشرکت فی الامر معك** کا ترجمہ''نبوت کے کام میں شریک کیا گیا ہوں''مودودی صاحب کی اپنی ایجاد ہے جو سراسر غلط ہے۔انہیں اس ایجاد کا موقعہ اس لئے مل گیا کہ انہوں نے مسیلمہ کے خط کا فقرہ مکمل نقل نہیں فرمایا۔مسیلمہ نے لکھا تھا:۔

**''فانی قد اشرکت فی الامر معك فان لنا نصف الامر ولقریش نصف الامر''**

کہ میں الامر میں آپ کے ساتھ شریک کیا گیا ہوں پس آدھا الامر ہمارے لئے ہے اور آدھا قریش کے لئے''

ظاہر ہے کہ مسیلمہ قریش کو آدھا دعویدار نبوت نہیں ٹھہراتا،اس کی مراد اس عبارت میں الامر سے حکومت اور زمینی اقتدار ہے۔

مسندابی حنیفہ میں مسیلمہ کذّاب کا خط ان الفاظ میں مروی ہے:۔

**''من مسیلمة رسول الله الیٰ محمد رسول الله اما بعد فقد اشرکت فی الارض فلی نصف الارض ولقریش نصفها غیر ان قریشاً قوم یعتدون''**

(مسندالامام ابی حنیفہ برحاشیہ الادب المفردص ۱۸۷ مطبع مصر)

دیگر روایات سے بھی ظاہر ہے کہ مسیلمہ اوراس کی قوم عصبیت جاہلیت کے ماتحت دنیوی حکومت کی بھوکی تھی۔لکھا ہے کہ جب وہ مدینہ میں آیا تو اس نے غائبانہ کہا تھا:۔

**''ان جعل لی محمد من بعده تبعته وقد مها فی بشر کثیر من قومه''**

کہ اگر محمد اپنے بعد میرے لئے حکومت مقرر کردیں تو میں آپ کی پیروی کرنے کے لئے تیار ہوں۔وہ اس وقت اپنی قوم کی بڑی جمعیت ساتھ لایا تھا''

(البخاری کتاب المغازی باب وفد بنی حنیفہ وحدیث ثمامہ بن اثال)

آپؐ کے سامنے آنے پر مسیلمہ نے آنحضرت ﷺ سے کہا:۔

**''ان شئت خلیت بیننا وبین الامر ثم جعلته لنا بعدك فقال له النبی ﷺ لو سألتنی هذا القضیب ما اعطیتکهٗ''**

کہ اگر آپ چاہیں تو اب بے شک حکومت کریں مگر اپنے بعد اسے ہمارے لئے مخصوص کر جائیں۔نبی پاک ﷺ نے اپنے ہاتھ والی شاخ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا کہ حکومت تو بڑی بات ہے میں تو تجھے یہ شاخ بھی دینے کے لئے تیار نہیں ہوں''

(بخاری کتاب المغازی باب قصة الاسود العنسی)

گویا مسیلمہ کذّاب جس الامر میں شریک ہونا چاہتا تھا وہ حکومت اور دنیوی اقتدار تھا۔

اسی لئے نبی اکرم ﷺ نے اسے اس کے خط کا تحریری جواب یہ دیا تھا:۔

**اما بعد فان الارض للہ یورثھا من یشاء من عبادہ والعاقبۃ للمتقین.**

کہ زمین اللہ تعالیٰ کی ملکیت ہے وہ اپنے بندوں میں سے جسے چاہتا ہے اس کا مالک اور وارث بناتا ہے اور انجام متقیوں کے لئے ہے''

پس مودودی صاحب نے پہلے تو مسیلمہ کذّاب کی طرف وہ بات منسوخ کی ہے جو وہ نہیں کہتا تھا۔اس کا اصل مطالبہ تو حکومت واقتدار میں شریک ہونا تھا

(ب) پھر تاریخی طور پر یہ درست ہے کہ مسیلمہ جھوٹا مدعی نبوت تھا مگر وہ تشریعی نبوت کا دعویدار تھا۔اس نے قرآن مجید کے مقابل کتاب بنانے کا ادّعا کیا تھا اور کچھ غلط سلط فقرات بنائے بھی تھے۔لکھا ہے کہ جب مسیلمہ کے قتل ہونے اور اس کی قوم کے شکست کھا جانے کے بعد باقی سب بنوحنیفہ دوبارہ مسلمان ہو گئے تو حضرت ابوبکر صدیقؓ نے ان سے مسیلمہ کا کلام سننے کی خواہش کی۔تعمیل حکم میں انہوں نے اس کے بعض کلمات سنائے۔حضرت ابوبکر صدیقؓ نے جب یہ کلام سنا تو ان کو بنوحنیفہ کی جہالت پر بے حد تعجب ہوا اور آپ نے اس امر پر سخت حیرت کا اظہار کیا کہ ان لوگوں کو انتہائی فصیح وبلیغ کلام (قرآن مجید) اور ہزلیات (مسیلمہ کے کلام) میں کچھ بھی فرق محسوس نہ ہوا''

(کتاب''خلفائے محمد''مؤلفہ علامہ عمر ابوالنصر اردو ترجمہ ص۶۰ ادارۂ فروغ اردو لاہور)

مسیلمہ نے فجر اور عشاء کی نمازوں کے منسوخ کرنے کا بھی اعلان کر دیا تھا۔گویا مسیلمہ آنحضرتؐ کے مدمقابل صاحب شریعت بننا چاہتا تھا۔ان حالات میں صرف مودودی صاحب ہی مسیلمہ کی حمایت میں کہہ سکتے ہیں کہ مسیلمہ''رسالت محمدیؐ کا صریح اقرار کرتا تھا۔غالباً مودودی صاحب مسیلمہ کے فقرہ''**من مسیلمۃ رسول اللہ الیٰ محمد**

رسول اللہ“ کو سمجھ نہ سکے جو اس نے از راہ شرارت لکھا تھا۔مسند احمد میں لکھا ہے کہ مسیلمہ کے دو ایلچی دربار نبوی میں آئے تو نبی ﷺ نے ان سے پوچھا:۔

**أتشهد ان انی رسول الله فقالا نشهد ان مسیلمة رسول الله.**

کہ کیا تم شہادت دیتے ہو کہ میں اللہ کا رسول ہوں ۔ان دونوں نے کہا کہ ہم شہادت دیتے ہیں کہ مسیلمہ اللہ کا رسول ہے“(مشکوٰۃ المصابیح ص ۳۴۷ باب الامان)

حضرت خالد بن ولیدؓ نے مسیلمہ کی قوم سے دریافت کیا:۔

**یابنی حنیفة ما تقولون قالوا نقول منا نبیٌّ ومنکم نبیٌّ**

کہ تم کیا عقیدہ رکھتے ہو؟انہوں نے کہا کہ ہمارا نبی ہم میں سے اور تمہارا نبی تم میں سے“ (الطبری جلد۲ص ۲۴۷)

اندریں حالات مسیلمہ کو”رسالت محمدیؐ کا صریح اقرار“اقرار کرنے والا قرار دینا محض عداوت احمدیت کا نتیجہ ہے۔

(۴)مودودی صاحب مسیلمہ کذّاب کے پیروؤں کی مزید حمایت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

”تاریخ سے یہ ثابت ہے کہ بنوحنیفہ نیک نیتی کے ساتھ(in good faith) اس پر ایمان لائے تھے اور انہیں واقعی اس غلط فہمی میں ڈالا گیا تھا کہ محمد رسول اللہ ﷺ نے اس کو خود شریک رسالت کیا“(ص۲۲)

اقول:۔مسلمان مؤرخین میں تو ایک بھی ایسا نہیں جس نے بنوحنیفہ کے مسیلمہ پر ایمان کو ”نیک نیتی“ پر مبنی قرار دیا ہو۔یہ انکشاف تو صرف”مولانا مودودی“ پر ہوا ہے۔اور اگر فسادات پنجاب ۱۹۵۳ء کی”تحقیقاتی عدالت“ میں وہ پیش نہ ہوتے تو غالباً ان پر بھی یہ راز نہ کھل سکتا تھا۔

قارئین کرام! بخاری شریف کے مندرجہ بالا حوالہ جات کی روشنی میں آپ خود اندازہ لگالیں کہ بنوحنیفہ کہاں تک نیک نیت تھے۔ نیز یہ کہ آیا ان کے لئے کسی غلط فہمی کا موقع تھا؟ ہم اس سلسلہ میں مزید تین حوالے پیش کرتے ہیں۔ جن سے بنوحنیفہ کی نیک نیتی کے علاوہ مودودی صاحب کی نیک نیتی کا بھرم بھی کھل جاتا ہے۔

اول:۔ عمیر بن طلحہ نے مسیلمہ کو کہا تھا:۔

''اشهد انك كذّابٌ وان محمداً صادقٌ ولكن كذّاب ربيعة احب الينا من صادق مضر''

میں گواہی دیتا ہوں کہ تو جھوٹا ہے اور محمدؐ صادق ہیں لیکن ہمارے قبیلہ ربیعہ کا کذّاب ہمیں مضر یعنی قریش کے صادق سے زیادہ پیارا ہے'' (طبری جلد۳ص ۲۴۶)

دوم۔ الکلبی سے روایت ہے کہ اس نے کہا:۔

''كذّاب ربيعة احب الينا من كذّاب مضر''

کہ ربیعہ کا کذّاب ہمیں مضر کے کذّاب سے زیادہ اچھا ہے'' (طبری جلد۳ص ۲۴۶)

کیا ان لوگوں کے متعلق یہ کہنا کہ وہ مسیلمہ پر in good faith ایمان لائے تھے خود اپنی نیت کے برے ہونے کا ثبوت فراہم کرنا نہیں؟

سوم۔ نواب صدیق حسن خان صاحب بھوپال نے تحریر فرمایا ہے:۔

''اس (مسیلمہ) نے آنحضرت ﷺ کے بالمقابل تشریعی نبوت کا دعویٰ کیا اور شراب اور زنا کو حلال قرار دیا۔ فریضۂ نماز کو ساقط کر دیا۔ قرآن مجید کے مقابلہ میں سورتیں لکھیں۔ پس شریر اور مفسد لوگوں کا گروہ اس کے تابع ہوگیا'' (حجج الکرامہ ص ۲۳۴ ترجمہ از فارسی مطبع شاہجہان بھوپال) ان حالات میں قارئین خود ہی فیصلہ کر سکتے ہیں کہ ایسے لوگوں کو ''نیک نیت'' قرار دینے میں مودودی صاحب کس مقام پر آ گئے ہیں؟

(۵) مودودی صاحب اپنے غلط مقصد کے لئے بات کو رنگ دے کر پیش کرنے کی اپنی مہارت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

''اسلامی قانون کی رو سے باغی مسلمانوں کے خلاف اگر جنگ کی نوبت آئے تو ان کے اسیران جنگ غلام نہیں بنائے جاسکتے ۔ بلکہ مسلمان تو درکنار، ذمی بھی اگر باغی ہوں تو گرفتار ہونے کے بعد ان کو غلام بنانا جائز نہیں ہے۔لیکن مسیلمہ اور اس کے پیروؤں پر جب چڑھائی کی گئی تو حضرت ابوبکر نے اعلان فرمایا کہ ان کی عورتوں اور بچوں کو غلام بنایا جائیگا'' (ختم نبوت ص۲۲)

اقول۔اول تو مودودی صاحب نے اس ''اسلامی قانون'' کا حوالہ نہیں دیا جس کی موہومہ خلاف ورزی کی آڑ لے کر وہ حضرت ابوبکرؓ کے اعلان کو غلط رنگ دینا چاہتے ہیں۔

فتاوٰی عالمگیریہ میں تو صاف لکھا ہے:۔

''قوم ارتدوا عن الاسلام وحاربوا المسلمین وغلبوا علیٰ مدینة من مدائنهم فی ارض الحرب ومعهم نساؤهم وذراریهم ثم ظهر المسلمون علیهم فانه تقتل رجالهم وتسبی نساؤهم وذراریهم کذا فی المبسوط''

(فتاوٰی عالمگیری جلد۲ ص۲۸۰ کتاب السیر الباب التاسع مطبوعہ کانپور)

کہ جو لوگ اسلام سے مرتد ہو جائیں اور مسلمانوں سے جنگ شروع کر دیں اور علاقۂ جنگ کے کسی شہر پر قابض بھی ہو جائیں اور ان کے ساتھ ان کی عورتیں اور بچے بھی ہوں پھر ان پر مسلمان غالب آجائیں تو ان کے مردوں کو تہ تیغ کر دیا جائے اور ان کی عورتوں اور بچوں کو قید کر لیا جائے گا''

دوم۔مودودی صاحب یہ غلط تأثر پیدا کرنا چاہتے ہیں کہ حضرت ابوبکر نے

مسیلمہ اور اس کے پیروؤں پر چڑھائی کے وقت کوئی خاص اور علیحدہ اعلان فرمایا تھا حالانکہ تاریخ میں لکھا ہے کہ مرتد محاربین کے دفاع کے لئے حضرت ابوبکرؓ نے حضرت خالد بن ولیدؓ کو طلیحہ بن خویلد اسدی نیز مالک بن نویرہ کے مقابلہ کے لئے بھیجا۔عکرمہ کو یمامہ میں مسیلمہ کذّاب کے مقابلہ کے لئے مقرر کیا اور شرجیل بن حسنہ کو ان کی امداد کے لئے روانہ کرتے ہوئے حکم دیا تھا کہ مسیلمہ سے فارغ ہو کر قضاعہ کی طرف بڑھیں۔حذیفہ بن محصن کو عمان میں اہل دبا کے مقابلہ کے لئے مقرر فرمایا۔عرفجہ بن ہرثمہ کو اہل مہرہ کی طرف بھیجا۔سوید بن مقرن کو تہامہ یمن کی طرف بھیجا۔علاء بن الحضرمی کو بحرین روانہ کیا۔عمرو بن العاص کو سرحد شام کی طرف بھیجا۔وغیرہ وغیرہ۔

حضرت ابوبکرؓ نے ان امراء کے ذریعہ ملک بھر کے مرتدین اور باغیوں کے نام جو اعلان بھجوایا وہ یکساں تھا۔اس میں مسیلمہ اور اس کے پیروؤں کے لئے امتیازی حکم نہ تھے۔خلاصۂ اعلان یہی تھا کہ مقابلہ کرنے والے مردوں کو قتل کر دیا جائے گا اور ان کے بیوی بچوں کو قید کر لیا جائے گا (ملخص از کتاب ''خلفائے محمدؐ ''ص ۴۷۔۴۸)

پس سب مرتد اور باغی برسرپیکار قبائل کی سرکوبی کے لئے ایک ہی اعلان تھا خواہ ان قبائل میں کوئی مدعیٔ نبوت تھا یا نہیں۔یہ قبائل چونکہ خود جنگ کر رہے تھے اسلئے ان سے شرعاً یہی سلوک ہونا چاہئے تھا۔اس جگہ دعویٰ نبوت کی بحث داخل کرنے کی نہ ضرورت ہے اور نہ ہی گنجائش ہے۔

(۶) مسیلمہ کذّاب اور اس کے پیروؤں کی حمایت کرنے سے جناب مودودی صاحب جو فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں وہ ان کے آخری الفاظ میں یوں ہے کہ:۔

''صحابہ نے جس جرم کی بناء پر ان سے جنگ کی تھی وہ بغاوت کا جرم نہ تھا بلکہ یہ جرم تھا کہ ایک شخص نے محمد ﷺ کے بعد نبوت کا دعویٰ کیا اور دوسرے لوگ اس کی نبوت

پر ایمان لے آئے ۔ یہ کارروائی حضورؐ کی وفات کے فوراً بعد ہوئی ۔ابوبکر صدیق کی قیادت میں ہوئی اور صحابہ کی پوری جماعت کے اتفاق سے ہوئی ۔اجماع صحابہ کی اس سے زیادہ صریح مثال شاید ہی کوئی اور ہو‘‘ (ص۲۳)

اقول ۔(الف ) خلافت صدیقی میں عرب کے محارب مرتدین سے صحابہؓ کی جنگ ان کی بغاوت اور محاربہ کہ وجہ سے تھی ۔ یہ ایک تاریخی حقیقت ہے جسے چھپایا نہیں جاسکتا ۔بنو حنیفہ یعنی مسیلمہ کی قوم بھی محارب مرتدین میں شامل تھی ۔مودودی صاحب کا یہ کہنا کہ بنو حنیفہ سے جنگ صرف اس لئے کی گئی کہ ان میں سے ایک شخص نے نبوت کا دعویٰ کیا اور دوسرے لوگ اس پر ایمان لے آئے تھے اسی صورت میں قابل پذیرائی ہوسکتا ہے جبکہ مودودی صاحب اس بارے میں حضرت صدیق اکبر کا کوئی ارشاد یا اعلان پیش کرسکیں مگر وہ ایسا ہرگز نہیں کرسکتے ۔

(ب ) مودودی صاحب کے استدلال کی تغلیط کے لئے یہی کافی ہے کہ مسیلمہ نے آنحضرت ﷺ کی زندگی میں اور آپؐ کے سامنے نبوت کا دعویٰ کیا مگر حضورؐ نے نہ خود اس سے جنگ کی اور نہ ہی صحابہ کو اس سے جنگ کرنے کا ارشاد فرمایا۔پس ماننا پڑے گا کہ جنگ کی وجہ وہ نئے حالات تھے جو حضورؐ کی وفات کے بعد پیدا ہو گئے تھے :۔

(۱)مسیلمہ نے اسلامی حکومت کے مقابلہ کے لئے چالیس ہزار کا لشکر جرار تیار کیا۔

(۲)اس نے کہا میں اپنی اور سجاح کی فوج کے ساتھ تمام عرب پر قبضہ کروں گا۔

(۳) یمامہ سے خود خراج وصول کرتا تھا۔

(۴) آنحضرتﷺ کی وفات کے بعد آپؐ کے مقرر کردہ والی ثمامہ بن اثال کو اس نے نکال دیا تھا اور خود اس علاقہ کا حاکم بن گیا تھا۔

(ملاحظہ ہو تاریخ الخمیس جلد۲ص۱۶۰۔ وتاریخ طبری اردو ترجمہ جلد اول حصہ چہارم ص۵۸

تا ۲۷ مطبوعہ حیدر آباد دکن)

(ج) اسجگہ ہم آنحضرت ﷺ کی حدیث ’’انابینھما صاحب صنعاء وصاحب الیمامۃ‘‘ پر صحیح البخاری کا حاشیہ درج کرنا چاہتے ہیں۔لکھا ہے:۔

’’فادعی (الاسود) النبوۃ وعظمت شوکتہ وحارب المسلمین وقتل فیھم وغلب علی البلاد وآل امرہ الیٰ ان قتل فی حیاۃ النبی ﷺ واما مسیلمۃ فکان ادعیٰ النبوۃ فی حیاۃ النبی ﷺ لکن لم تعظم شوکتہ ولم یقع محاربتہ الا فی عھد ابوبکر‘‘

(البخاری کتاب الرؤیا باب نفخ فی المنام)

ترجمہ:۔اسود عنسی نے آنحضرتؐ کی زندگی میں نبوت کا دعویٰ کیا۔اس کی شان وشوکت بن گئی۔اس نے مسلمانوں سے جنگ کی اور انہیں قتل کیا اور علاقہ پر قابض ہوگیا۔اس کا انجام یہ ہوا کہ آنحضرت ﷺ کی زندگی میں قتل کر دیا گیا ہاں مسیلمہ نے بھی آنحضرت ﷺ کی زندگی میں نبوت کا دعویٰ کیا مگر اس وقت نہ اس کی شوکت قائم ہوئی اور نہ ہی اس سے جنگ پیش آئی سوائے حضرت ابوبکر کے زمانہ کے‘‘

اس اقتباس سے ظاہر ہے کہ اسود عنسی نے آنحضرت ﷺ کی زندگی میں ہی مسلمانوں سے جنگ چھیڑ دی اور وہ حضور کی زندگی میں قتل ہوگیا۔لیکن مسیلمہ نے اس وقت عملی بغاوت نہ کی تھی۔اگر چہ اس کا دعویٰ نبوت موجود تھا لیکن اس سے آنحضرتؐ کی زندگی میں جنگ نہیں کی گئی البتہ جب اس نے آنحضرتؐ کی وفات کے بعد عملی بغاوت شروع کردی تو صحابہؓ نے اس سے جنگ کی اور وہ ہلاک ہوگیا۔

اندریں حالات اگر مسیلمہ کذّاب کے واقعہ سے صحابہؓ کے کسی قسم کے اجماع پر استدلال کیا جا سکتا ہے تو وہ یہی ہے کہ مرتد محاربین جب عملی بغاوت اختیار کرلیں تو ان

سے جنگ لابدّ ی ہے ۔اگر دعویٰ نبوت کو درمیان میں داخل کئے بغیر مودودی صاحب کی تسلی نہیں ہوسکتی تو زیادہ سے زیادہ یہ کہا جاسکتا ہے کہ ایسا مدعیٔ نبوت جو تشریعی نبوت کا دعویدار ہو، اسلامی نظام کو درہم برہم کرنا چاہتا ہو اور عملاً مسلمانوں سے برسر پیکار ہو کر لشکر تیار کر رہا ہو ایسے مدعی سے جنگ کرنا لازمی ہے۔صحابہؓ کے عمل سے یہی ثابت ہے۔

## غیر تشریعی نبوت پر صحابہؓ کا اجماع

مودودی صاحب تو بات کو توڑ مروڑ کر بھی غیر تشریعی نبوت کے ممتنع ہونے پر صحابہ ؓ کا کسی قسم کا اجماع ثابت نہیں کر سکے۔آیئے ہم بتائیں کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کا اجماع اس بارے میں کس بات پر ہے۔حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا تفقہ اور آپ کی علم دین میں مہارت سب امت کو مسلّم ہے۔انہوں نے صحابہ کو مخاطب کر کے فرمایا:۔

**قولوا انه خاتم الانبياء و لا تقولوا لانبی بعدهٗ**

کہ اے لوگو؟ آنحضرت ﷺ کو خاتم الانبیاء تو کہا کرو مگر یہ کبھی نہ کہنا کہ آپ کے بعد کسی قسم کا نبی نہ ہوگا''

یہ قول حضرت ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا نے صحابہؓ کے مجمع میں فرمایا جیسا کہ لفظ **قولوا** اور **لا تقولوا** سے خود ظاہر ہے۔مگر سارے مجمع میں سے اس کے خلاف ایک آواز نہیں اٹھی۔حالانکہ بظاہر حضرت عائشہؓ کا قول آنحضرت ﷺ کی حدیث **لانبی بعدی** کے خلاف نظر آتا ہے مگر صحابہ خوب سمجھتے تھے کہ **لانبی بعدی** کا ایک غلط مفہوم لیا جا سکتا ہے جو قرآن مجید اور دیگر نصوص کے خلاف ہے حضرت عائشہؓ اسی غلط مفہوم کی تردید فرما رہی ہیں اس لئے سب نے حضرت عائشہ کی بات سے اتفاق کیا۔

اس اجمال کی تفصیل امام محمد طاہر نے حضرت ام المومنینؓ کا مندرج بالا قول درج کرنے کے بعد یوں بیان فرمائی ہے:۔

**هذا ناظر الیٰ نزول عیسیٰ وهذا لا ینافی حدیث لانبی بعدی لانه اراد لانبی ینسخ شرعه.**

کہ حضرت عائشہؓ کا مقصد نزول مسیح کو مدنظر رکھنا ہے۔ نیز یہ بات **لانبی بعدی** کے مخالف نہیں کیونکہ **لانبی بعدی** کی حدیث سے آنحضرت ﷺ کا صرف یہ مطلب تھا کہ میرے بعد ایسے نبی نہیں آسکتے جو میری شریعت کو منسوخ قرار دیں''
(تکملہ مجمع البحار جلد۳۔ص۸۵ مطبع عالی لمنشی نولکشور)

بات صاف ہے کہ حدیث نبوی **لانبی بعدی** کا مدعا یہ ہے کہ نبیؐ پاک ﷺ کے بعد نئی شریعت لانے والا نبی نہیں آسکتا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا **لانبی بعدہٗ** کے اس عام مفہوم کے مدنظر کہ کسی قسم کا بھی نبی نہیں آسکتا اس کے استعمال سے روک رہی ہیں۔ دونوں میں کوئی منافاۃ نہیں۔

تمام صحابہ رضی اللہ عنہم نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے ارشاد پر سر تسلیم خم کیا اور اس طرح اصول کی کتاب نورالانوار کے حوالہ مندرجہ آغاز فصل ہذا کے مطابق اس بات پر صحابہ کا سکوتی اجماع ہو گیا کہ آنحضرت ﷺ کے بعد نئی شریعت لانے والا نبی نہیں آسکتا مگر امتی نبی آسکتا ہے۔ **وھو المراد۔**

## اللہ تعالیٰ کی فعلی شہادت

مودودی صاحب کی ساری تگ ودو اسلئے ہے کہ حضرت بانی سلسلہ احمدیہ علیہ السلام کو (نعوذ باللہ) مسیلمہ کی طرح کذّاب مدعی نبوت ثابت کریں اور جماعت احمدیہ کو واجب القتل قرار دیں۔ حالانکہ دوسرے ہزاروں شواہد ودلائل سے قطع نظر مودودی صاحب کے لئے اس بارے میں اللہ تعالیٰ کی یہی فعلی شہادت کافی تھی کہ مسیلمہ کذّاب پورے ساز وسامان اور چالیس ہزار کے لشکر جرار کے باوجود ناکام ونامراد ہوا اور مسلمانوں

کے ہاتھوں قتل ہو گیا لیکن حضرت بانی سلسلہ احمد یہ انتہائی بے کسی کے باوجود علما، پنڈتوں، پادریوں کی علیحدہ علیحدہ اور متفقہ کوششوں کے باوجود کامیاب وکامران ہوئے اور دشمن ہزار ہا قسم کی سازشوں کے باوجود آپؑ کے قتل پر قادر نہ ہو سکے۔ مسیلمہ کی جمیعت چند دن میں پراگندہ ہوگئی اور اس کا مشن ناپید ہو گیا لیکن حضرت بانی سلسلہ احمدیہ کی جماعت ستر سال سے روز افزوں ترقی کر رہی ہے اور اکناف عالم میں اسلام کے پرچم کو بلند کرتی جارہی ہے۔ کیا اللہ تعالیٰ کی یہ واضح فعلی شہادت مخالفین کی آنکھیں کھولنے کے لئے کافی نہیں تا ان کی زبانیں بھی حق کا اقرار کریں۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں ؎

یہ اگر انساں کا ہوتا کاروبارا ے ناقصاں
ایسے کاذب کے لئے کافی تھا وہ پروردگار
کچھ نہ تھی حاجت تمہاری نے تمہارے مکر کی
خود مجھے نابود کرتا وہ جہاں کا شہریار

# فصل ششم

## خاتم النبیین کا صحیح مفہوم اور علماء وصلحاء امت کے بیانات

جناب مودودی صاحب ''تمام علماء امت کا اجماع'' کے زیر عنوان لکھتے ہیں:۔

''پہلی صدی سے لیکر آج تک ہر زمانے کے اور پوری دنیائے اسلام میں ہر ملک کے علماء اسی عقیدے پر متفق ہیں کہ محمد ﷺ کے بعد کوئی شخص نبی نہیں ہوسکتا''

(ختم نبوت ص ۲۳)

بلا شبہ امت کا اس پر اجماع ہے کہ آنحضرت ﷺ خاتم النبیین ہیں اور یہ بھی سب کو مسلم ہے کہ حضورؐ نے **لانبی بعدی** کا ارشاد فرمایا ہے اور اپنے متعلق آخرالانبیآء کا لفظ بھی استعمال فرمایا ہے۔ **مگر سوال تو یہ ہے کہ امت محمدؐیہ نے خاتم النبیین اور لا نبی بعدی وغیرہ کے کس معنے اور مفہوم پر اجماع کیا ہے؟** اس سوال کا جواب معین کرنے کے لئے ہمیں بزرگان سلف کے اقوال پر مجموعی نظر ڈالنی چاہیے۔ جناب مودودی صاحب نے بیس مفسرین وغیرہم کے اقوال درج فرمائے ہیں ہم ذیل میں ان کا بھی جائزہ لیں گے

### بیس بزرگان امت اور علماء ربانی کی تشریح

لیکن اس سے پہلے ہم بیس دوسرے بزرگان امت کے واضح اقوال پیش کرتے ہیں:۔

(۱) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا (وفات ۵۸ ہجری) نے فرمایا:۔

**''قولوا انهٗ خاتم الانبیاء و لا تقولوا لانبی بعدهٗ''**

(تفسیر الدر المنثور للسیوطی جلد ۵ ص ۲۰۴ وتکملہ مجمع البحار ص ۸۵)

اے لوگو! آنحضرت ﷺ کو خاتم الانبیاء ضرور کہو مگر یہ نہ کہو کہ آپؐ کے بعد کسی

قسم کا نبی نہ آئے گا''

(۲) حضرت امام ملّا علی قاری (وفات ۱۰۱۴ ہجری) اہلسنت کے زبردست عالم تحریر فرماتے ہیں:۔

''قولہ تعالیٰ خاتم النبیین اذا المعنی انهٗ لا یأتی بعدهٗ نبی ینسخ ملتهٗ ولم یکن من امته''

کہ خاتم النبیین کے معنے یہ ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے بعد ایسا نبی نہیں آسکتا جو آپؐ کی شریعت کو منسوخ کرنے والا ہو اور آپؐ کی امت میں سے نہ ہو''

(موضوعات کبیر ص ٦٩)

(۳) حضرت امام محمد طاہر علیہ الرحمۃ (وفات ۹۸٦ ہجری) لکھتے ہیں:۔

''ھذا ایضاً لا ینافی حدیث لانبی بعدی لانهٗ اراد لانبی ینسخ شرعه''

کہ حضرت عائشہؓ کے قول سے حدیث لانبی بعدی کی مخالفت نہیں ہوتی کیونکہ آنحضرت ﷺ کی مراد یہ ہے کہ ایسا نبی نہ ہوگا جو آپؐ کی شریعت کو منسوخ کردے''

(تکملہ مجمع البحار جلد۳ ص ۸۵ مطبع عالی المنشی نولکشور)

(۴) رئیس الصوفیہ حضرت محی الدین ابن عربیؒ (وفات ٦۳۸ ہجری) تحریر فرماتے ہیں

(الف) ''ان النبوة التی انقطعت بوجود رسول اللهﷺ انما ھی نبوة التشریع لا مقامها فلا شرع یکون ناسخاً لشرعهﷺ ولا یزید فی شرعه حکماً اٰخر وھذا معنیٰ قوله ﷺ ان الرسالة والنبوة قد انقطعت فلا رسول بعدی ولا نبی ای لانبی یکون علیٰ شرع یخالف شرعی بل اذا کان یکون تحت حکم شریعتی''

(فتوحات مکیہ جلد۲ ص۳ مطبع دار الکتب العربیہ الکبریٰ مصر)

ترجمہ:۔وہ نبوت جوآنحضرت ﷺ کے آنے سے ختم ہوئی ہے وہ صرف تشریعی نبوت ہے مقام نبوت نہیں ۔پس اب ایسی شریعت نہیں آسکتی جوآنحضرت ﷺ کی شریعت کو منسوخ قرار دے یا آپؐ کی شریعت میں کوئی حکم زائد کرے ۔یہی معنی اس حدیث کے ہیں ان **الرسالة و النبوة قد انقطعت** کہ اب رسالت اورنبوت منقطع ہوگئی ہے میرے بعد نہ رسول ہے اور نہ نبی ۔یعنی کوئی ایسا نبی نہیں ہوگا جوایسی شریعت پر ہو جو میری شریعت کے خلاف ہو بلکہ جب کبھی نبی آئے گا تو وہ میری شریعت کے تابع ہوگا''

(ب) حضرت ابن عربیؒ موصوف اپنی دوسری کتاب میں تحریر فرماتے ہیں:۔

''**امانبوة التشريع و الرسالة فمنقطعة وفی محمد** ﷺ **قد انقطعت فلا نبی بعدہٗ مشرعاً .....الا ان الله لطف بعبادہ فابقی لهم النبوة العامة لا تشريع فيها**'' (فصوص الحکم ص۱۴۰۔۱۴۱)

ترجمہ:۔کہ تشریعی نبوت اور رسالت بند ہوچکی ہے اور حضور ﷺ کے وجود باجود پر اس کا انقطاع ہوگیا ہے لہٰذا آپؐ کے بعد صاحب شریعت نبی کوئی نہ ہوگا ۔۔۔۔۔ہاں اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں پر مہربانی فرما کر ان کے لئے نبوت عامہ کو جس میں کوئی شریعت نہیں ہوتی جاری رکھا ہے''

(۵) حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلویؒ (وفات ۱۱۷۶ ہجری) تحریر فرماتے ہیں:۔

''**ختم به النبيون ای لايوجد من يامره الله سبحانه بالتشريع على الناس**''

کہ آنحضرت ﷺ کے خاتم النبیین ہونے کا یہ مطلب ہے کہ اب کوئی ایسا شخص نہیں ہوگا جسے اللہ تعالیٰ لوگوں کے لئے شریعت دے کر مامور فرمائے ۔یعنی شریعت جدیدہ لانے والا کوئی نبی نہ ہوگا''

(تفہیمات الٰہیہ تفہیم نمبر ۵۴ جلد۲ ص ۸۵ شاہ ولی اللہ دہلی اکیڈمی حیدرآباد سندھ)

(۶) حضرت السید عبدالکریم جیلانیؒ (ولادت ۷۶۷ ہجری) نے تحریر فرمایا ہے:۔

**"فانقطع حکم نبوة التشریع بعده ٗ و کان محمد ﷺ خاتم النبیین لانهٗ جاء بالکمال ولم یجیٔ احد بذٰلک"**

کہ آنحضرت ﷺ کے بعد نبوت تشریعی کا انقطاع ہوگیا اور آنحضرت ﷺ خاتم النبیین قرار پاگئے۔ کیونکہ آپؐ ایسی کامل شریعت لے آئے جو اور کوئی نبی نہ لایا"

(الانسان الکامل جلد ۱ ص ۹۸ مطبوعہ مصر)

(۷) حضرت امام عبد الوہاب شعرانی علیہ الرحمۃ (وفات ۹۷۶ ہجری) نے تحریر فرمایا ہے:۔

**" ان مطلق النبوة لم یرتفع و انما ارتفع نبوة التشریع فقط"**

کہ مطلق نبوت بند نہیں ہوئی صرف تشریعی نبوت بند ہوئی ہے"

(الیواقت والجواہر جلد ۲ ص ۲۴ طبع ثالث مطبوعہ ۱۳۲۱ھ مصر)

(۸) حضرت امام فخرالدین رازیؒ (وفات ۶۰۶ ہجری) تحریر فرماتے ہیں:۔

**"فاعطاهم العقل وبعث فی ارواحهم نور البصیرة وجوهر الهدایة فعند هٰذه الدرجة فازوا بالخلع الاربعة. الوجود، والحیاة، والقدرة، والعقل، فالعقل خاتم الکل والخاتم یجب ان یکون افضل ألاتریٰ ان رسولنا ﷺ لما کان خاتم النبیین کان افضل الانبیاء علیهم الصلٰوة والاسلام والانسان لما کان خاتم المخلوقات الجسمانیة کان افضلها فکذٰلک العقل لما کان خاتم الخلع الفائضة من حضرة ذی الجلال کان افضل الخلع واکملها"** (تفسیر کبیر امام رازیؒ جلد ۱۱ ص ۳۴ طبع ثالث دارالکتب العلمیہ طہران)

ترجمہ۔ اللہ تعالیٰ نے انسانوں کو عقل عطا فرمائی اور ان کی روحوں میں نور بصیرت

اور جوہر ہدایت پیدا فرمایا۔اس موقعہ پر انہیں چار خلعتیں نصیب ہوئیں۔(۱)وجود(۲) زندگی (۳) قدرت (۴) عقل ۔اور عقل ان تمام خلعتوں کی خاتم ہے اور خاتم کے لئے واجب ہے کہ وہ افضل ہو۔دیکھو جس طرح ہمارے پیغمبر ﷺ خاتم النبیین ہونے کی وجہ سے سب نبیوں سے افضل قرار پائے اور انسان جسمانی مخلوقات کا خاتم قرار پانے کے باعث سب سے افضل ٹھہرا۔اسی طرح عقل جب ان خلعتوں کی خاتم ہے تو ضرور ہے کہ وہ ان سب سے افضل واکمل ہو''

(۹)علامہ ابن خلدون (وفات ۸۰۹ ہجری)تحریر فرماتے ہیں:۔

''ویمثلون الولایة فی تفاوت مراتبها بالنبوة ویجعلون صاحب الکمال فیها خاتم الاولیاء ای حائزَ الرتبة التی هی خاتمة الولایة کما کان خاتم الانبیاء حائزاً للمرتبة التی هی خاتمة النبوة''

(مقدمہ ابن خلدون ص۳۲۴ مطبع المصطفی محمد مصر)

ترجمہ۔ولایت کو اپنے تفاوت مراتب میں نبوت کا مثیل قرار دیتے ہیں اور اس میں کامل ولی کو خاتم الاولیاء ٹھہراتے ہیں۔یعنی اس مرتبہ کا پانے والا جو ولایت کا خاتمہ ہے جس طرح سے حضرت خاتم الانبیاء اس مرتبہ کمال کے پانے والے تھے جو نبوت کا خاتمہ ہے''

(۱۰)حضرت شیخ فریدالدین عطار (وفات ۶۲۰ ہجری ۱۲۳۰ءعیسوی)تحریر فرماتے ہیں:۔

''مجذوب کے لئے چند درجے ہیں۔بعض کو ان سے ایک تہائی دیتے ہیں اور بعض کو آدھے اور بعض کو آدھے سے زیادہ۔جبکہ اس درجہ کو پہنچتا ہے تو وہ مجذوب نبوت کے حصے کے سبب سے تمام مجذوبوں سے بڑھ جاتا ہے اور خاتم الاولیاء ہوتا ہے اور سردار تمام ولیوں کا۔جیسا کہ ہمارے پیغمبر حضرت محمد مصطفٰی صلعم خاتم الانبیاء تھے''

(تذکرۃ الاولیاء ص ۲۴۹ باب ۵۸ حالات محمد علی حکیم الترمذی مترجم مولوی نذیر احمد سیماب قریشی شائع کردہ شیخ غلام علی برکت علی تاجران کتب لاہور)

(۱۱) حضرت خواجہ میر درد صاحب دہلوی (وفات جنوری ۱۷۸۵ عیسوی مطابق صفر ۱۱۹۹ ہجری) فرماتے ہیں:۔

''طریقہ محمدیہؐ علیٰ صاحبها الصلوٰة والتحیه سب طریقوں پر ترجیح رکھتا ہے اور خاتم الطرق ہے جس طور سے کہ نبوت آنحضرت ﷺ کی خاتم جمیع نبوت ورسالت کی ہے۔ فالحمد لله الذی فضلنا علیٰ کثیر من عباده المومنین . اس طریقہ سے اگلے طریقے اس کی مبادی تھے اوراس کے مابعد جوطریقے قیامت تک پیدا ہوں گے اس طریقہ کی شاخیں اورشعبہ ہوں گے۔ له الحمد فی الاولیٰ والاخرة وله الحکم والیه ترجعون ۔اور یہ طریقہ محمدیہؐ خالصہ ازل سے لے کرابد تک سب نسبتوں پر حاوی ہے۔ (میخانہ درد ص ۱۲۸ اجیّد برقی پریس)

(۱۲) حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی علیہ الرحمۃ (وفات ۱۰۳۴ ہجری) فرماتے ہیں:۔

''پس حصول کمالات نبوت مرتابعان رابطریق وراثت بعداز بعثت خاتم الرسل علیہ وعلیٰ جمیع الانبیاء والرسل الصلوات والتحیات منافیٔ خاتمیت اونیست۔ فلا تکن من الممترین''

(مکتوبات امام ربانیؒ جلد اول حصہ پنجم دفتر اول مکتوب نمبر ۳۰۱ ص ۱۴۰، ۱۴۱ اداروف اکیڈمی لاہور)

ترجمہ۔ خاتم الرسل علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مبعوث ہونے کے بعد خاص متبعین آنحضرتؐ کو بطور وراثت کمالات نبوت کا حاصل ہونا آپؐ کے خاتم الرسل ہونے کے منافی نہیں ہے۔ یہ بات درست ہے اس میں شک مت کرو''

(۱۳) حضرت مرزا مظہر جان جاناں علیہ الرحمۃ (وفات محرم ۱۱۹۵ ہجری، جنوری ۱۷۸۱ عیسوی) نے فرمایا ہے:۔

''ہیچ کمال غیر از نبوت بالا صالہ ختم نگردیدہ ودر مبداء فیاض بخل ودریغ ممکن نیست''

کہ سوائے مستقل نبوت تشریعیہ کے کوئی کمال ختم نہیں ہوا باقی فیوض میں اللہ تعالیٰ کے لئے کسی قسم کا بخل اور تردد ممکن نہیں'' (مقامات مظہری ص۸۸)

(۱۴) حضرت مولانا روم علیہ الرحمۃ (وفات ۶۷۲ہجری) تحریر فرماتے ہیں:۔

مکر کن در راہ نیکو خدمتے

تا نبوت یابی اندر امتے

کہ نیکی کی راہ میں خدمت کی ایسی تدبیر کر کہ تجھے امت کے اندر نبوت مل جائے

(مثنوی مولانا روم دفتر پنجم ص۵۷۔الفیصل ناشران وتاجران اردو بازار لاہور)

نیز آپ نے خاتمیت نبوی کی تشریح کرتے ہوئے لطیف رنگ میں فرمایا:۔

بہر ایں خاتم شد است او کہ بجود

مثل او نے بُود نے خواہند بود

آپؐ خاتم اس لئے ہوئے کہ آپ بے مثل ہیں۔فیض روحانی کی بخشش میں آپؐ جیسا نہ کوئی پہلے (نبی) ہوا ہے اور نہ آئندہ آپ جیسے ہونگے''

چونکہ در صنعت برد استاد دست

نی تو گوئی ختم صنعت بر تو است

جب کوئی استاد صنعت اور دستکاری میں کمال پیدا کرتا اور سبقت لے جاتا ہے تو کیا تو یہ نہیں کہتا کہ استاد! تجھ پر صنعت اور دستکاری ختم ہے۔تجھ جیسا کوئی صنعت گر اور دستکار نہیں ہے

در کشاد ختم ہا تو خاتمی

در جہان روح بخشاں حاتمی

اے مخاطب مثنوی جس طرح اعلیٰ درجہ کے کاریگر کو تو کہتا ہے کہ تجھ پر کاریگری اور دستکاری کا فن ختم ہے اسی طرح تو آنحضرتؐ کو مخاطب ہو کر کہہ سکتا ہے کہ بندشوں اور رکاوٹوں کے ہٹانے اور عقدہ ہائے لاینحل کے حل کرنے میں تو خاتم یعنی بے مثل اور یگانۂ روزگار ہے اور روحانیت عطا کرنے والوں کی دنیا میں تو حاتم کی طرح کا لاثانی ہے

(مثنوی مولوی معنوی دفتر ششم مطبع منشی نولکشور لکھنؤ)

(۱۵) جناب نواب صدیق حسن خان صاحب بھوپالوی (وفات ۱۳۰۷ ہجری، ۱۸۸۹ عیسوی) لکھتے ہیں:۔

''**لا نبی بعدی** آیا ہے جس کے معنے نزدیک اہل علم کے یہ ہیں کہ میرے بعد کوئی نبی شرع ناسخ لے کر نہیں آئے گا''

(اقتراب الساعۃ ص۱۶۲ مطبع مفید عام آگرہ ۱۳۰۱ھ)

(۱۶) جناب مولوی عبدالحی صاحب لکھنوی (وفات ۱۳۰۴ ہجری، ۱۸۸۴ء) لکھتے ہیں:۔

''بعد آنحضرت صلعم کے یا زمانے میں آنحضرت صلعم کے مجرد کسی نبی کا ہونا محال نہیں بلکہ صاحب شرع جدید ہونا البتہ ممتنع ہے''

(اثر ابن عباس فی دافع الوسواس ص۱۶ مطبع یوسفی فرنگی محل لکھنؤ بار دوم)

(۱۷) جناب الشیخ عبدالقادر الکردستانی تحریر فرماتے ہیں:۔

''**ان معنی کونہ خاتم النبیین ھو انہ لایبعث بعدہ نبی اٰخر بشریعة اخریٰ**''

کہ آنحضرت ﷺ کے خاتم النبیین ہونے کے یہ معنے ہیں کہ آپ کے بعد کوئی نبی نئی شریعت لے کر مبعوث نہ ہوگا'' (تقریب المرام جلد۲ ص۲۳۳)

(۱۸) جناب مولوی شبیر احمد صاحب عثمانی دیوبندی جنہیں پاکستان میں ''شیخ السلام'' بھی

کہا جاتا ہے (متوفی ۱۹۴۹ عیسوی) لکھتے ہیں:۔

''اب میں اس کے سوا کیا کہوں کہ آنحضرت ﷺ جیسا کہ اپنی عادات واخلاق میں تمام انبیاء علیہم السلام سے فائق تھے ایسا ہی علوم کے بھی سارے مراتب آپ پر تمام کر دیئے گئے تھے کیونکہ انبیاء سابقین میں نہ ایسا اعجاز علمی کسی کو دیا گیا نہ اس کے اتباع میں کسی نے ان علوم کے دریا بہائے ہیں جو اہل اسلام نے بہائے ہیں اور جبکہ صفت علم تمام ان صفات کی خاتم ہے جو مربی عالم میں ہیں تو جس کا اعجاز علمی ہوگا گویا اس پر تمام کمالات علمی کا خاتمہ کر دیا جائے گا اور اسی کو ہمارے نزدیک خاتم الانبیاء کہنا مناسب ہوگا'' (رسالہ اعجاز القرآن ص ۶۱)

(۱۹) علمائے لکھنؤ نے استفسار کے جواب میں لکھا ہے:۔

''علماء اہل سنت بھی اس امر کی تصریح کرتے ہیں کہ آنحضرت کے عصر میں کوئی نبی صاحب شرع جدید نہیں ہوسکتا اور نبوت آپؐ کی تمام مکلفین کو شامل ہے اور جو نبی آپ کے ہم عصر ہوگا وہ متبع شریعت محمدؐیہ کا ہوگا''

(اثر ابن عباس فی دافع الوسواس ص ۴ مطبع یوسفی فرنگی محل لکھنؤ بار دوم)

اسی جگہ امام تقی الدین السبکی (وفات ۷۵۰ ہجری) کا قول بحوالہ رسالۃ الاعلام بایں الفاظ درج ہے:۔

**''یکون نبوته ورسالته عامة لجميع الخلق من زمن اٰدم الیٰ یوم القيامة ويكون الانبياء وامهم من امته فالنبی صلعم نبی الانبیاء''**

ترجمہ آنحضرت ﷺ کی نبوت ورسالت ساری مخلوقات کے لئے ہے اور آدم کے زمانہ سے لے کر قیامت تک ہے اور سب نبی اور ان کی امتیں آنحضرتؐ کی امت میں داخل ہیں۔ پس آنحضرت ﷺ نبی الانبیاء یعنی نبیوں کے نبی ہیں''

(رسالہ جواب دیگر از علمائے لکھنؤ ملحقہ تحذیر الناس ص ۴۳)

(۲۰) حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نانوتوی بانی مدرسہ دیو بند (وفات ۱۲۹۷ ہجری)
تحریر فرماتے ہیں:۔

''اگر خاتمیت بمعنی اتصاف ذاتی بوصف نبوت لیجئے جیسا کہ اس ہیچمدان نے عرض کیا ہے تو پھر سوا رسول اللہ صلعم اور کسی کو افراد مقصود بالخلق میں سے مماثل نبوی صلعم نہیں کہہ سکتے بلکہ اس صورت میں فقط انبیاء کے افراد خارجی ہی پر آپ کی فضیلت ثابت نہ ہوگی افراد مقدرہ پر بھی آپ کی فضیلت ثابت ہو جائیگی بلکہ اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی صلعم بھی کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدیؐ میں کچھ فرق نہیں آئے گا''

(رسالہ تحذیرالناس ص ۲۸ مطبوعہ قاسمی پریس دیو بند)

## واضح نتائج

ناظرین کرام! یہ جملہ واضح عبارتیں دنیائے اسلام کے ان درخشندہ بیس بزرگوں، اماموں، مفسروں، محققوں اور علماء کے قلم سے درج ہیں۔ جن کا زمانہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے دور سے لیکر ہمارے زمانے تک ممتد ہے اور جن کی ملکی وسعت ہندوستان، پاکستان، ایران، عرب شام، ترکی، یمن، مصر اور اندلس وغیرہ تمام ممالک تک پھیلی ہوئی ہے۔ ان عبارتوں سے عیاں ہے کہ امت مسلمہ خاتم النبیین کا مفہوم یہی سمجھتی رہی ہے کہ:۔

(۱) آنحضرت ﷺ کے بعد کوئی نئی شریعت لانے والا اور ناسخ شریعت محمدیہؐ نبی نہیں آسکتا۔

(۲) آنحضرت ﷺ پر کمالات نبوت کا خاتمہ ہو گیا ہے اور آپؐ سب سے افضل نبی ہیں۔ نبی الانبیاء یعنی نبیوں کے شہنشاہ ہیں۔

(۳) آنحضرت ﷺ کے بعد امتی نبی کے آنے میں روک نہیں۔ امتی نبی کے پیدا

ہونے سے خاتمیت محمدیہ میں کوئی فرق نہیں آسکتا کیونکہ ایسا نبی تابع شریعت محمدیہؐ ہوگا۔

## جناب قاری محمد طیّب صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند کے تین قیمتی اقتباسات

ذیل کے تین اقتباسات جناب قاری محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند کی کتاب ''تعلیمات اسلام اور مسیحی اقوام'' مطبوعہ نفیس اکیڈمی کراچی سے نقل کئے جاتے ہیں جو اس جواب کی پہلی اشاعت کے بعد ہمارے مطالعہ میں آئے ہیں۔ان عبارتوں سے عیاں ہے کہ خاتم النبیین کے معنے جملہ نبیوں کے لئے ''مصدر فیض'' کے ہیں۔نیز یہ بھی ظاہر ہے کہ آنے والے مسیح موعود کا مقام امتی نبی کا مقام ہے۔اس میں شان نبوت کا ہونا لازمی ہے۔محترم قاری صاحب کی اس غلطی کے علاوہ کہ وہ مسیح اسرائیلی کے آسمانوں سے آنیکا خیال رکھتے ہیں ہم ان کے ان بیانات کے حرف حرف سے متفق ہیں۔یہی احمدیت کا نقطۂ نگاہ ہے۔مودودی صاحب انہیں بغور ملاحظہ فرمائیں۔ جناب قاری صاحب لکھتے ہیں:۔

(۱)''جس طرح ملائکہ وشیاطین میں ایک ایک فرد خاتم ہے جس پر اس نوع کے تمام مراتب ختم ہوجاتے ہیں اور وہی اپنے نوع کے لئے مصدر فیض ہے۔ملائکہ کے لئے جبرئیل علیہ السلام جس سے کمالات ملکیت ملائکہ کو تقسیم ہوتے ہیں اور شیاطین کے لئے ابلیس لعین جس سے تمام شیاطین کو فسادات شیطنت تقسیم ہوتے ہیں۔اسی طرح انبیاء ودجاجلہ میں بھی ایک ایک فرد خاتم ہے جو اپنے دائرہ میں مصدر فیض ہے۔انبیاء علیہم السلام میں وہ فرد کامل اور خاتم مطلق جو کمالات نبوت کا منبع فیض ہے اور جس کے ذریعہ سارے ہی طبقۂ انبیاء کو علوم وکمالات تقسیم ہوئے ہیں محمد رسول اللہ ﷺ ہیں'' (صفحہ ۲۲۳۔۲۲۴)

(۲)''دجال اعظم کا اصل مقابلہ ذات بابرکات نبویؐ سے ہے کہ آپؐ تمام قرون دنیا کے خاتم کمالات ہیں اور وہ خاتم فسادات۔آپؐ عبدیت مجسم ہیں اور وہ رعونت مجسم۔۔۔۔۔

اس کے عمیق دجل وفساد کا مقابلہ محض نبوت کی طاقت نہ کرسکتی جب تک کہ اس کے ساتھ خاتمیت کی بے پناہ قوت نہ ہوتی'' (صفحہ ۲۲۵،۲۲۶)

(۳) ''اس صورت میں (یعنی آنحضرتؐ کے صدیوں باقی رکھا جانے کی صورت میں۔ناقل) نہ امت کے کمالات کھلتے نہ ختم نبوت کی بے پناہ طاقت واضح ہوتی جس سے یہ واضح ہوسکتا ہے کہ ذات بابرکات خاتمِ مطلق کی سب سے اکمل روحانیت اور بے انتہاء مکمل انسانیت جس طرح اگلوں کو فیض روحانیت پہنچارہی تھی اسی طرح وہ پچھلوں میں تکمیل کمالات کا کام کررہی ہے اور وہ ان محدود روحانیتوں کی مانندنہیں ہے جو دنیا میں آئیں اور گزر گئیں اور امتوں میں ان کا کوئی نقش قدم باقی نہ رہا۔لیکن پھر سوال یہ ہے کہ جب خاتم الدجالین کا اصلی مقابلہ تو خاتم النبیین سے ہے مگر اس مقابلہ کے لئے نہ حضورؐ کا دنیا میں دوبارہ تشریف لانا مناسب، نہ صدیوں باقی رکھا جانا شایانِ شان، نہ زمانہ نبوی میں مقابلہ ختم کرادیا جانا مصلحت۔اور ادھر اس ختم دجالیت کے استیصال کے لئے چھوٹی موٹی روحانیت تو کیا بڑی سے بڑی ولایت بھی کافی نہ تھی۔عام مجددین اور ارباب ولایت اپنی پوری روحانی طاقتوں سے بھی اس سے عہدہ برا نہ ہو سکتے تھے جب تک کہ نبوت کی روحانیت مقابل نہ آئے بلکہ محض نبوت کی قوت بھی اس وقت تک موثر نہ تھی جب تک کہ اس کے ساتھ ختم نبوت کا پاور شامل نہ ہوتو پھر شکست دجالیت کی صورت بجز اس کے اور کیا ہوسکتی تھی کہ اس دجال اعظم کو نیست ونابود کرنے کے لئے امت میں ایک ایسا خاتم المجددین آئے جو خاتم النبیینؐ کی غیر معمولی قوت کو اپنے اندر جذب کئے ہوئے ہو اور ساتھ ہی خاتم النبیین سے ایسی مناسبت تامہ رکھتا ہو کہ اس کا مقابلہ بعینہٖ خاتم النبیین کا مقابلہ ہو۔مگر یہ بھی ظاہر ہے کہ ختم نبوت کی روحانیت کا انجذاب اسی مجدد کا قلب کرسکتا تھا جو خود بھی نبوت آشنا ہو۔محض مرتبۂ ولایت میں یہ تحمل کہاں کہ وہ درجہ نبوت کی بھی برداشت

کر سکے چہ جائیکہ ختم نبوت کا کوئی انعکاس اپنے اندر اتار سکے۔نہیں بلکہ اس انعکاس کے لئے ایک ایسے نبوت آشنا قلب کی ضرورت تھی جو فی الجملہ خاتمیت کی شان بھی اپنے اندر رکھتا ہو۔تا کہ خاتم مطلق کے کمالات کا عکس اس میں اتر سکے اور ساتھ ہی اس خاتم مطلق کی ختم نبوت میں فرق بھی نہ آئے ۔اس کی صورت بجز اس کے اور کیا ہو سکتی تھی کہ انبیاء سابقین میں سے کسی نبی کو جو ایک حد تک خاتمیت کی شان رکھتا ہو اس امت میں مجدد کی حیثیت سے لایا جائے جو طاقت تو نبوت کی لئے ہوئے ہو مگر اپنی نبوت کا منصبِ تبلیغ اور مرتبۂ تشریع لئے ہوئے نہ ہو بلکہ ایک امتی کی حیثیت سے اس امت میں کام کرے اور خاتم النبیین کے کمالات کو اپنے واسطے سے استعمال میں لائے ۔مگر جیسا کہ اس نبی کو حضرت خاتم الانبیآ ﷺ کے ساتھ ایک مخصوص توافق وتشابہ کی نسبت حاصل ہو تا کہ کمالات خاتمیت جذب کر سکے وہیں دجال اعظم کے ساتھ اسے تضاد اور تقابل کی بھی وہی مخصوص نسبت حاصل ہو جو حضرت خاتم الانبیاء ﷺ کو اس سے تھی ۔کیونکہ اس سے کامل مقابلہ تو نسبت تضاد کے کمال سے ممکن ہے اور اس کامل مقابلہ میں حضورؐ کی کامل نمائندگی اس سے ہے کہ اس نسبت تضاد میں حضورؐ کے ساتھ مشابہت بھی کامل رہے'' (ص ۲۲۸۔۲۳۰)

## مودودی صاحب کے پیش کردہ اقوال کے اصولی جواب

پہلا اصولی جواب مودودی صاحب کے پیش کردہ اقوال بزرگان کا یہ ہے کہ ان اقوال کے قائلین میں سے کسی ایک نے بھی یہ نہیں کہا کہ آنحضرت ﷺ کے بعد امتی نبی کا آنا بند ہے ۔اگر ایسا ایک قول بھی مودودی صاحب پیش کر سکتے ہوں تو ہماری طرف سے انہیں چیلنج ہے مگر وہ ایسا ہرگز نہیں کر سکتے ۔

دوسرا اصولی جواب یہ ہے کہ آپ کے پیش کردہ اقوال میں خاتم النبیین یا حدیث لا نبی بعدی کو پیش کر کے کہا گیا ہے کہ آئندہ نبوت بند ہے اور ہم بیس واضح حوالہ جات سے دکھا

چکے ہیں کہ امت کے اس اجماع سے یہی مراد ہے کہ آنحضرت ؐ کے بعد شریعت والے اور مستقل نبی کا آنا بند ہے۔

لہٰذا معلوم ہوا کہ مودودی صاحب والے اقوال میں بھی جہاں جہاں نبوت کے بند ہونے کا ذکر ہے وہاں پر سب جگہ شریعت والی یا مستقل نبوت کا بند ہونا مراد ہے۔اس قسمِ نبوت کو جماعت احمدیہ بھی بند مانتی ہے۔لہٰذا یہ چیز متنازعہ فیہ نہیں۔

تیسرا اصولی جواب یہ ہے کہ مودودی صاحب نے قاضی عیاض نمبر ۷ کی عبارت کا یوں ترجمہ کیا ہے:۔

(الف)''آپ خاتم النبیین ہیں آپ کے بعد کوئی نبی آنے والا نہیں''

(ب)''تمام امت کا اس پر اجماع ہے کہ یہ کلام اپنے ظاہر مفہوم پر محمول ہے اس کے معنے ومفہوم میں کسی تاویل وتخصیص کی گنجائش نہیں''(ختم نبوت ص۲۶)

لیکن اس کے باوجود مودودی صاحب نے جو باقی انیس اقوال پیش کئے ہیں ان میں سے پانچ قول مودودی صاحب کے الفاظ میں یوں ہیں:۔

(۱)علامہ زمخشری (نمبر۶) تفسیر کشاف میں لکھتے ہیں:۔

''میں کہوں گا کہ آپ کا آخری نبی ہونا اس معنی میں ہے کہ آپ کے بعد کوئی شخص نبی نہ بنایا جائے گا اور عیسیٰ علیہ السلام ان لوگوں میں سے ہیں جو آپؐ سے پہلے نبی بنائے جا چکے تھے اور جب وہ نازل ہوں گے تو شریعت محمدیہ کے پیرو اور آپؐ کے قبلے کی طرف نماز پڑھنے والے ہوں گے گویا کہ وہ آپ ہی کی امت کے ایک فرد ہوں گے''

(رسالہ ختم نبوت ص۲۵)

(۲)علامہ النسفی (نمبر ۱۱) لکھتے ہیں:۔

''رہے عیسیٰ تو وہ ان انبیاء میں سے ہیں جو آپؐ سے پہلے نبی بنائے جا چکے تھے

اور جب وہ نازل ہوں گے تو شریعت محمدﷺ پر عمل کرنے والے کی حیثیت سے نازل ہوں گے گویا کہ وہ آپ کی امت کے افراد میں سے ہیں'' (رسالہ ختم نبوت ص ۲۷)

(۳) علامہ بیضاوی (نمبر۱۰) لکھتے ہیں:۔

''عیسیٰ علیہ السلام کا آپؐ کے بعد نازل ہونا اس ختم نبوت میں قادح نہیں ہے کیونکہ جب وہ نازل ہوں گے تو آپؐ ہی کے دین پر ہوں گے'' (رسالہ ختم نبوت ص ۲۷)

(۴) علامہ سیوطی (نمبر۱۴) لکھتے ہیں:۔

''عیسیٰ جب نازل ہوں گے تو آپؐ کی شریعت ہی کے مطابق عمل کریں گے'' (رسالہ ختم نبوت ص ۲۸)

(۵) اسمٰعیل حقی (نمبر۱۷) لکھتے ہیں:۔

''عیسیٰ آپ سے پہلے نبی بنائے جا چکے تھے اور جب وہ نازل ہوں گے تو شریعت محمدی ﷺ کے پیرو کی حیثیت سے نازل ہوں گے۔ آپؐ ہی کے قبلے کی طرف رخ کر کے نماز پڑھیں گے آپؐ کی امت کے ایک فرد کی طرح ہوں گے۔ نہ ان کی طرف وحی (یعنی تشریعی وحی۔ ناقل) آئے گی اور نہ وہ نئے احکام دیں گے بلکہ وہ رسول اللہ ﷺ کے خلیفہ ہوں گے'' (رسالہ خاتم نبوت ص ۲۹)

قارئین کرام! ہم نے یہ پانچ حوالے جناب مودودی صاحب کے الفاظ میں اور انہیں کے کئے ہوئے ترجمے میں نقل کر دئے ہیں۔ ان کا مشترک مفاد یہ ہے کہ حضرت عیسیٰ نبی اللہ کی آمد خاتمیت محمدؐیہ کے منافی نہیں کیونکہ وہ شریعت محمدؐیہ کے تابع ہوں گے، نئے احکام نہ دیں گے اور آنخضرت ﷺ کے خلیفہ ہوں گے۔ ان بزرگوں نے حضرت عیسیٰ کے نبوت سے معزول ہو جانے کو تسلیم نہیں کیا بلکہ بدستور نبی قرار دیا ہے۔ مگر یہ کہہ دیا ہے کہ وہ پہلے سے نبی ہیں نیز وہ شریعت محمدیہ کے تابع ہوں گے۔ گویا انہوں نے خاتم النبیین

کی تاویل وتخصیص کی ہے اور قاضی عیاض کے بیان کردہ معنوں ''آپؐ کے بعد کوئی نبی آنے والانہیں'' کوجنہیں مودودی صاحب نے قطع و برید کے ساتھ پیش کیا ہے ظاہر پر محمول نہیں کیا۔مودودی صاحب کا ان اپنے پیش کردہ بزرگوں پر خاتم النبیین کی تاویل کرنے اوراسے ظاہر پرمحمول نہ کرنے کے باعث کیافتویٰ ہے؟

پس ہمارا تیسرااصولی جواب یہ ہے کہ جب مودودی صاحب کے پیش کردہ علماء امت اورمفسرین بھی آنے والے مسیح کوتابع شریعت محمدیہؐ نبی مانتے ہیں اور جماعت احمدیہ بھی مسیح موعودؑ کوتابع شریعت محمدیہ امتی نبی مانتی ہےتو پھر جماعت احمدیہ پرسوائے اس کے کیاالزام عائدکیاجاسکتا ہے کہ جماعت احمدیہ امت محمدیہؐ میں سے آنے والے مسیح موعودؑ کو مانتی ہے اور مودودی صاحب اوران کے ساتھی اسرائیلی مسیحؑ کی آمد کے منتظر ہیں مگر جہاں تک ختم نبوت کے باوجود مسیح موعود کی نبوت کا سوال ہے دونوں کےنظریہ میں اصولی اختلاف کوئی نہیں۔

## مودودی صاحب کے پیش کردہ اقوال پرتفصیلی نظر

آیئے ہم تفصیل وار مودودی صاحب کے پیش کردہ بزرگوں کے اقوال پرنظر کریں۔مودودی صاحب لکھتے ہیں:۔

(۱)''امام اعظم ابوحنیفہ نے اپنے زمانے کے مدعی نبوت سے علامت طلب کرنے کوبھی کفرقراردیااورفرمایا کہ رسول اللہﷺ نے لا نبی بعدی فرمادیا ہے'' (ختم نبوت ص۲۴)

الجواب۔وہ مدعی نبوت شریعت محمدیہ کومنسوخ کرنے کا مدعی تھا۔چونکہ ایسادعویٰ امت کےنزدیک **لانبی بعدی** کےصریح خلاف ہےاس لئے علامت طلب کرنے کا سوال پیدانہیں ہوتااورظاہرہے کہ جوشخص نسخ قرآن کاواقعی امکان مانتاہےوہ کافرہےاس

لئے امام اعظمؒ کا موقف ہمارے نزدیک بھی یقیناً درست ہے البتہ متاخرین نے کہا ہے مدعی نبوت کو عاجز اور کاذب ثابت کرنے کے لئے اس سے طلب معجزہ باعث تکفیر نہیں ہوتا
(فتاوٰی عالمگیری جلد۲ص۲۸۲)

(۲) علامہ ابن جریرالطبری نے لکھا ہے ’’جس نے نبوت کو ختم کر دیا اوراسپر مہر لگادی اب قیامت تک یہ دروازہ کسی کے لئے نہیں کھلے گا‘‘ (ختم نبوت ص۲۴)

الجواب ۔اس جگہ نبوت سے مراد تشریعی نبوت ہے۔ کیونکہ ابن جریر خود مسیح نبی اللہ کے آنے کے قائل تھے

(۳)’’امام ابن حزم وحی کو منقطع مانتے ہیں اور کہتے ہیں وحی نہیں ہوتی مگر نبی پر‘‘
(ختم نبوت ص۲۴)

الجواب ۔امام صاحب نے المحلی میں آیت خاتم النبیین کو دلیل کے طور پر ذکر کیا ہے اور اس آیت میں اجماع امت کے مطابق تشریعی نبیوں کی آمد کا انقطاع مذکور ہے۔پس جو وحی بند ہوئی ہے وہ بھی تشریعی وحی ہے ورنہ یہ تو واضح مسلمات میں سے ہے کہ مسیح موعود پر اللہ تعالیٰ وحی کرے گا‘‘ (صحیح مسلم)

(۴) امام غزالی علیہ الرحمۃ ۔مودودی صاحب نے ان کے نام پر ان کی کتاب ’’**الاقتصاد فی الاعتقاد** صفحہ۱۱۲‘‘ کے حوالہ سے بطور ترجمہ عبارت ذیل واوین میں لکھی ہے:۔

’’امت نے بالاتفاق اس لفظ (لا نبی بعدی) سے یہ سمجھا ہے کہ نبی ﷺ اپنے بعد کسی نبی اور کسی رسول کے کبھی نہ آنے کی تصریح فرما چکے ہیں اور یہ کہ اس میں کسی تاویل و تخصیص کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔اب جو شخص اس کی تاویل کر کے اسے کسی خاص معنی کے ساتھ مخصوص کرے اس کا کلام محض بکواس ہے جس پر تکفیر کا حکم لگانے میں کوئی امر مانع نہیں

ہے کیونکہ وہ اس نص کو جھٹلا رہا ہے جس کے متعلق تمام امت کا اجماع ہے کہ اس کی نہ تاویل کی جاسکتی ہے اور نہ وہ مخصوص ہے‘‘ (رسالہ ختم نبوت ص۲۴۔۲۵)

## ایک سوال

اس عبارت کو امام غزالی کی طرف منسوب کرتے ہوئے اس میں مودودی صاحب نے جس خطرناک علمی خیانت سے کام لیا ہے اس کا ذکر کرنے سے پہلے ہم ایک سوال پوچھنا چاہتے ہیں اور وہ یہ کہ اگر خاتم النبیین اور لانبی بعدی کی تاویل و تخصیص کرنا نص کی تکذیب ہے جس سے انسان فوراً کافر ہوجاتا ہے تو مودودی صاحب اس فصل کے شروع میں بیان کردہ عبارتوں کے بزرگ قائلین کے متعلق کیا فتویٰ دیتے ہیں۔ہم ذرا کھل کر پوچھتے ہیں کہ:۔

(۱) امام علی القاری نے لکھا ہے کہ خاتم النبیین سے مراد یہ ہے کہ ایسا نبی نہ آئے گا جو آنحضرتؐ کے دین کو منسوخ کرے اور آپ کی امت سے نہ ہو۔کیا مودودی صاحب کے نزدیک (معاذاللہ) امام علی القاری کافر ہیں؟

(۲) حضرت امام محمد طاہر نے فرمایا ہے کہ لانبی بعدی سے آنحضرت ﷺ کی مراد یہ تھی کہ ایسا نبی نہ آئے گا جو آپؐ کی شریعت کو منسوخ کرے۔مودودی صاحب بتلائیں کہ وہ امام محمد طاہر علیہ الرحمۃ کو مسلمان سمجھتے ہیں یا کافر؟

(۳) حضرت ابن العربی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ لانبی بعدی سے مراد آنحضرت ﷺ کی صرف یہ ہے کہ کوئی نبی میری شریعت کے خلاف نہیں ہوسکتا بلکہ جب بھی آئے گا تو میری شریعت کے تابع ہوگا۔مودودی صاحب بتائیں کہ کیا وہ حضرت رئیس الصوفیاء کو بھی کافر قرار دیتے ہیں؟

(۴) جناب نواب صدیق حسن خان صاحب نے صاف لکھا ہے کہ:۔

''لا نبی بعدی آیا ہے جس کے معنے نزدیک اہل علم کے یہ ہیں کہ میرے بعد کوئی نبی شرع ناسخ لے کر نہیں آئے گا'' (اقتراب الساعۃ ص۱۶۲)

کیا مودودی صاحب نواب صاحب موصوف بلکہ تمام اہل علم کو کافر قرار دیں گے؟ امید ہے کہ اس سوال پر غور کرنے سے جس کا دائرہ بہت دور تک جاتا ہے جناب مودودی صاحب کا جوش تکفیر رک جائے گا۔

## مودودی صاحب کے نام چیلنج

حضرت امام غزالیؒ کی کتاب **الاقتصاد فی الاعتقاد** صفحہ۱۱۳ ہمارے سامنے ہے۔ ہم نے اسے بار بار پڑھا ہے۔ ہمیں رہ رہ کر تعجب آ رہا ہے کہ مودودی صاحب نے اس کے متعلق کس دیدہ دلیری سے کام لیا ہے۔ مودودی صاحب حضرت امام غزالی کی طرف یہ منسوب کر رہے ہیں کہ انہوں نے مذکورہ بالا حوالہ میں لا نبی بعدی کی تاویل کرنے والوں کے متعلق لکھا ہے:۔

''جس پر تکفیر کا حکم لگانے میں کوئی امر مانع نہیں ہے کیونکہ وہ اس نص کو جھٹلا رہا ہے جس کے متعلق تمام امت کا اجماع ہے کہ اس کی نہ تاویل کی جا سکتی ہے اور نہ وہ مخصوص ہے''

اس عبارت کی جان یہ فقرہ ہے کہ ''کیونکہ وہ اس نص کو جھٹلا رہا ہے'' مگر یہ فقرہ حضرت امام غزالی کی اصل عبارت میں سرے سے موجود ہی نہیں بلکہ صریح الفاظ اس کے برخلاف موجود ہیں۔ حضرت امام غزالی تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کوئی **لانبی بعدی** یا **خاتم النبیین** کی یہ تاویل کرے کہ اولوالعزم پیغمبروں کی اس میں نفی ہے تو اگرچہ ہم اس تاویل کو درست نہ مانیں مگر ظواہر التشبیہ یعنی آیات متشابہات کی ہم اس تاویل سے بھی بعید تر

تاویلات کر چکے ہیں اور تاویل کا یہ طریق ایسا ہے:۔

**ولم یکن ذلک مبطلاً للنصوص**

کہ اس سے کسی نص کا باطل ہونا لازم نہیں آتا'' (الاقتصاد فی الاعتقاد ص۱۱۳ طبع اولیٰ مکتبہ مصطفیٰ البابی الحلبی مصر) اسی صفحہ پر آگے فرماتے ہیں:۔

**''ولٰکن الرد علیٰ ھذہ القائل ان الامة فھمت بالاجماع من ھذا اللفظ ومن قرائن احوالہ انہ افھم عدم نبی بعدہ ابداً وعدم رسول اللہ ابداً وانہ لیس فیہ تاویل ولا تخصیص فمنکر ھذا لایکون الا منکر الاجماع''**

ترجمہ:۔لیکن اس قائل کی تردید میں کسی کا یہ کہنا کہ امت نے اس لفظ اور اس کے قرائن حالات سے بالاجماع یہی سمجھا ہے کہ حضورؐ نے سمجھا دیا تھا کہ آپؐ کے بعد کبھی بھی رسول اور نبی نہ ہوگا اور اس میں کوئی تاویل و تخصیص روا نہیں اس بات کا منکر زیادہ سے زیادہ اجماع کا ہی منکر ٹھہرایا جائے گا'' (صفحہ۱۱۳)

ان دونوں عبارتوں کو پڑھنے کے بعد کوئی اہل علم اس بارے میں اختلاف نہیں کر سکتا کہ خواہ **لانبی بعدی** کی تاویل امام غزالی کے خیال کے مطابق کتنی بودی اور بے دلیل کیوں نہ ہو مگر امام صاحب کے نزدیک اس تاویل کا قائل نص کا منکر ہرگز قرار نہیں دیا جا سکتا ہے۔

ہم مودودی صاحب کو چیلنج دیتے ہیں کہ وہ حضرت امام غزالی کی کتاب الاقتصاد کے حوالہ میں سے وہ الفاظ پیش کریں جن کا ترجمہ انہوں نے ''وہ اس نص کو جھٹلا رہا ہے'' کیا ہے؟ ہم پوری تحدی سے کہتے ہیں کہ مودودی صاحب ایسا فقرہ حضرت امام غزالی کی عبارت سے پیش نہیں کر سکتے۔ باقی رہا اجماع کے منکر پر فتویٰ کا سوال تو اسی جگہ مذکورہ عبارت سے پیشتر حضرت امام غزالی لکھ چکے ہیں:۔

**او انکر وجود ابی بکر وخلافته لم یلزم تکفیرہٗ لانه لیس تکذیباً فی اصل من اصول الدین مما یجب التصدیق به بخلاف الحج والصلاۃ وارکان الاسلام ولسنا نکفرہٗ لمخالفة الاجماع فان لنا نظراً فی تکفیر النظام المنکر لاصل الاجماع لان الشبهة کثیرة فی کون الاجماع حجة قاطعه** (الاقتصاد صفحہ ۱۱۲۔۱۱۳)

ترجمہ:۔ جو شخص حضرت ابو بکرؓ اور ان کی خلافت کا منکر ہو اس کو کافر ٹھہرانا لازم نہیں کیونکہ وہ اصول دین میں سے کسی ایسے اصل کو نہیں جھٹلا رہا جس کی تصدیق واجب تھی برخلاف حج، نماز اور دیگر ارکان اسلام کے، ہم کسی کو اجماع کی مخالفت کی وجہ سے کافر نہیں گردان سکتے ہمیں تو نظّام کو بھی کافر قرار دینے میں تردد ہے جو سرے سے اجماع کا ہی منکر ہے کیونکہ ہمارے نزدیک اجماع کو حجت قطعی قرار دینے میں بہت سے شبہات ہیں''

حضرت امام غزالی کا یہ نظریہ مودودی صاحب کے خیال اور طریق عمل کے صریح منافی ہے۔ مودودی صاحب **لانبی بعدی** اور **خاتم النبیین** کی تاویل کرنے والے سلف صالحین کو بھی نص کا منکر قرار دیکر بیبا کی سے گردن زدنی ٹھہرانے میں تأمل نہیں کریں گے حالانکہ امام غزالی کے نزدیک ایسے مؤوّلین نص کے ہرگز منکر قرار نہیں پاتے انہیں زیادہ سے زیادہ اجماع کا منکر ٹھہرایا جا سکتا ہے مگر اجماع کا منکر ہرگز کافر نہیں ہوتا۔ پس مودودی صاحب اور امام غزالی کے نظریہ میں زمین وآسمان کا فرق ہے۔

**ہماری وضاحت**:۔ ہمارے نزدیک امام غزالی کے سامنے ''**بجوزان یبعث رسول بعد نبینا**'' کہنے والوں کا مقصد یہ تھا کہ مستقل رسول آ سکتا ہے اور ایسا خیال یقیناً غلط اور صریح آیات کے خلاف ہونے کے باعث موجب کفر ہے۔ اس خیال کے لوگوں کی تاویل بجز ہذیان کچھ نہیں مگر امتی نبی کا نظریہ نہ اس وقت واضح طور پر موجود تھا اور نہ ہی امام

غزالی نے اس کے متعلق اس جگہ کچھ تحریر فرمایا ہے اس لئے امام غزالی کے قول کو جماعت احمدیہ کے خلاف پیش کرنا خود امام صاحب موصوف سے بھی بے انصافی ہے اور جماعت احمدیہ سے بھی۔ بایں ہمہ یادر ہے کہ سچے مسلمان کے لئے اصل سند خدا اور اس کے رسول کا ارشاد ہے، دوسرے صلحاء کا قول اسی صورت میں حجت ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے کلام کے مطابق ہو۔ رسول پاک ﷺ کے منشاء کے موافق ہو۔ صالحین امت کا اسی مسلک پر اجماع ہے۔

(۵) امام بغوی صاحب معالم التنزیل کی عبارت میں ''نبی ﷺ کے بعد کوئی نبی نہ ہو گا'' (رسالہ ختم نبوت ص ۲۵) سے مراد یہی ہے کہ آنحضرت ﷺ کے بعد شریعت لانے والا اور مستقل نبی نہ آئے گا۔

(۶) علامہ زمخشری کے پیش کردہ قول پر سطور بالا میں جواب درج ہو چکا ہے۔

(۷) قاضی عیاض کی عبارت میں نبوت سے مراد مستقل اور براہ راست نبوت ہے جس میں نبی ﷺ کی پیروی کا دخل نہ ہو۔ فلاسفہ اور غلاۃ کا نظریہ ایسی نبوت کے جاری رہنے کا ہے اس کی تردید کی گئی ہے۔ وحی سے مراد بھی اس عبارت میں مستقل اور تشریعی وحی ہے۔ ایسے سب لوگ جو مستقل نبوت اور وحی تشریعی کو جاری قرار دیتے تھے بلا شبہ بقول قاضی عیاض ''کافر اور نبی ﷺ کے جھٹلانے والے ہیں''

ہماری پیش کردہ تشریح کی تائید خود قاضی عیاض کی اس عبارت سے ہوتی ہے جو مودودی صاحب کے پیش کردہ اقتباس سے ذرا پہلے یوں درج ہے:-

**''فکذٰلک من ادعیٰ بنبوۃ احد مع نبیناﷺ او بعدہ کالعیسویۃ من الیھود و القائلین بتخصص رسالتہ الی العرب''**

کہ اسی طرح وہ لوگ ہیں جو ہمارے نبی ﷺ کے ساتھ یا آپؐ کے بعد کسی

نبوت کے قائل ہیں جیسا کہ یہود میں عیسویہ فرقہ اور وہ لوگ ہیں جو آنحضرت ﷺ کی رسالت کو صرف عرب کے لئے مخصوص قرار دیتے ہیں۔ پس قاضی عیاض کے نزدیک براہ راست نبی کا امکان ماننا، کسی تاویل کے ذریعہ یا آنحضرت ﷺ کی نبوت کو عرب کے لئے مخصوص قرار دینا کفر ہے اوراس سے ہمیں بھی اختلاف نہیں۔

(۸) مودودی صاحب نے علامہ شہرستانی کا قول نقل کیا ہے کہ ''جو کہے محمد ﷺ کے بعد کوئی نبی آنے والا ہے بجز عیسیٰ علیہ السلام کے تو اس کے کافر ہونے میں دو آدمیوں کے درمیان بھی اختلاف نہیں ہے'' (ختم نبوت ص۲۶)

جواباً گذارش ہے کہ اول تو اس میں آنے والے مسیحؑ کو بہرحال نبی تسلیم کیا گیا ہے۔ دوسرے اس جگہ نبی سے مستقل نبی مراد ہے امتی نبی کی نفی ہرگز مراد نہیں۔ علامہ شہرستانی نے اس کی وجہ یہ قرار دی ہے۔ **لصحة قيام الحجة بكل هذا علىٰ كل احدٍ**۔ جس سے ظاہر ہے کہ اس جگہ تشریعی نبوت کی نفی ہی مراد ہے۔

(۹) امام رازیؒ کی نقل کردہ عبارت میں ''توضیح احکام میں کوئی کسر'' (رسالہ ختم نبوت ص۲۶) کے لفظ سے صاف ظاہر ہے کہ ان کی مراد شارع نبی سے ہے۔ تفسیر کبیر میں **تكميلاً للشرع** کا لفظ ہے اور نبوت تشریعی کے انقطاع میں کسی کو اختلاف نہیں ہے۔ ہم نے حضرت امام رازی کی ختم نبوت کے متعلق مفصل تشریح اپنے حوالہ جات میں اوپر درج کر دی ہے۔

(۱۰) امام بیضاوی کے قول پر شروع میں بحث ہو چکی ہے اس میں بھی صاف طور پر تشریعی نبوت کی نفی مراد ہے۔

(۱۱) امام نسفی کے قول پر بھی مفصل بحث فصل کے شروع میں ہو چکی ہے۔ وہ امتی نبی کے آنے کو ناممکن نہیں سمجھتے بلکہ وہ واضح طور پر حضرت مسیح کی آمد ثانی کو ایک تابع نبی کی آمد

مانتے ہیں۔

(۱۲)علامہ علاءالدین بغدادی صاحب تفسیر خازن نے بھی "**ختم الله به النبوة فلا نبوة بعدهٗ ای و لا معهٗ** " میں اسی نبوت کی نفی فرمائی جس کا حضور سرورکونین ﷺ کے مقابلہ پر اور آپؐ سے علیحدہ ہو کر دعویٰ کیا جائے جیسا کہ مسیلمہ کذاب وغیرہ کی نبوت تھی ۔اور یہ امر متنازع فیہ نہیں ہے۔

(۱۳)علامہ ابن کثیر کے قول کے ترجمہ میں کچھ نقطے دے کر مودودی صاحب نے یوں درج کیا ہے:۔

"حضورؐ کے بعد جو شخص بھی اس مقام کا دعویٰ کرے وہ جھوٹا مفتری، دجال، گمراہ اور گمراہ کرنے والا ہے"

لفظ "اس مقام" کا مشارٌ الیہ نقطوں والے فقرات میں ہے جہاں علامہ موصوف نے مسیلمہ کذاب اور اسود عنسی کا ذکر بطور مثال کیا ہے گویا علامہ موصوف بھی تشریعی نبوت کے مدعی کا ذکر فرما رہے ہیں اور اس نبوت تشریعی کی آئندہ کے لئے نفی فرما رہے ہیں۔

(۱۴)علامہ سیوطی کا قول کہ "آنحضرتؐ کے بعد کوئی نبی نہیں اور عیسیٰ جب نازل ہوں گے تو آپؐ کی شریعت ہی کے مطابق عمل کریں گے" بتا رہا ہے کہ امام سیوطی آنے والے مسیح موعود کو نبی مانتے ہیں اور چونکہ وہ شریعت محمدؐیہ کے مطابق عمل کرنے والا ہے اس لئے اس کی آمد کو خاتمیت محمدیہ کے منافی نہیں سمجھتے۔ جہاں تک خاتم النبیین کے معنوں کا اصولی سوال ہے علامہ سیوطی ہمارے ہم عقیدہ ہیں صرف اتنا اختلاف ہے کہ وہ آنے والے موعود کو عیسیٰ بن مریم اسرائیلی سمجھتے ہیں اور ہم اسے محمدؐی یقین کرتے ہیں۔

(۱۵)علامہ ابن نجیم کو قول الاشباہ و النظائر میں اس طرح ہے۔"**اذا لم يعرف ان محمداً اٰخر الانبياء فليس بمسلم** "جس سے یہی مراد ہے کہ آنحضرت ﷺ

کوحضور کے ارشاد ''انی اٰخر الانبیاء و مسجدی اٰخر المساجد'' کے مطابق آخرالانبیاء ماننا ضروری ہے۔ظاہر ہے کہ یہ امر جماعت احمدیہ کے نزدیک بھی قابل نزاع نہیں۔اٰخر الانبیاء کے معنوں پر مفصل بحث سابقہ فصل میں گزر چکی ہے۔

(۱۶)حضرت ملاعلی قاری کا قول ''دعوی النبوۃ بعد نبیا ﷺ کفر بالاجماع'' (شرح فقہ اکبر) بھی تشریعی نبوت سے مخصوص ہے۔کیونکہ حضرت ملا علی قاری خود تحریر فرما چکے ہیں کہ خاتم النبیین کے معنی یہ ہیں کہ ''آپؐ کے بعد ایسا نبی نہیں آسکتا جو آنحضرت ﷺ کی شریعت کو منسوخ قرار دے اور آپؐ کا امتی نہ ہو''

(موضوعات کبیر ص۶۹)

ایک لطیف نکتہ یہ ہے کہ اسی شرح فقہ اکبر مطبوعہ مصر میں صفحہ ۱۰۱ پر ملا علی قاری نے آنحضرت ﷺ کی یہ حدیث بھی درج فرمائی ہے:۔

**لو کان عیسیٰ حیاً ما وسعہ الاّ اتّباعی.**

کہ اگر عیسیٰ زندہ ہوتے تو ان کے لئے میری پیروی کے بغیر کوئی چارہ نہ تھا۔جس سے یہ ثابت ہے کہ آنیوالا مسیح موعود آنحضرت ﷺ کی امت میں سے ہوگا۔

(۱۷)سترھویں نمبر پر مودودی صاحب نے شیخ اسمٰعیل حقی، صاحب تفسیر روح البیان کا قول درج کیا ہے جس میں انہوں نے خاتم النبیین کے ایک لغوی معنی ''مہر پیغمبراں'' درج کئے ہیں۔پھر وہ حضرت مسیحؑ کی بحیثیت نبی آمد ثانی کے قائل بھی ہیں کیونکہ بقول ان کے وہ نئے احکام نہیں دیں گے بلکہ رسول اللہ ﷺ کے خلیفہ ہوں گے۔پس اس عبارت کے بعد ان کے قول میں جس نبوت کی نفی ہے وہ صرف تشریعی نبوت ہے۔وہ خود صراحت سے لکھتے ہیں ''فلم یبق الا النبوۃ اللغویۃ'' کہ آنحضرت ﷺ کے بعد صرف لغوی نبوت باقی ہے۔اس نبوت لغوی کو صوفیاء نے نبوۃ الولایۃ یا محض ولایت بھی لکھا ہے مگر ان کے

قول پر مجموعی نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ درحقیقت اسی نبوت سے روشناس کرائے گئے تھے جسے حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے امتی نبوت یا ایک پہلو سے نبی اور ایک پہلو سے امتی قرار دیا ہے۔

(۱۸) اٹھارھویں نمبر پر مودودی صاحب نے فتاوٰی عالمگیری کے اس فقرہ کا ترجمہ کیا ہے "**سمعت بعضهم يقول اذا لم يعرف الرجل ان محمداً ﷺ اٰخر الانبياء عليهم وعلىٰ نبينا السلام فليس بمسلم كذا فى اليتيمة**"

(رسالہ ختم نبوت صفحہ ۳۰)

ہم بار بار وضاحت کر چکے ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے ارشاد "**انى اٰخر الانبياء وان مسجدى اٰخر المساجد**" سے کیا مراد ہے نیز یہ کہ اس کے مطابق ہر مسلمان پر فرض ہے کہ وہ آپ کو آخر الانبیاء یقین کرے۔

فتاویٰ عالمگیری کے اس حوالہ کے بعد کے اس بیان سے بھی **اٰخر الانبياء** کے معنوں کی وضاحت ہو جاتی ہے جس میں لکھا ہے:۔

**ويجب اكفار الزيدية كلهم فى قولهم بانتظار نبى من العجم ينسخ دين نبينا وسيدنا محمد** ﷺ.

کہ فرقہ زیدیہ کو جو بلاد عجم سے ایسے نبی کا منتظر ہے جو ہمارے نبی ﷺ کے دین کو منسوخ کر دے گا کافر قرار دینا واجب اور ضروری ہے"

(فتاویٰ عالمگیری جلد ۲ ص ۲۸۳ مطبوعہ کانپور)

پس اٰخر الانبیاء کا مفہوم فتاویٰ عالمگیری میں آخری صاحب شریعت نبی لیا گیا ہے۔ **وهذا مالا نزاع فيه** بتاتاً.

(۱۹) علامہ شوکانی نے اپنی تفسیر فتح القدیر میں تحریر فرمایا ہے:۔

''انه صار کالخاتم لهم الذی یختمون به و یتزیّنون بکونه منهم''
(فتح القدیر جلد۴ص ۲۷۶ مطبع مصطفیٰ البابی الحلبی مصر)

مودودی صاحب اس کا ترجمہ فرماتے ہیں:۔

''آپؐ ان کے لئے مہر کی طرح ہو گئے جس کے ذریعہ ان کا سلسلہ سربمہر ہو گیا اور جس کے شمول سے ان کا گروہ مزین ہو گیا'' (رسالہ ختم نبوت ص ۳۰)

عربی دان جانتے ہیں کہ ''الـذی یختمون به'' سے مراد اس جگہ یہی ہے کہ نبی ﷺ جملہ انبیاء کے لئے مہر قرار پائے اور انہیں حضورؐ کی مہر کے طفیل مقام نبوت عطا ہوا۔ آپؐ سب میں افضل قرار پائے۔ چنانچہ مولوی شبیر احمد عثمانی نے بھی لکھا ہے:۔

''بدیں لحاظ کہہ سکتے ہیں کہ آپؐ رتبی اور زمانی ہر حیثیت سے خاتم النبیین ہیں اور جن کو نبوت ملی ہے آپؐ کی مہر لگ کر ملی ہے''
(قرآن مجید مترجم علامہ عثمانی زیر آیت خاتم النبیین)

پس خاتم النبیین کی مہر نبیوں کو ختم کرنے یا بند کرنے کے لئے نہیں تھی بلکہ اس لئے تھی کہ اس مہر کے لگنے سے انہیں نبوت ملے۔ بغیر خاتم النبیین کی مہر کے ان کی نبوت پایۂ ثبوت کو نہیں پہنچ سکتی تھی۔

(۲۰) اس نمبر پر علامہ آلوسی کی تفسیر روح المعانی سے خاتم النبیین کے معنے مودودی صاحب نے نقل کئے ہیں۔ مگر اسی جگہ یہ بھی درج ہے کہ آخری زمانہ میں حضرت مسیحؑ کی آمد بحیثیت نبی ایک مسلمہ عقیدہ ہے۔ نیز امتِ محمدیہؐ کے افراد پر نزول ملائکہ کا بھی ذکر ہے۔ ان کے الہامات کا بھی اجمالی تذکرہ ہے۔ بالآخر علامہ آلوسی نے یہ بھی تحریر کیا ہے کہ بعض لوگ آنے والے مسیح پر وحی کے نزول کی نفی کرتے ہیں مگر امام ابن حجر الہیثمی نے فرمایا ہے ''**نـعـم یـوحـیٰ الیـه علیه السلام وحیٌ حقیقیٌ**'' (روح المعانی سورۃ الاحزاب زیر آیت

خاتم النبیین ) کہ مسیح پر بعد نزول حقیقی وحی ہوگی۔ پھر خود علامہ آلوسی لکھتے ہیں:۔

**"لعل من نفی الوحی عنه علیه السلام بعد نزوله اراد وحی التشریع وما ذُکر وحیٌ لا تشریع فیه"**

(روح المعانی سورۃ الاحزاب زیر آیت خاتم النبیین )

کہ جنہوں نے مسیح کے نزول کے بعد ان پر وحی کے نازل ہونے کی نفی کی ہے غالبًا ان کی مراد تشریعی وحی ہے اور جو وحی مسیح موعود کے لئے حدیثوں میں مذکور ہے وہ تشریعی وحی نہیں"

اس سے ظاہر ہے کہ اگر چہ علامہ آلوسی تیرھویں صدی کے آخری حصہ کے مفسر ہیں تاہم وہ آنے والے مسیح موعود کے لئے نبوت اور وحی غیر تشریعی کے قائل تھے اور اسے خاتمیت محمدیہؐ کے خلاف نہیں سمجھتے تھے۔

**ایک فیصلہ کن طریق**:۔ ایسے تمام مفسرین جو حضرت مسیح ناصری علیہ السلام کی آمد ثانی کے قائل ہیں اور انہیں تابع شریعت محمدیہؐ نبی مانتے ہیں ان کے اقوال حیات مسیح کی تائید میں پیش کئے جاسکتے ہیں مگر انہیں ختم نبوت کے معنوں کی تعیین میں پیش کرنا خود تاویل کا دروازہ کھولنا ہے۔

ایسے سب لوگ خاتم النبیین کی تاویل و تخصیص کے قائل ہیں۔ وہ مسیح موعود کو تابع شریعت محمدیہؐ قرار دے کر اس کے آنے کو خاتمیت محمدیہؐ کے خلاف نہیں سمجھتے۔ پس ایسے تمام بزرگ خاتمیت محمدیہؐ کے معنوں کے سلسلہ میں اصولی طور پر ہم سے متفق ہیں۔ ان کا ہم سے صرف شخص موعود کی تعیین میں اختلاف ہے مگر اس کے منصب اور مقام میں کوئی اختلاف نہیں۔ مودودی صاحب کا ایسے حوالہ جات کو پیش کرنا دراصل اپنے دعویٰ **"لاتاویل و لا تخصیص"** کی تردید کرنا ہے۔

اندریں صورت فیصلہ کا طریق یہی ہے کہ خاتمیت نبوت محمدیہؐ کے معنے تو یہ تسلیم کر لئے جائیں کہ آنحضرت ﷺ کے بعد کوئی نئی شریعت لانے والا نبی نہیں آ سکتا۔ جیسا کہ ہر قرن اور ہر ملک کے صلحاء بیان کرتے آئے ہیں۔ باقی اس امر کا پہلے قرآن مجید کی نصوص سے فیصلہ کر لیا جائے کہ حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام جسمانی طور پر زندہ ہیں یا فوت ہو گئے ہیں۔ اگر وہ زندہ ثابت ہو جائیں تو مودودی صاحب اور ان کے ہم خیال سچے قرار پائیں گے اور اگر حضرت مسیحؑ وفات پا چکے ہیں تو جماعت احمدیہ کا حق پر ہونا بالبداہت ثابت ہو جائے گا اور احادیث کے الفاظ کو قرآن مجید کے تابع کر کے ان کی تاویل کی جائے گی۔ کیا ہمارے مخالفین کو یہ طریق فیصلہ منظور ہے؟

## اقوال بزرگان سلف کے متعلق مودودی صاحب کا طریقہ

مودودی صاحب کے پیش کردہ اقوال بزرگان کی حقیقت بیان کی جا چکی ہے اور بتایا جا چکا ہے کہ ان میں ''امتی نبوت'' کی ہرگز نفی نہیں ہے۔ ہمارے نزدیک یہ ایک افسوسناک امر ہے کہ بزرگان سلف کی تعبیرات کو اپنی ذات میں مودودی صاحب قابل حجت نہیں سمجھتے مگر عامۃ الناس کی جہالت سے فائدہ اٹھانے کے لئے انہوں نے اپنے کتابچہ میں بہت سے اقوال درج کئے ہیں اور پھر ان سے وہ استدلال کیا ہے جو نادرست ہے مودودی صاحب لکھ چکے ہیں:۔

''میرا طریقہ یہ ہے کہ میں بزرگان سلف کے خیالات اور کاموں پر بے لاگ تحقیقی و تنقیدی نگاہ ڈالتا ہوں۔ جو کچھ ان میں حق پاتا ہوں اسے حق کہتا ہوں اور جس چیز کو کتاب و سنت کے لحاظ سے یا حکمت عملی کے اعتبار سے درست نہیں پاتا اس کو صاف صاف نادرست کہتا ہوں'' (رسائل و مسائل ص ۴۔۵)

عملی طور پر مودودی صاحب اس ''طریقہ'' پر گامزن نظر نہیں آتے ہیں۔

**امام غزالی اور امام قرطبی میں تضاد**:۔ لیجئے ابھی اس قول وعمل کے تطابق کا امتحان ہوجاتا ہے۔قارئین پڑھ چکے ہیں کہ مودودی صاحب نے امام غزالی کی کتاب الاقتصاد کے حوالہ کوغلط رنگ دے کراپنی تائید میں پیش کیاہےاوراس پر بہت زوردیا ہے مگرعلامہ القرطبی اپنی مشہورتفسیر میں لکھتے ہیں:۔

**وما ذكره الغزالی فی هٰذه الاية وهذا المعنى فی كتابه الذی سماه بالاقتصاد الحاد عندی وتطرق خبيث فی تشويش عقيدة المسلمين فی ختم محمد ﷺ النبوة فالحذر الحذر منه‘‘**

(الجامع لاحکام القرآن جلد۱۴ص۱۹۶۔۱۹۷داراحیاءالتراث العربی بیروت لبنان)

کہ امام غزالی نے اپنی کتاب الاقتصاد میں آیت خاتم النبیین کے معنے کے متعلق جولکھا ہے وہ میرے نزدیک الحاد ہے اورختم نبوت محمدیہؐ کے بارے میں مسلمانوں کے عقیدہ کومشوش کرنے کا خبیث طریقہ ہےاس سے بچنا چاہئے‘‘

اب مودودی صاحب صاف صاف بتائیں کہ وہ امام غزالی اورامام القرطبی میں سے کس کے بیان کوقرآن وسنت کے مطابق مانتے ہیں؟

# فصل ہفتم

## لغت کی رو سے خاتم النبیین کے معنی

**خاتم النبیین مرکب اضافی بطور مدح استعمال ہوا ہے:**۔قرآن مجید،احادیث نبویہ،صحابہ کرامؓ اور بزرگان سلف کے بیانات سے خاتم النبیین کے معنے بیان ہو چکے ہیں۔ اس تفصیل میں ضمناً لغت کا بھی ذکر آیا ہے مگر یہ فصل خالص لغت کی رو سے خاتم النبیین کے معنوں کی تعیین کے لئے ہے۔

لغت سے مراد عربی زبان ہے جس میں مفردات اور مرکبات کا استعمال شامل ہے۔قوامیس یا کتب لغت کا اصل کام مفرد الفاظ کے معنی بیان کرنا ہے۔مرکب کے اصل معنے کی تعیین عربی زبان کے محاورات سے ہوا کرتی ہے۔

لفظ خاتم النبیین مرکب اضافی ہے۔لفظ خاتم مضاف ہے اور النبیین مضاف الیہ ہے۔یہ مرکب اضافی (خاتم النبیین) لغت،محاورہ اور مذہب کی ساری تاریخ صرف ایک مرتبہ اور صرف ایک ہی وجود با جود (ﷺ) کے لئے استعمال ہوا ہے۔ مرکب اضافی کے معنوں کی تعیین کے صحیح طریق کی وضاحت کے لئے ہم ایک مثال پیش کرتے ہیں ''ابن السبیل'' ایک مرکب اضافی ہے۔ابن کے معنے بیٹے کے ہیں اور السبیل راستہ کو کہتے ہیں۔ابن السبیل کا لفظی ترجمہ ''راستے کا بیٹا'' ہوگا۔مگر کیا مرکب اضافی 'ابن السبیل' کے معنے اسی طرح بیان کئے جائیں گے یا ابن السبیل سے مراد مسافر لیا جائے گا؟ یہ مثال خاتم النبیین پر پوری طرح منطبق نہیں ہوتی۔کیونکہ خاتم النبیین

میں مضاف الیہ صاحب کمال افراد کی جماعت ہے اور اس مرکب اضافی (خاتم النبیین) کا سرورکونین ﷺ پر اطلاق بطور مدح ہے۔ مدح بھی وہ کہ جس سے بڑھ کر آپ کی مدح قرآن مجید میں اور کہیں بیان نہیں ہوئی۔

**علماء کا سطحی اسلوب بیان**:۔عربی زبان کی وسعت، اس کی لطافت اور اس کے مرکبات کے معانی کی ندرت اور ہمہ گیری سے ناواقف علماء خاتم النبیین کے معنوں کی تعیین کے لئے کچھ اس قسم کا اسلوبِ بیان اختیار کرتے رہے ہیں کہ:۔

''ختم کے اصل معنے مہر لگانے، بند کرنے اور کسی چیز کا سلسلہ منقطع کر دینے کے ہیں۔ خَتَمَ الاِنَاء کے معنے ہیں برتن کا منہ بند کر دیا۔ خَتَمَ العَمَلَ کے معنے ہیں کام پورا کر کے اس سے فارغ ہو گیا۔ خَتَمَ الکِتَابَ کے معنے ہیں خط پورا کر کے اس پر مہر لگا دی۔ خود قرآن میں منکرین حق کے متعلق فرمایا گیا ہے کہ خَتَمَ اللّٰہُ عَلٰی قُلُوْبِھِمْ خدا نے ان کے دلوں پر مہر لگا دی ہے یعنی ان کے دل قبول حق کے لئے بند کر دئے گئے ہیں۔ نہ ایمان ان کے اندر جا سکتا ہے نہ کفر ان میں سے نکل سکتا ہے۔ پس حضورؐ کو خاتم النبیین کہنے کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نبیوں کا سلسلہ مکمل کر کے آپؐ کو اس پر مہر کے طور پر نصب کر دیا ہے۔ اب اس سلسلہ میں کوئی نیا نبی داخل نہیں ہو سکتا''

(رسائل ومسائل جلد اول ص ۲۶، ۲۷ اسلامی پبلیکیشنز)

جناب مودودی صاحب نے یہ کلمات ایک سائل کے جواب میں ۶ اپریل ۱۹۵۰ء کو ملتان سے لکھے تھے اور آج بھی رسالہ ختم نبوت ص ۱۰۔۱۱ پر انہوں نے ہو بہو یہی انداز استدلال اختیار فرمایا ہے۔

**ایک غیر احمدی کا معقول سوال**:۔آپ کو شاید اندازہ نہ ہو کہ جناب مودودی

صاحب نے رسائل ومسائل ص ۳۷ کے الفاظ کس سوال کے جواب میں لکھے ہیں اس لئے پہلے وہ سوال پڑھ لیجیے۔لکھا ہے:۔

''مرزائی حضرات لفظ خاتم کے معنے نفی کمال کے لیتے ہیں نفی جنس کے نہیں۔وہ کہتے ہیں کہ خاتم کا لفظ کہیں بھی نفی جنس کے ساتھ استعمال نہیں ہوا اگر ہوا ہو تو مثال کے طور پر بتایا جائے ان کا چیلنج ہے کہ جو شخص عربی لغت میں خاتم کے معنے نفی جنس کے دکھا دے اس کو انعام ملے گا۔نفی کمال کی مثالیں وہ یہ دیتے ہیں کہ مثلاً کسی کو خاتم الاولیاء کہنے کا مطلب یہ نہیں ہے کہ ولایت اس پر ختم ہوگئی بلکہ حقیقی مطلب یہ ہوتا ہے کہ ولایت کا کمال اس پر ختم ہوا۔اقبال کے اس فقرے کو بھی وہ نظیر میں پیش کرتے ہیں ۔

آخری شاعر جہاں آباد کا خاموش ہے

اس کا مطلب یہ نہیں کہ جہاں آباد میں اس کے بعد کوئی شاعر پیدا نہیں ہوا بلکہ یہ ہے کہ وہ جہاں آباد کا آخری با کمال شاعر تھا۔اسی قاعدے پر وہ خاتم النبیین کا مطلب یہ لیتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ پر کمالات نبوت ختم ہوگئے نہ یہ کہ خود نبوت ہی ختم ہوگئی''

(رسائل ومسائل جلد اول ص ۱۲۳ اسلامی پبلیکیشنز )

قارئین کرام! آپ خدا لگتی کہیں کہ اس لطیف، پر معنی اور باریک استدلال کا از روئے لغت وہی جواب ہونا چاہئے جو مودودی صاحب نے اوپر کی سطور میں دیا ہے؟

## جماعت احمدیہ کا چیلنج

غیر احمدی سائل نے اپنے سوال میں جماعت احمدیہ کے جس چیلنج کا ذکر کیا ہے وہ یوں ہے کہ عربی زبان میں اوراس کے محاورات میں جب کبھی خاتم النبیین کے طریق پر کوئی مرکب اضافی کسی کی مدح میں استعمال ہوا ہے (جس استعمال کی عربی زبان میں بہت سی

مثالیں موجود ہیں ) تو ایسے مرکب اضافی کے معنے ہمیشہ اس جماعتِ مضاف الیہ کے اعلیٰ ،کامل اور انتہائی افضل فرد کے ہوتے ہیں اور وہ فرد اپنے کمال میں بے مثال اور عدیم النظیر ہوتا ہے۔ چنانچہ ایسے استعمالات کی کم وبیش چالیس مثالیں جو ہم نے یہاں اپنے ملک میں اور بلاد عربیہ میں بھی بار بار شائع کی ہیں حسب ذیل ہیں:۔

## خاتم مرکب اضافی کی مثالیں

۱۔ابوتمام شاعر کو خاتم الشعراء لکھا ہے۔(وفیات الاعیان جلد ثانی )

۲۔ابوالطیب کو خاتم الشعراء کہا گیا ہے۔

(مقدمہ شرح دیوان المتنبی از عبدالرحمٰن البرقوقی ص۱۳ مطبوعہ بیروت ۱۹۸۰ء)

۳۔ابوالعلاء المعری کو خاتم الشعراء قرار دیا گیا ہے(حوالہ مذکورہ حاشیہ صفحہ ی )

۴۔شیخ علی حزین کو ہندوستان میں خاتم الشعراء سمجھتے ہیں۔(حیات سعدی از خواجہ الطاف حسین حالی ص۱۰۱ ناشران شیخ جان محمد اللہ بخش تاجران کتب کشمیری بازار لاہور )

۵۔حبیب شیرازی کو ایران میں خاتم الشعراء سمجھا جاتا ہے۔

(حیات سعدی ص۴۷ حاشیہ از خواجہ الطاف حسین حالی۔ایضاً)

۶۔حضرت علیؓ خاتم الاولیاء ہیں۔

(تفسیر صافی سورہ احزاب زیر آیت خاتم النبیین ص۴۳۴ از انتشارات کتاب فروشے محمودی)

۷۔امام شافعی خاتم الاولیاء تھے۔(التحفۃ السنیہ ص۴۵)

۸۔شیخ ابن العربی خاتم الاولیاء تھے ۔(سرورق فتوحات مکیہ)

۹۔کافور خاتم الکرام تھا۔(شرح دیوان المتنبی ص۳۰۴)

۱۰۔امام محمد عبدہ مصری خاتم الائمہ تھے۔(تفسیر الفاتحہ ص۱۴۸)

۱۱۔السید احمد السنوسی خاتمۃ المجاھدین تھے

(اخبار الجامعۃ الاسلامیہ فلسطین ۲۷ محرم ۱۳۵۲ھ )

۱۲۔احمد بن ادریس کو خاتمة العلماء المحققین کہا گیا ہے۔(العقد النفیس)

۱۳۔ابوالفضل الالوسی کو خاتمة المحققین کہا گیا ہے۔

(سرورق تفسیر روح المعانی طبع اولیٰ بالمکتبۃ الکبریٰ المیریۃ ببولاق مصر ۱۳۰۱ھ)

۱۴۔شیخ الازہر سلیم البشری کو خاتم المحققین قرار دیا گیا ہے(الحراب ص ۳۷۲)

۱۵۔امام سیوطی کو خاتمة المحققین لکھا گیا ہے(سرورق تفسیر اتقان)

۱۶۔حضرت شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی کو خاتم المحدثین لکھا جاتا ہے۔

(عجالہ نافعہ جلد اول)

۱۷۔الشیخ شمس الدین خاتمة الحفاظ تھے(التجرید الصریح مقدمہ ص ۴)

۱۸۔سب سے بڑا ولی خاتم الاولیاء ہوتا ہے۔(تذکرۃ الاولیاء حالات حضرت محمد علی حکیم الترمذی باب ۵۸ مترجم مولوی نذیر احمد سیماب قریشی ص ۲۴۹ مطبع علمی پرنٹنگ پریس لاہور ص ۴۲۲)

۱۹۔ترقی کرتے کرتے ولی خاتم الاولیاء بن جاتا ہے۔

(فتوح الغیب از شیخ محی الدین عبدالقادر ص ۲۳ مطبع منشی نولکشور)

۲۰۔الشیخ نجیت کو خاتمة الفقهاء مانا جاتا ہے۔

(اخبار الصراط المستقیم یافا ۲۷ رجب ۱۳۵۴ھ)

۲۱۔شیخ رشید رضا کو خاتمة المفسرین قرار دیا گیا ہے۔

(الجامعۃ الاسلامیہ ۹ جمادی الثانی ۱۳۵۴ھ)

۲۲۔شیخ عبدالحق خاتمة الفقهاء تھے۔ (تفسیر الاکلیل سرورق)

۲۳۔الشیخ محمد نجیت خاتمة المحققین تھے۔(الاسلام مصر۔شعبان ۱۳۵۴ھ )

۲۴۔افضل ترین ولی خاتم الولایت ہوتا ہے۔

(مقدمہ ابن خلدون ص ۳۲۴ مطبع مصطفیٰ محمد مصر )

۲۵۔شاہ عبدالعزیز صاحب خاتم المحدثین و المفسرین تھے۔

(ہدیۃ الشیعہ ص ۱۱۰ ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان )

۲۶۔انسان خاتم المخلوقات الجسمانیہ ہے۔

(تفسیر کبیر جلد ۶ ص ۲۲ مطبوعہ مصر طبع ثانیہ ۱۳۲۴ھ )

۲۷۔الشیخ محمد بن عبداللہ خاتمة الحفاظ تھے۔(الرسائل النادرہ ص ۳۰ )

۲۸۔علامہ سعدالدین تفتازانی خاتمة المحققین تھے۔(شرح حدیث الاربعین ص ۱ )

۲۹۔ابن حجر عسقلانی خاتمة الحفاظ ہیں۔(طبقات المدلسین سرورق )

۳۰۔مولوی محمد قاسم صاحب کو خاتم المفسرین لکھا گیا ہے۔(اسرار قرآنی۔ٹائیٹل پیج )

۳۱۔امام سیوطی خاتمة المحدثین تھے۔

(ہدیۃ الشیعہ ص ۲۷۴ ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان )

۳۲۔بادشاہ خاتم الحکام ہوتا ہے۔

(حجۃ الاسلام از مولانا محمد قاسم نانوتوی ص ۵۳ شائع کردہ مدرسہ اسلامیہ دیوبند )

۳۳۔آنحضرت ﷺ خاتم الکاملین ہیں (حجۃ الاسلام ص ۵۳ ایضاً )

۳۴۔انسانیت کا مرتبہ خاتم المراتب ہے اور آنحضرت صلعم خاتم الکمالات ہیں۔

(علم الکتاب۔از خواجہ میر درد ص ۱۴۰ مطبع انصاری دہلی ۱۳۰۸ھ )

۳۵۔حضرت عیسیٰ خاتم الاصفیاء الائمہ ہیں (بقیۃ المتقدمین ص ۱۸۴ )

۳۶۔حضرت علیؓ خاتم الاوصیاء تھے۔

(منار الہدیٰ از شیخ علی بحرانی ص ۱۰۶ و ۱۰۹، ۱۱۰ مطبع گلزار حسنی بمبئی ۱۳۲۰ھ )

۳۷۔رسول مقبول صلعم خاتم المعلمین تھے۔
(الصراط السوی مصنفہ علامہ محمد سبطین ص ۴۸ ناشر البرہان بک ڈپو کرشن نگر لاہور)
۳۸۔الشیخ الصدوق کو خاتم المحد ثین لکھا ہے۔
(سرورق کتاب من لایحضرہ الفقیہ مطبع جعفریہ لکھنؤ)
۳۹۔عقل انسانی عطیاتِ الٰہیہ وجود، زندگی اور قدرت کی خاتم الخلع ہے۔
(تفسیر کبیر رازی جلد ۶ ص ۲۲ طبع ثانیہ ۱۳۲۴ھ مطبع مصر)
۴۰۔ابوالفضل شہاب الالوسی کو خاتمۃ الادباء لکھا ہے۔(سرورق روح المعانی)
۴۱۔صاحب روح المعانی نے الشیخ ابراہیم الکورانی کو خاتمة المتأخرین قرار دیا ہے۔
(تفسیر روح المعانی جلد ۵ ص ۴۵۳)
۴۲۔مولوی انور شاہ صاحب کاشمیری کو خاتم المحدثین لکھا گیا ہے۔
(کتاب رئیس الاحرار از مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی ص ۹۹)
۴۳۔مولانا قاری محمد طیب صاحب مہتمم مدرسہ دیو بند لکھتے ہیں:۔

''آپؐ ہی منتہائے علوم ہیں کہ آپؐ ہی پر علوم کا کارخانہ ختم ہو جاتا ہے اسلئے آپ کو خاتم الانبیاء بنایا گیا'' (شان رسالت ص ۴۸)

ان استعمالات سے ظاہر ہے کہ اہل عرب اور دوسرے محققین علماء کے نزدیک جب بھی کسی ممدوح کو خاتم الشعراء یا خاتم الفقہاء یا خاتم المحد ثین یا خاتم المفسرین کہا جاتا ہے تو اس کے معنے بہترین شاعر، سب سے بڑا فقیہہ، سب سے بلند مرتبہ محدث یا مفسر کے ہوتے ہیں۔

## مودودی صاحب کی طرف سے چیلنج کا جواب

جناب مودودی صاحب ان محاورات عربیہ کے جواب میں اپنے تازہ رسالہ ختم نبوت میں تحریر کرتے ہیں کہ:۔

''منکرین ختم نبوت (؟) خدا کے دین میں نقب لگانے کے لئے لغت کو چھوڑ کر (؟) اس بات کا سہارا لینے کی کوشش کرتے ہیں کہ کسی شخص کو خاتم الشعراء یا خاتم الفقہاء یا خاتم المفسرین کہنے کا مطلب یہ نہیں ہوتا کہ جس شخص کو یہ لقب دیا گیا ہے اس کے بعد کوئی شاعر یا فقیہہ یا مفسر پیدا نہیں ہوا بلکہ اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ اس فن کے کمالات اس شخص پر ختم ہو گئے حالانکہ مبالغے کے طور پر اس طرح کے القاب کا استعمال یہ معنے ہرگز نہیں رکھتا کہ لغت کے اعتبار سے خاتم کے اصل معنے ہی کامل یا افضل کے ہو جائیں اور آخری کے معنے ہیں یہ لفظ استعمال کرنا سرے سے غلط قرار پائے۔ یہ بات صرف وہی شخص کہہ سکتا ہے جو زبان کے قواعد سے ناواقف ہو'' (ص۱۱)

## جناب مودودی صاحب کے جواب پر تبصرہ

گویا مودودی صاحب کو یہ تو تسلیم ہے کہ خاتم الشعراء یا خاتم المفسرین وغیرہ مرکب لفظ کے یہی معنے ہوتے ہیں کہ شخص موصوف پر اس فن کے کمالات ختم ہو گئے اور وہ اس گروہ یا جماعت کا افضل فرد ہے لیکن وہ کہتے ہیں کہ اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ آخری کے معنے میں لفظ خاتم کا ''استعمال سرے سے غلط قرار'' پا جائے۔

ہمارے نزدیک مودودی صاحب کی یہ بھول ہے کیونکہ خاتم الشعراء اور خاتم المفسرین وغیرہ مرکبات مدح میں آخری کا تعریفی مفہوم وہی ہوتا ہے جو علامہ اقبالؔ کے قول ؎ ''آخری شاعر جہاں آباد کا خاموش ہے'' میں مراد لیا گیا ہے اور جس کا ذکر اوپر ''رسائل ومسائل ص۲۳'' کے حوالہ میں ہو چکا ہے۔ مودودی صاحب پر واضح رہنا چاہئے کہ لفظ خاتم عربی لغت میں بطور مدح بھی استعمال ہوتا ہے اور محض بیان تاریخ کے لئے بھی۔ (بیان تاریخ کی صورت میں تأخر زمانی مراد ہوسکتا ہے) مگر مقام مدح پر استعمال

شدہ ’’خاتم‘‘ کامفہوم یہی ہوتا ہے کہ شخص موصوف اس کمال میں انتہاء کو پہنچا ہوا ہے۔اس کی مانند کوئی دوسرا نہیں ہے۔محض زمانی تقدم وتأخر کا بیان مقام مدح پر نہیں ہوتا۔ہم نے عربی زبان کے محاورات اور استعمالات کے استقراء کے بعد یہ اعلان کیا ہے کہ جب بھی لفظ خاتم صاحب کمال افراد کے مجموعہ کی طرف مضاف ہو کر مقام مدح پر استعمال ہو جیسا کہ خاتم الاولیاء،خاتم الشعراء، خاتم المفسرین، خاتم المحدثین، خاتمة الائمة، خاتم المجتهدین ،اور خاتم النبیین میں ہے تو اس کے معنے صرف اور صرف یہ ہوتے ہیں کہ اس مرکب اضافی کا موصوف اپنے مضاف الیہم کا اعلیٰ وافضل فرد ہے۔کوئی دوسرا اس کے درجہ اور پایہ کا نہیں۔یہ لغوی مفہوم ہے جو اس مرکب اضافی کا ہوتا ہے (البتہ اس کے اعلیٰ اور افضل ہونے سے اس کی مانند یا اس کے برابر ہونے کی نفی خود بخود لازم آتی ہے )اس قاعدہ کے خلاف ایک مثال پیش نہیں کی جا سکتی۔ہاں استعمال کرنے والا اگر علم غیب نہیں رکھتا تو اس کا یہ استعمال مبالغہ کے طور پر ہو گا اور اگر علم غیب رکھتا ہے تو اصلیت اور حقیقت ٹھہرے گا۔مرکب اضافی کے معنے میں کوئی تبدیلی نہیں ہوتی۔

ظاہر ہے کہ اس واضح قاعدہ استقرائیہ کے مقابلہ پر ختم الانــــاء ،ختم الکتاب، ختم العمل، یا ختم الله علی قلوبهم کو بطور مثال وہی شخص پیش کرے گا جسے عربی زبان کا علم اور ذوق عطا نہیں ہوا۔

## خاتم بمعنی مہر کا اعتراف

جناب مودودی صاحب فرماتے ہیں:۔

(۱)’’حضور کو خاتم النبیین کہنے کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نبیوں کا سلسلہ مکمل کر کے آپؐ کو اس پر مہر کے طور پر نصب کر دیا ہے۔اب اس سلسلہ میں کوئی نیا نبی

داخل نہیں ہوسکتا''    (رسائل ومسائل جلد اول ص ۲۶، ۱۲۷ اسلامک پبلیکیشنز لاہور)

پھر تازہ ارشاد ہے کہ:۔

(۲)''عربی لغت ومحاورے کی رو سے خاتم کے معنی ڈاکخانے کی مہر کے نہیں ہیں جسے لگا لگا کر خطوط جاری کئے جاتے ہیں بلکہ اس سے مراد وہ مہر ہے جو لفافے[۱] پر اس لئے لگائی جاتی ہے کہ نہ اس کے اندر سے کوئی چیز باہر نکلے نہ باہر سے کوئی چیز اندر جائے''

(کتابچہ ختم نبوت ص ۱۳)

ان دونوں اقتباسات میں مودودی صاحب نے صاف طور پر خاتم کے معنے مہر تسلیم کر لئے ہیں۔ اب خاتم النبیین کے معنوں ''نبیوں کی مہر'' مسلّم ہو گئے حالانکہ مودودی صاحب کتابچہ کے صفحہ ۸ پر ''نبیوں کی مہر'' معنی کرنے کو ''فتنہ عظیم'' کی بنیاد قرار دے چکے ہیں۔ لو آپ اپنے دام میں صیاد آ گیا

**دوسری بات** یہ ہے کہ اس ''مہر'' کا نتیجہ پہلے اقتباس میں بتلایا کہ ''اب اس سلسلہ میں کوئی نیا نبی داخل نہیں ہوسکتا'' اور دوسرے اقتباس میں نتیجہ یوں مذکور ہے کہ ''نہ اس کے اندر سے کوئی چیز باہر نکلے نہ باہر کی کوئی چیز اندر جائے۔ اب اس جگہ یہ سوال ابھر کر سامنے آ گیا ہے کہ جب آنحضرتؐ ایسی مہر ہیں کہ اندر کی کوئی چیز باہر بھی نہیں آ سکتی تو بتلایا جائے کہ حضرت مسیح بن مریم کس طرح باہر آ جائیں گے، کیا ان پر آنحضرتؐ کی یہ مہر نہیں لگی تھی؟ کیا مودودی صاحب اس سوال کا جواب دے سکتے ہیں؟ ہرگز نہیں قطعاً نہیں۔

---

[۱]:۔ یعنی بقول مودودی صاحب نبی تو سب لفافے کے اندر ہیں اور آنحضرتؐ صرف لفافے پر مہر ہیں گویا معاذ اللہ آپ انبیاء میں شامل ہی نہیں (ابوالعطاء)

## آنحضرتؐ کس قسم کی مہر ہیں

اوپر کے دوسرے اقتباس سے تو قریباً فیصلہ ہی ہوگیا ہے۔ مودودی صاحب اس حد تک جماعت احمدیہ سے اتفاق کر چکے ہیں کہ خاتم النبیین کے معنے ''نبیوں کی مہر'' درست ہیں مگر وہ کہتے ہیں کہ مہر دو قسم کی ہوتی ہیں۔ ایک ڈاکخانے کی مہر'' جسے لگا کر خطوط جاری کئے جاتے ہیں''۔ دوسری لفافے والی مہر'' جو لفافے پر اس لئے لگائی جاتی ہے کہ نہ اس کے اندر سے کوئی چیز باہر نکلے نہ باہر کی کوئی چیز اندر جائے''

مولانا لکھتے ہیں کہ آنحضرتؐ مہر تو ہیں مگر وہ مہر نہیں ہیں'' جسے لگا لگا کر خطوط جاری کئے جاتے ہیں'' حضرت بانی سلسلہ احمدیہ علیہ السلام فرماتے ہیں:۔

''اللہ جلّ شانہٗ نے آنحضرت ﷺ کو صاحب خاتم بنایا یعنی آپؐ کے افاضہ کمال کے لئے مہر دی جو کسی اور نبی کو ہرگز نہیں دی گئی۔ اسی وجہ سے آپ کا نام خاتم النبیین ٹھہرا۔ یعنی آپؐ کی پیروی کمالات نبوت بخشتی ہے اور آپ کی توجہ روحانی نبی تراش ہے اور یہ قوت قدسیہ کسی اور نبی کو نہیں ملی'' (حقیقۃ الوحی روحانی خزائن جلد ۲۲ ص ۱۰۰ حاشیہ)

گویا اب سارا جھگڑا اس پر آ ٹھہرا کہ رسول پاک ﷺ ایسی مہر ہیں یا نہیں '' جسے لگا لگا کر خطوط (یعنی نبی) جاری کیے جائیں''؟

## مہر کی نوعیت کی تعیین کے لئے دو شہادتیں

اس جھگڑے کو طے کرنے کے لئے ہم اس جگہ دو شہادتیں پیش کرتے ہیں۔ پہلی شہادت جناب مولوی شبیر احمد صاحب عثمانی ''شیخ الاسلام'' پاکستان کی ہے لکھتے ہیں:۔

''بدیں لحاظ کہہ سکتے ہیں کہ آپ رتبی اور زمانی ہر حیثیت سے خاتم النبیین ہیں اور جن کو نبوت ملی ہے آپ کی مہر لگ کر ملی ہے''

(قرآن مجید مترجم علامہ عثمانی زیر آیت خاتم النبیین)

کتنی واضح اور بدیہی شہادت ہے۔کیا اب بھی مودودی صاحب انکار کریں گے؟
دوسری شہادت ۔امام راغب اصفہانی اپنی اعلیٰ ترین لغت ''قرآن المفردات [1]'' میں لکھتے ہیں:۔

''الختم و الطبع یقال علیٰ وجھین :مصدر ختمت و طبعت ، وھو تاثیر الشیٔ کنقش الخاتم و الطابع ، و الثانی الاثر الحاصل من النقش ، ویتجوز بذلک تارۃفی الاستیثاق من الشیٔ و المنع منه اعتباراً بما یحصل من المنع بالختم علی الکتب و الابواب نحو ختم الله علی قلوبھم ،وختم علیٰ سمعه و قلبه ، وتارۃً فی تحصیل اثر عن شیٔ اعتباراً بالنقش الحاصل وتارۃً یعتبر منه بلوغ الاٰخر ، منه قیل ختمت القراٰن ای انتھیت الیٰ اٰخرہ''(زیرلفظ ختم)

ترجمہ:۔لفظ ختم اور طبع دوطرح استعمال ہوتا ہے(۱)خَتَمتُ اور طَبَعت (فعل) کے مصدر کے طور پر۔یعنی کسی چیز کا اثر پیدا کرنا مثلاً مہر یا انگوٹھی کا نشان پیدا کرنا(۲)نقش کرنے سے حاصل ہونے والا نشان بھی ختم کہلائے گا۔دروازوں اور خطوط پر مہر لگا دینے سے روکنے کا جو مفہوم پیدا ہوتا ہے اس کا اعتبار کرتے ہوئے لفظ ختم کئی دفعہ کسی چیز کو مضبوط طور پر باندھنے اور روکنے کے لئے بھی بطور مجاز استعمال ہوتا ہے جیسے ختم الله علیٰ قلوبھم اور ختم علیٰ سمعه و قلبه میں ہوا ہے۔پھر حاصل شدہ نقش

---

[1]:۔مولوی محمد شفیع صاحب سابق مفتی دارالعلوم دیو بند لکھتے ہیں:۔''یہ کتاب امام راغب اصفہانی علیہ الرحمۃ کی وہ عجیب تصنیف ہے کہ اپنی نظیر نہیں رکھتی۔خاص قرآن مجید کی لغات کو عجیب انداز سے بیان فرمایا ہے۔شیخ جلال الدین سیوطی نے اتقان میں فرمایا ہے کہ لغاتِ قرآن میں اس سے بہتر کتاب آج تک تصنیف نہیں ہوئی۔''(ختم نبوۃ فی القرآن ص۴۴)

کے اعتبار سے لفظ ختم اثر پیدا کرنے کے مفہوم میں بھی استعمال کیا جاتا ہے اور کبھی اس لفظ سے آخر تک پہنچنے کا مفہوم بھی معتبر ہوتا ہے کہتے ہیں **ختمت القراٰن** جس کے معنے ہیں کہ میں اس کے آخر تک پہنچ گیا‘‘

اس علمی حوالہ پر اہل علم اصحاب کو دعوت تحقیق دی جاتی ہے۔اس میں امام راغب نے لفظ ختم کو اثر پیدا کرنے اور پیدا شدہ اثر کے معنے میں اصل اور بالذات قرار دیا ہے اور بند کرنے، روکنے، آخر تک پہنچنے اور تحصیل اثر کے معنوں کو اعتباری اور قیاسی قرار دیا ہے۔

ہمیں یقین ہے کہ سب اہل علم جانتے ہیں کہ مادی چیز کے آخر تک پہنچنے اور معنوی وصف اور کمال کے آخر تک پہنچنے میں زمین وآسمان کا فرق ہے۔۔۔۔نبوت کے ختم سے بلوغ آخر والے معنوں کے رو سے بھی نبوت کاملہ کا حصول مراد ہوگا اور خاتم النبیین تو یقیناً وہ مہر ہے جو اپنی تاثیرات قدسیہ کے رو سے ہزاروں لاکھوں آثار روحانیہ پیدا کرنے والی ہے ۔

صد ہزاراں یوسفے بینم دریں چاہ ذقن
واں مسیح ناصری شد از دمِ او بے شمار (درثمین فارسی)

## خاتمیت کے مفہوم کے لئے مزید چار حوالے

ہم نے خاتمیت کے مفہوم کو لغوی اور علمی طور پر واضح کرنے کے لئے اس مقالہ میں اور بھی بہت سے حوالے دیئے ہیں۔مزید چار حوالے درج ہیں:۔

(۱) امام فخر الدین رازیؒ فرماتے ہیں:۔

**’’والخاتم یجب ان یکون افضل ألا تریٰ ان رسولنا ﷺ لما کان خاتم النبیین کان افضل الانبیاء علیھم الصلوات والسلام‘‘**

(تفسیر کبیر رازی جلد ۱۱ ص ۳۴ طبع ثانیہ ناشر دار الکتب العلمیہ طہران)

کہ خاتم لازماً افضل ہوتا ہے جس طرح ہمارے نبی ﷺ کو جب خاتم النبیین قرار دیا گیا تو آپؐ سب نبیوں سے افضل ٹھہرے۔

(۲) حضرت فرید الدین عطار حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے متعلق کہتے ہیں ۔

ختم کردہ عدل و انصاف او بحق

تا فراست بردہ از مرداں سبق

(منطق الطیر ص ۲۹ مناقب خلیفہ ثانی حضرت عمر رضی اللہ عنہ)

(۳) جناب مولانا حالی حضرت شیخ سعدی کے متعلق لکھتے ہیں:۔

''ہمارے نزدیک جس طرح طعن وضرب اور جنگ وحرب کا بیان فردوسی پر ختم ہے اسی طرح اخلاق، نصیحت و پند، عشق و جوانی، ظرافت ومزاح، زہد وریا وغیرہ کا بیان شیخ پر ختم ہے'' (رسالہ حیات سعدی ص ۹۴ ناشران شیخ جان محمد اللہ بخش کشمیری بازار لاہور)

(۴) حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نانوتوی تحریر فرماتے ہیں:۔

''سو جس میں اس صفت کا زیادہ ظہور ہو جو خاتم الصفات ہو یعنی اس سے اوپر اور صفت ممکن الظہور یعنی لائق انتقال وعطائے مخلوقات نہ ہو وہ شخص مخلوقات میں خاتم المراتب ہوگا اور وہی شخص سب کا سردار اور سب سے افضل ہوگا''

(رسالہ انتصار الاسلام ص ۴۵ مطبع مجتبائی دھلی)

ان فحول علماء اور محققین کے بیانات سے قطعی طور پر طے ہو گیا کہ آنحضرت ﷺ کا خاتم النبیین ہونا بایں معنی ہے کہ آپؐ سب سے افضل، سب سے بلند مرتبہ اور سب سے زیادہ فیض رساں نبی ہیں۔ گویا آپؐ نبیوں کی وہ مہر ہیں جس کے طفیل انبیاء پیدا ہوئے اور آپؐ کے تابعین میں پیدا ہوتے رہیں گے۔ **واللہ ذو الفضل العظیم.**

# فصل ہشتم

## نزول مسیحؑ کے متعلق احادیث اور عقیدہ ختم نبوت

## خروج دجال کے بارے میں مودودی صاحب کی انوکھی تاویل!

### حضرت مسیحؑ کے آسمان پر جانے کا کوئی ثبوت نہیں

مودودی صاحب نے اپنے کتابچہ کے صفحہ ۳۹ سے صفحہ ۶۳ تک ''مسیح موعود کی حقیقت'' کے عنوان کے ماتحت نزول مسیح اور خروج دجال کی ''احادیث'' پیش کر کے ان کی ایک سیاسی رنگ کی تاویل درج کی ہے۔ اس بارے میں مودودی صاحب کی پیش کردہ ان احادیث اور ان کی تاویل پر غور کرنے سے پیشتر جناب مودودی صاحب کا اس بارے میں اصل مذہب معلوم کرنا ضروری ہے۔ تا اندازہ ہو سکے کہ اصل دینی عقیدہ اور سیاسی عقیدہ میں کتنا فرق ہے۔ نیز یہ بھی پتہ لگ جائے کہ آیا اپنے اصل عقیدہ کی موجودگی میں مودودی صاحب کو ان ''احادیث'' کو از روئے ایمان پیش کرنے کا حق بھی ہے؟

حضرت مسیحؑ کے آسمانوں پر جانے کے سلسلہ میں مودودی صاحب کا محتاط مذہب یہ ہے کہ:۔

''قرآن نہ اس کی تصریح کرتا ہے کہ اللہ ان کو جسم و روح کے ساتھ کرّہٗ زمین سے اٹھا کر آسمانوں پر کہیں لے گیا ہے اور نہ یہی صاف کہتا ہے کہ انہوں نے زمین پر طبعی موت پائی اور صرف ان کی روح اٹھائی گئی'' (تفہیم القرآن جلد ا ص ۴۲۰)

یہ بات تو یقیناً غلط ہے کہ قرآن مجید نے ایسے اہم مسئلہ کے بارے میں کوئی واضح

بات نہیں بتائی۔ کتنے ظلم کی بات ہے کہ مفسر اپنی کوتاہ علمی کا اعتراف کرنے کی بجائے قرآن مجید پر ابہام اور عدم توضیح کا الزام لگا رہا ہے۔ تاہم مودودی صاحب اپنے اس عقیدہ کی موجودگی میں مسیحؑ کو جسم سمیت آسمانوں سے اتارنے کا کیا حق رکھتے ہیں جہاں جانا ثابت نہیں وہاں سے آنا چہ معنی دارد؟

## احادیث درباره دجال کی حقیقت

دجال کے متعلق احادیث کے بارے مودودی صاحب کا اصل عقیدہ کیا ہے؟ لکھتے ہیں:۔

(الف) ''یہ کانا دجال وغیرہ تو افسانے ہیں جن کی کوئی شرعی حیثیت نہیں ہے۔ ان چیزوں کو تلاش کرنے کی ہمیں کوئی ضرورت بھی نہیں۔ عوام میں اس قسم کی جو باتیں مشہور ہوں ان کی کوئی ذمہ واری اسلام پر نہیں ہے اور ان میں سے کوئی چیز اگر غلط ثابت ہو جائے تو اس سے اسلام کو کوئی نقصان نہیں پہنچتا''

(ترجمان القرآن ستمبر، اکتوبر ۱۹۴۵ء جلد ۲۷ عدد ۳، ۴ ص ۱۸۶)

(ب) جب اس بیان پر کسی سائل نے دجال کی احادیث کا حوالہ دے کر سوال کیا تو مودودی صاحب نے ''تحقیق حدیث دجال'' کے عنوان سے لکھا کہ:۔

''دجال کے متعلق جتنی احادیث نبی ﷺ سے مروی ہیں ان کے مضمون پر مجموعی نظر ڈالنے سے یہ بات صاف واضح ہو جاتی ہے کہ حضورؐ کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس معاملہ میں جو علم ملا تھا وہ صرف اس حد تک تھا کہ ایک بڑا دجال ظاہر ہونے والا ہے اس کی یہ اور یہ صفات ہوں گی اور ان خصوصیات کا حامل ہوگا۔ لیکن یہ آپؐ کو نہیں بتایا گیا کہ وہ کب ظاہر ہوگا اور کہاں ظاہر ہوگا اور یہ کہ آیا وہ آپؐ کے عہد میں پیدا ہو چکا ہے یا آپؐ کے بعد کسی بعید زمانہ میں پیدا ہونے والا ہے۔ ان امور کے متعلق جو مختلف باتیں حضورؐ

سے احادیث میں منقول ہیں وہ دراصل آپؐ کے قیاسات ہیں جن کے بارے میں آپؐ خود شک میں تھے۔ کبھی آپؐ نے یہ خیال ظاہر فرمایا کہ دجال خراسان سے اٹھے گا کبھی یہ کہ اصفہان سے، اور کبھی یہ کہ شام وعراق کے درمیانی علاقہ سے۔ پھر کبھی آپؐ نے ابن صیاد نامی اس یہودی بچے پر بھی جو مدینہ میں (غالباً ۲ھ یا ۳ھ میں) پیدا ہوا تھا یہ شبہ کیا کہ شاید یہی دجال ہو۔ اور آخری روایت یہ ہے کہ ۹ھ میں جب فلسطین کے ایک عیسائی راہب (تمیم داری) نے آ کر اسلام قبول کیا اور آپ کو یہ قصہ سنایا کہ ایک مرتبہ وہ سمندر میں (غالباً بحر روم یا بحر عرب میں) سفر کرتے ہوئے ایک غیر آباد جزیرے میں پہنچے اور وہاں ان کی ملاقات ایک عجیب شخص سے ہوئی اور اس نے انہیں بتایا کہ وہ خود ہی دجال ہے تو آپؐ نے ان کے بیان کو بھی غلط باور کرنے کی کوئی وجہ نہ سمجھی۔ البتہ اس پر اپنے شک کا اظہار فرمادیا کہ اس بیان کی رو سے دجال بحر روم یا بحر عرب میں ہے۔ مگر میں خیال کرتا ہوں کہ وہ مشرق سے ظاہر ہوگا۔ یہ تردّد اوّل تو خود ظاہر کرتا ہے کہ یہ باتیں آپ نے وحی کی بناء پر نہیں فرمائی تھیں بلکہ اپنے گمان کی بناء پر فرمائی تھیں۔ اور آپ کا گمان وہ چیز نہیں ہے جس کے صحیح ثابت نہ ہونے سے آپ کی نبوت پر کوئی حرف آتا ہو یا جس پر ایمان لانے کے لئے ہم مکلّف کئے گئے ہوں۔ پھر جبکہ بعد کے واقعات سے ان باتوں کی تردید بھی ہو چکی ہے جو اس سلسلہ میں آپؐ نے گمان کی بناء پر فرمائی تھیں تو کوئی وجہ نہیں ہے کہ خواہ مخواہ ان کو عقائد میں داخل رکھنے پر اصرار کیا جائے۔ ابن صیاد پر آپؐ کو شبہ ہوا تھا کہ شاید وہی دجال ہو اور حضرت عمرؓ نے تو قسم بھی کھا لی تھی کہ یہی دجال ہے مگر بعد میں وہ مسلمان ہوا۔ حرمین میں رہا۔ حالت اسلام میں مرا اور اس کی نماز جنازہ مسلمانوں نے پڑھی۔ اب اس میں کیا گنجائش باقی رہ گئی کہ آج تک ابن صیاد پر دجال ہونے کا شبہ کیا جاتا رہا؟ تمیم داری کے بیان کو حضورؐ نے اس وقت تقریباً صحیح سمجھا تھا۔ مگر کیا ساڑھے تیرہ سو برس تک بھی اس شخص کا ظاہر نہ ہونا جسے حضرت تمیم داری نے جزیرے میں محبوس دیکھا تھا

یہ ثابت کرنے کے لئے کافی نہیں ہے کہ اس نے اپنے دجال ہونے کی جو خبر حضرت تمیم کو دی تھی وہ صحیح نہ تھی؟ حضورؐ کو اپنے زمانہ میں یہ اندیشہ تھا کہ شاید دجال آپؐ کے عہد ہی میں ظاہر ہو جائے یا آپؐ کے بعد کسی قریبی زمانہ میں ظاہر ہو۔ لیکن کیا ساڑھے تیرہ سو برس کی تاریخ نے یہ ثابت نہیں کر دیا کہ حضورؐ کا اندیشہ صحیح نہ تھا؟ اب ان چیزوں کو اس طرح نقل و روایت کئے جانا کہ گویا یہ بھی اسلامی عقائد ہیں نہ تو اسلام کی صحیح نمائیندگی ہے اور نہ اسے حدیث ہی کا صحیح فہم کہا جا سکتا ہے''

(رسالہ ترجمان القرآن فروری ۱۹۶۱ء و رسائل ومسائل ص ۵۷)

کل تک مودودی صاحب ان روایات و احادیث کو''اسلامی عقائد'' قرار دینے کو نہ اسلام کی''صحیح نمائیندگی'' سمجھتے تھے اور نہ ہی اسے''حدیث کا صحیح فہم'' قرار دیتے تھے بلکہ صاف لکھتے تھے کہ آنحضرت ﷺ کو یہ نہیں بتایا گیا تھا کہ''دجال کب ظاہر ہوگا، کہاں ظاہر ہوگا اور یہ کہ وہ آپؐ کے عہد میں پیدا ہو چکا ہے یا آپؐ کے بعد کسی بعید زمانہ میں پیدا ہونے والا ہے''۔ مگر آج احمدیت کی تردید کی خاطر مودودی صاحب کو نظر آ رہا ہے کہ دجال اکبر اسرائیل میں ابھی ظاہر ہوا چاہتا ہے اور صرف اس کے قتل کے لئے حضرت مسیحؑ دو ہزار برس سے آسمانوں پر منتظر تھے اور اب زرد رنگ کے دو کپڑے پہنے دو فرشتوں کے بازوؤں پر اپنے ہاتھ رکھے ہوئے دمشق میں اتر رہے ہیں۔ کیا یہ انداز فکر محققانہ اور مومنانہ ہے؟ گویا کل تک جو''اسلامی عقیدہ'' نہ تھا آج اسے''خواہ مخواہ عقائد میں داخل کرنے پر اصرار'' کیا جا رہا ہے۔ مودودی صاحب لکھ چکے ہیں کہ آنحضرتؐ نے دجال کے متعلق فرمایا تھا''میں خیال کرتا ہوں کہ وہ مشرق سے ظاہر ہوگا''(رسائل ومسائل ص ۳۸ اسلامک پبلیکیشنز لاہور) مگر اب مودودی صاحب اسے مدینہ منورہ کے شمال میں ظاہر ہونے والا بتا رہے ہیں۔ یا للعجب!

## روایات کے پیش کرنے کا مقصد

مودودی صاحب لکھتے ہیں:۔

''نئی نبوت کی طرف بلانے والے حضرات عام طور پر ناواقف مسلمانوں سے کہتے ہیں کہ احادیث میں مسیح موعود کے آنے کی خبر دی گئی ہے اور مسیح نبی تھے اس لئے ان کے آنے سے ختم نبوت میں کوئی خرابی واقع نہیں ہوتی بلکہ ختم نبوت بھی برحق اور اس کے باوجود مسیح موعود کا آنا بھی برحق'' (رسالہ ختم نبوت ص۳۹)

یہاں ہم پوچھتے ہیں کہ مودودی صاحب فرمائیں کہ آیا یہ دونوں قضیے درست نہیں (۱) کہ احادیث میں مسیح موعود کے آنے کی خبر دی گئی ہے (۲) نیز یہ کہ مسیح نبی تھے؟ کیا اس سے یہ استدلال غلط ہے کہ مسیح موعود نبی اللہ کے آنے سے ختم نبوت میں کوئی خرابی واقع نہیں ہوتی؟

اس کے بعد مودودی صاحب لکھتے ہیں کہ:۔

''اسی سلسلہ میں وہ یہ بھی کہتے ہیں کہ مسیح موعود سے مراد حضرت عیسیٰ بن مریم نہیں ہیں ان کا تو انتقال ہو چکا ہے اب جس کے آنے کی خبر احادیث میں دی گئی ہے وہ مثیل مسیحؑ یعنی حضرت عیسیٰ کی مانند ایک مسیح ہے اور وہ فلاں شخص ہے جو آ چکا ہے۔ اس کا ماننا عقیدۂ ختم نبوت کے خلاف نہیں ہے'' (ص۳۹)

صاف ظاہر ہے کہ جب حضرت عیسیٰ بن مریمؑ وفات پا چکے ہیں تو احادیث میں آنیوالے مسیح موعود سے مراد مثیل مسیح ہی ہو سکتا ہے کیونکہ قرآنی اور حدیثی نصوص کے مطابق فوت شدہ انسان اس دنیا میں واپس نہیں آ سکتا۔ ایسی صورت میں عقلاً ونقلاً مسیح کی آمد ثانی سے مراد مثیل مسیح کی آمد ہی ہو سکتی ہے۔ مذہبی تاریخ کی ایک واضح نظیر موجود ہے۔ بائیبل میں صاف لکھا ہے کہ ایلیاء نبی بگولے میں ہو کر آسمان پر چلا گیا (۲ سلاطین ۱۱؍۲)

نیز یہ کہ ہولناک دن یا مسیح موسوی کی آمد کے دن سے پیشتر ایلیاہ دوبارہ آئے گا (ملاکی ۴\۵) چنانچہ یہودی منتظر تھے کہ ان کے مسیحؑ سے پہلے ایلیاہ آسمان سے آئے گا۔ (متی ۱۷\۱۰) مگر حضرت مسیح ناصری علیہ السلام نے اس سوال کے جواب میں حضرت یحیٰؑ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا کہ:۔

''اور چاہو تو مانو ایلیاہ جو آنے والا تھا یہی ہے'' (متی ۱۱\۱۴)

اسی طرح مسیح موعود سے مراد یقیناً مثیل مسیح ہے۔

جناب مودودی صاحب نے قرآن و حدیث اور تورات و انجیل کی اس صداقت کو ''فریب'' قرار دے کر اس کا پردہ چاک کرنے کے لئے ''جملہ ۲۱ روایات'' جمع کر دی ہیں۔ آیئے اب ہم ان روایات کا تحقیقی جائزہ لیں۔

## کیا یہ روایات حیات مسیحؑ کے ثبوت کے لئے قطعیۃ الدلالت ہیں؟

ان روایات کی صحت و ثقاہت پر لمبی بحث کرنے سے قطع نظر کرتے ہوئے ہم مودودی صاحب سے ہی دریافت کرتے ہیں کہ کیا ان کے نزدیک یہ ''روایات'' اس بارے میں قطعیۃ الدلالت ہیں کہ حضرت مسیح علیہ السلام بجسدہٖ العنصری آسمانوں پر زندہ ہیں؟ اگر نہیں اور قطعاً نہیں تو پھر فرمایئے کہ ان روایات سے احمدیوں کے معقول منطقی قضیہ کی تردید کس طرح ہو سکتی ہے؟ جماعت احمدیہ کی تیس آیاتِ قرآنی سے وفات مسیح علیہ السلام پر پختہ استدلال مودودی صاحب کو معلوم ہے۔ احادیث صحیحہ کی صراحت بھی انہیں یاد ہے اس لئے وہ فوراً پکار اٹھتے ہیں کہ:۔

''اس مقام پر یہ بحث چھیڑنا بالکل لاحاصل ہے کہ وہ وفات پا چکے ہیں یا زندہ کہیں موجود ہیں بالفرض وہ وفات ہی پا چکے ہوں تو اللہ تعالیٰ انہیں زندہ کر کے اٹھالانے پر قادر ہے''

ارے بھائی! جب جماعت احمدیہ کے اس نظریہ کا جائزہ لینا ہے کہ چونکہ حضرت

مسیح فوت ہو چکے ہیں اسلئے احادیث میں آنے والے مسیح موعود سے مراد مثیل مسیح ہے تو وفات وحیاتِ مسیحؑ کی بحث ''لا حاصل'' کیوں ہوگی؟ دل آپ کا بھی مانتا ہے کہ مسیحؑ زندہ ثابت نہیں ہو سکتے اسی لئے ''بالفرض'' کہہ کر انہیں دوبارہ زندہ کرنا چاہتے ہیں مگر یہ خود محال ہے کیونکہ نصوص قرآنیہ وحدیثیہ اس بارے میں بالکل صریح ہیں کہ فوت شدہ انسان دوبارہ دنیا میں نہیں آتا۔ ہم آیت فَيُمْسِكُ الَّتِيْ قَضىٰ عَلَيْهَا الْمَوْتَ پہلے درج کر چکے ہیں۔ صحاح ستہ میں حضرت جابرؓ سے مروی ہے کہ:۔

''آنحضرت ﷺ نے مجھ سے پوچھا کہ تم افسردہ کیوں ہو؟ میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! میرے والد شہید ہو گئے ہیں نیز بچے اور قرضہ میرے ذمہ پڑ گیا ہے۔ حضرت نے فرمایا کہ کیا میں اس ملاقات کی خوشخبری آپ کو نہ دوں جو آپکے والد کی اللہ تعالیٰ سے ہوئی تھی۔ میں نے عرض کیا ہاں یا رسول اللہ! حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ دوسروں سے تو پس پردہ بات کرتا رہا ہے مگر آپ کے والد صاحب سے اس نے روبرو گفتگو فرمائی اور کہا کہ اے میرے بندے! کوئی خواہش بیان کر میں اسے پورا کر دوں گا۔ آپ کے والد مرحوم نے کہا کہ اے میرے رب تو مجھے زندگی بخش تا میں دوبارہ تیری راہ میں شہید کیا جاؤں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ یہ نہیں ہوگا کیونکہ پہلے سے میری طرف سے اعلان ہو چکا ہے کہ مردے دوبارہ دنیا میں واپس نہ ہوں گے''

(مشکوٰۃ باب جامع المناقب ص۵۷۹)

پس یہاں پر اللہ تعالیٰ کی قدرت کا سوال نہیں اور نہ ہی اس کا انکار ہے بلکہ بات یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرما دیا ہے کہ وہ مردوں کو زندہ کر کے دوبارہ دنیا میں نہیں بھیجے گا۔ حضرت جابرؓ کے والد حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کا واقعہ بتلا رہا ہے کہ اگر حضرت مسیح علیہ السلام کو فوت شدہ مان لیا جاتا ہے جیسا کہ قرآن مجید سے ثابت ہے تو پھر ان کے دوبارہ

زندہ ہوکر دنیا میں آنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔حضرت عبداللہؓ سے اللہ تعالیٰ نے ان کی تمنا پوری کرنے کا وعدہ فرمایا مگر جب انہوں نے یہ تمنا کی کہ مجھے دوبارہ دنیا میں بھیج دیا جائے تا میں دوبارہ جام شہادت نوش کرسکوں۔گویا ان کی یہ تمنا بھی نہایت اعلیٰ مقصد کے لئے تھی۔مگر چونکہ یہ بات اللہ تعالیٰ کے مقرر قانون کے خلاف تھی اس لئے اللہ تعالیٰ نے اسے پورا نہ کیا بلکہ فرمایا کہ مردے دوبارہ زندہ ہوکر دنیا میں نہیں جا سکتے۔

پس مودودی صاحب کی پیش کردہ روایات حیات مسیحؑ کے لئے ہرگز قطعیۃ الدلالت نہیں۔ان میں تو مسیحؑ کے زندہ اور آسمان پر موجود ہونے کا ذکر تک موجود نہیں۔لفظ پرستی کی آڑ میں ان روایات میں جناب مودودی صاحب زیادہ سے زیادہ جو استدلال کر سکتے ہیں وہ ان کے الفاظ میں یہ ہے کہ:۔

''بہرحال جوشخص حدیث کو مانتا ہے اسے یہ ماننا پڑے گا کہ آنے والے وہی عیسیٰ بن مریم ہوں گے اور وہ پیدا نہیں بلکہ نازل ہوں گے'' (رسالہ ختم نبوت ص۵۴)

گویا مودودی صاحب کا تمسّک ان روایات میں سے ایک تو لفظ ابن مریم سے ہے اور دوسرے لفظ نزول ان کے لئے وجہ اضطراب ہے۔

## مودودی صاحب سے دو مختصر سوال

آگے بڑھنے سے پہلے میں جناب مودودی صاحب سے دریافت کرتا ہوں کہ اول تو یہ فرمائیے کہ جوشخص ''حدیث'' کے ساتھ قرآن مجید کو بھی مانتا ہو اور اسے قطعی اور یقینی کلام اللہ ماننے کی وجہ سے حدیث کو اس کے تابع سمجھتا ہو اسے کیا ماننا پڑے گا؟ دوسرے یہ فرمائیے کہ اگر آپ کے ''بالفرض'' کے مطابق حضرت مسیح علیہ السلام واقعی فوت شدہ ہوں تو پھر ان کے ''نازل'' ہونے کے کیا معنے ہوں گے؟ کیا انہیں زندہ کر کے پہلے جسم سمیت آسمان پر لے جایا جائے گا اور پھر وہاں سے زرد کپڑے پہنا کر دوفرشتوں کے کندھوں پر

ہاتھ رکھوا کر زمین پر اتارا جائے گا یا نزول کے کوئی اور معنے ہوں گے؟

## مودودی صاحب کی پیش کردہ روایات سے لفظ نزول کی تشریح

مودودی صاحب نے نزول مسیحؑ کے لئے اکیس روایات درج کی ہیں جن میں کافی تعارض اور تضاد بھی ہے۔ لفظ نزول کے سلسلہ میں یاد رہے کہ ان اکیس روایات میں سے چودہ روایات میں لفظ نزول کا استعمال ماضی، مضارع، اسم فاعل یا مصدر کے طور پر ہوا ہے۔ سات روایات یعنی نمبر ۸ و نمبر ۱۳ و نمبر ۱۴ و نمبر ۹ و نمبر ۷ و نمبر ۱۰ و نمبر ۱۱ میں لفظ نزول کسی رنگ میں بھی استعمال نہیں ہوا۔ روایت نمبر ۹ میں "**فاذا ھم بعیسیٰ ابن مریم**" کے الفاظ ہیں جن کا ترجمہ مودودی صاحب نے کیا ہے کہ "یکا یک عیسیٰ بن مریم علیہ السلام مسلمانوں کے درمیان آ جائیں گے" (ص ۴۵) روایت نمبر ۱۷ میں ہے "**فیصبح فیھم عیسیٰ بن مریم**" یعنی "صبح کے وقت مسلمانوں کے درمیان عیسیٰ بن مریم آ جائیں گے" (ختم نبوت ص ۵۱)

خاص توجہ کے قابل یہ امر ہے کہ مودودی صاحب کی پیش کردہ روایت نمبر ۱۰ میں "**بعث اللہ المسیح ابن مریم**" آیا ہے اور روایت نمبر ۱۱ میں الفاظ "**فیبعث اللہ عیسیٰ ابن مریم**" مروی ہیں۔ جن کا ترجمہ مودودی صاحب نے "اللہ تعالیٰ مسیح ابن مریم کو بھیج دے گا" اور "اللہ عیسیٰ بن مریم کو بھیجے گا" کیا ہے۔

(ملاحظہ ہو رسالہ ختم نبوت ص ۴۶۔۴۷)

ظاہر ہے کہ مودودی صاحب کی پیش کردہ روایات میں مسیح موعود کی آمد کے لئے نازل ہونے، آ جانے اور مبعوث کئے جانے کے تین الفاظ وارد ہوئے ہیں جس سے ظاہر ہے کہ یہ تینوں ہم معنی ہیں۔ نزول سے مراد مبعوث ہونا یا بھیجا جانا ہی ہے۔ صرف اعزاز اور اکرام کے لئے بعثت کو نزول سے تعبیر کیا ہے۔ جیسا کہ عربی زبان میں ہر مہمان کو نزیل

کہتے ہیں اور مہمان نوازی کے لئے نُزُل کا لفظ مستعمل ہوتا ہے اور ٹھکانہ منزل کہلاتا ہے۔ کیا مودودی صاحب کی روایات نے خود ہی ان کے نزول کے عقدہ کو حل نہیں کر دیا؟ اے کاش! مودودی صاحب تدبر فرمائیں۔

## لفظ نزول کے معنوں کے لئے قرآنی شواہد

جناب مودودی صاحب کا فقرہ ''وہ پیدا نہیں بلکہ نازل ہوں گے'' (ص۵۴) بتلا رہا ہے کہ وہ پیدا ہونے اور نزول میں تضاد اور منافاۃ سمجھتے ہیں مگر اہل علم کے نزدیک یہ ان کی ایک سطحی بات ہے اور قرآن مجید سے ناواقفیت کا نتیجہ۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:۔

(۱) اَنْزَلَ لَکُمْ مِنَ الْاَنْعَامِ ثَمَانِیَۃَ اَزْوَاجٍ (الزمر:۷)

اللہ نے تمہارے لئے جانوروں کے آٹھ نر و مادہ نازل کئے۔

(۲) یَابَنِیْ اٰدَمَ قَدْ اَنْزَلْنَا عَلَیْکُمْ لِبَاساً (الاعراف:۲۶)

اے آدم زادو! ہم نے تمہارے لئے لباس اتارا۔

(۳) وَاَنْزَلْنَا الْحَدِیْدَ فِیْهِ بَأسٌ شدیدٌ وَمَنَافِعُ لِلنَّاسِ (الحدید:۲۶)

ہم نے لوہا اتارا اس میں سخت جنگ کے سامان اور لوگوں کے لئے منافع ہیں۔

(۴) قَدْ اَنْزَلَ اللّٰهُ اِلَیْکُمْ ذِکْراً رَّسُوْلاً یَّتْلُوْا عَلَیْکُمْ اٰیاتِ اللّٰهِ (الطلاق:۱۱،۱۲)

اللہ نے تمہاری طرف اس نصیحت کرنے والے رسول (ﷺ) کو اتارا ہے وہ تم پر اللہ کی آیات تلاوت کرتا ہے۔

(۵) وَاِنْ مِّنْ شَیءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَائِنُهٗ وَمَا نُنَزِّلُهٗ اِلَّابِقَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ (الحجر۲۲)

ہر چیز کے خزانے ہمارے پاس ہیں اور ہم اسے معلوم اندازے کے مطابق اتارتے ہیں۔

ان آیات میں ہر جگہ لفظ نزول استعمال ہوا ہے۔ جانوروں کے لئے، کپڑوں کے لئے، لوہے کے لئے، نبی ﷺ کے لئے، کائنات کی ہر نعمت کے دیئے جانے کے لئے۔ ظاہر ہے کہ ہر جگہ نزول سے مراد پیدا کرنا اور اعزاز بخشنا ہے، آسمان سے اتارنا ہرگز مراد نہیں۔ پس لفظ نزول سے ٹھوکر نہیں کھانی چاہیئے۔

## مودودی صاحب کی اپنی تاویلات

روایات کے تعلق میں جناب مودودی صاحب مصر ہیں کہ چونکہ ان میں ''عیسیٰ ابن مریم'' کا لفظ آ گیا ہے اس لئے اس کی کوئی تاویل نہیں ہو گی۔ اس سے مراد صرف حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہیں۔ امت محمدیہؐ کے کسی فرد کا نام عیسیٰ نہیں رکھا جا سکتا۔ گویا وہ الفاظ روایت کو ظاہر پر محمول کرنے کے لئے مصر ہیں۔ لیکن خود انہوں نے اس کتابچہ میں ان روایات کے متعدد بیانات کی تاویل کی ہے۔ بطور مثال عرض ہے:۔

(۱) مودودی صاحب الفاظ حدیث کا لفظی ترجمہ کرتے ہیں کہ:۔

''ضرور اتریں گے تمہارے درمیان ابن مریم حاکم عادل بن کر۔ پھر وہ صلیب کو توڑ ڈالیں گے اور خنزیر کو ہلاک کر دیں گے''

اس پر حاشیہ میں لکھتے ہیں:۔

''صلیب کو توڑنے اور خنزیر کو ہلاک کر دینے کا مطلب یہ ہے کہ عیسائیت ایک الگ دین کی حیثیت سے ختم ہو جائے گی'' (رسالہ ختم نبوت ص۴۰)

دوسری جگہ کسر صلیب کا مطلب یوں بتایا ہے کہ:۔

''عیسائیت بھی حضرت عیسیٰؑ کی طرف سے اظہار حقیقت ہو جانے کے بعد ختم ہو جائے گی'' (ص۶۱)

گویا مودودی صاحب نے صلیب اور خنزیر کو ظاہر پر محمول نہیں کیا۔ بلکہ اس کی

تاویل کی ہے۔ نیز آنحضرتؐ نے تو صحابہ کرام کو خطاب کرتے ہوئے ’’تمہارے درمیان‘‘ فرمایا تھا مگر مودودی صاحب صحابہ کے مثیل عام مسلمان مراد لے رہے ہیں۔

(۲) **یضع الجزیه** کا لفظی ترجمہ ’’جزیہ ختم کردیں گے‘‘ لکھنے کے بعد مودودی صاحب تحریر کرتے ہیں:

’’دوسرے الفاظ میں اس کا مطلب یہ ہے کہ اس وقت ملتوں کے اختلاف ختم ہو کر سب لوگ ایک ہی ملتِ اسلام میں شامل ہو جائیں گے۔ اور اس طرح نہ جنگ ہوگی اور نہ کسی پر جزیہ عاید کیا جائے گا‘‘ (ختم نبوت ص۴۱)

قارئین کرام مودودی صاحب کی اس ’’تاویل‘‘ کے ساتھ ساتھ دوسری روایات کے الفاظ ’**یقاتل الناس علی الاسلام**‘‘ کا مودودی صاحب کا ترجمہ بھی ملاحظہ فرمائیں:۔

’’وہ (مسیح) اسلام پر لوگوں سے جنگ کریں گے‘‘ (ختم نبوت ص۴۳)

گویا **یضع الجزیه** کی ایسی تاویل کی ہے جو خود دوسری صریح روایت کے بالکل خلاف ہے۔ بایں ہمہ دعویٰ یہ ہے کہ روایات میں تاویل کرنی روا نہیں۔ اور یہ دعویٰ محض اس لئے ہے کہ لفظ ’’عیسیٰ ابن مریم‘‘ کی تاویل کر کے اس سے مراد مثیل مسیح نہ قرار دیا جائے۔

## مودودی روایات مجموعۂ تعارض وتناقض ہیں

جناب مودودی صاحب نے اپنی ذکر کردہ سب روایات کے متعلق لکھا ہے کہ وہ ’’صحیح سندوں کے ساتھ حدیث کی معتبر ترین کتابوں میں وارد ہوئی ہیں‘‘ اور وہ ’’سند کے لحاظ سے قوی تر ہیں‘‘ (ص۵۳) لیکن حقیقت یہ ہے کہ ان پر سرسری نظر ڈالنے سے ہی ثابت ہو جاتا ہے کہ وہ تعارض وتناقض کا مجموعہ ہیں۔ بطور مثال امورِ ذیل قابل توجہ ہیں:۔

اول۔ان اکیس روایات میں سے تیرہ روایات اس بارے میں بالکل خاموش ہیں کہ حضرت مسیحؑ مسلمانوں کے امام ہوں گے یا نہیں۔انہیں نماز پڑھائیں گے یا نہیں۔آٹھ روایتوں میں حضرت مسیحؑ کے امام ہونے یا نہ ہونے کا ذکر ہے یعنی دونوں قسم کے بیان پائے جاتے ہیں۔حدیث نمبر۵ بروایت مسلم میں لکھا ہے ''عیسیٰ بن مریم نازل ہوجائیں گے اور نماز میں مسلمانوں کی امامت کریں گے'' (ختم نبوت ص۴۳) حدیث نمبر۲۱ کے ترجمہ میں مودودی صاحب لکھتے ہیں۔''جب مسلمان نماز پڑھنے کے لئے کھڑے ہوں گے تو ان کی آنکھوں کے سامنے عیسیٰ بن مریم اتر آئیں گے اور وہ مسلمانوں کو نماز پڑھائیں گے'' (ص۵۳)اس کے برعکس روایت نمبر۷ونمبر۹ونمبر۱۵ونمبر۱۶میں ذکر ہے کہ مسیحؑ نماز میں امام نہ ہوں گے مسلمانوں کا اپنا امام امامت کرائے گا۔علاوہ ازیں روایت نمبر۱۹میں مسیحؑ کے لئے ''**اماماً عادلاً وحکماً مقسطاً**'' کے الفاظ وارد ہوئے ہیں اور روایت نمبر۳میں فرمایا ہے ''**و امامکم منکم**'' کہ وہ تمہارا امام ہوگا اور تم سے ہوگا''

جب یہ ساری روایات ہی قوی تر ہیں اور ''معتبر ترین'' کتابوں میں وارد ہوئی ہیں تو ان میں اس قدر اختلاف کیوں ہے؟

دوم۔روایت نمبر۱۰میں آیا ہے کہ ''ان (مسیحؑ) کے سانس کی ہوا جس کافر تک پہنچے گی اور وہ ان کی حدِ نظر تک جائے گی۔۔۔۔۔وہ زندہ نہ بچے گا'' (ص۴۶)

گویا حضرت مسیحؑ کی سانس سے سب کافر مرتے جائیں گے اور آپ کے سانس کے پہنچنے کی حد اس روایت میں اس جگہ تک بیان ہوئی ہے جہاں تک آپ کی نظر جائے گی۔دوسرے الفاظ میں جن جن کافروں تک آپ کی نظر پہنچے گی وہ سب ختم ہو جائیں گے۔

روایت نمبر۵ونمبر۹ونمبر۱۵میں یہ بھی ذکر ہے کہ دجال حضرت مسیحؑ کو دیکھتے ہی اس طرح

پگھل جائے گا جس طرح نمک پانی میں پگھل جاتا ہے۔

مگر اس کے ساتھ ساتھ ان روایات میں یہ بھی ذکر کہ:۔

(۱) مسیح نیزہ لے کر دجال کے پیچھے دوڑیں گے اور اسے قتل کریں گے۔

(۲) وہ سؤروں کو قتل کریں گے۔

(۳) ''وہ اسلام پر لوگوں سے جنگ کریں گے'' (ص ۴۳)

اگر سانس اور نظر پہنچنے کے مقام تک کافروں کا واقعی صفایا ہوتا جائے گا تو ان ہنگاموں اور اس کشت وخون کی کیا ضرورت ہے، کیا یہ روایات کا کھلا تضاد نہیں؟

سوم یہ سوال ہے کہ دجال کس مقام پر قتل ہوگا؟ روایت نمبر ۶ او نمبر ۱۷ سے عیاں ہے کہ حضرت مسیحؑ فجر کی نماز کے بعد جو دمشق میں ہوگی فی الفور دجال کو قتل کر دیں گے۔ لکھا ہے:۔

''عیسیٰ علیہ السلام اپنے حربے سے اس کو ہلاک کر دیں گے اور اس کے ساتھی شکست کھا کر بھاگیں گے'' (ص ۵۱)

کیا دمشق سے ان لوگوں کو بھاگنے کا موقع مل سکتا ہے جبکہ لوگ مسیحؑ کی سانس سے مر رہے ہوں گے؟

روایت نمبر ۱۰ او نمبر ۱۴ او نمبر ۱۵ کا مفاد ہے کہ لد کے مشرقی دروازہ پر دجال قتل ہوگا (ص ۵۰) روایت نمبر ۲۱ کا ترجمہ یہ کیا گیا ہے کہ:۔

''عیسیٰ علیہ السلام نازل ہوں گے اور اللہ تعالیٰ دجال کو افیق کی گھاٹی کے قریب ہلاک کر دے گا'' (ص ۵۲)

دمشق، لد، یا افیق کی گھاٹی میں کوئی تطبیق دی جاسکتی ہے؟

چہارم۔ حضرت مسیحؑ کے عرصہ قیام کے متعلق صرف تین روایات میں ذکر آیا ہے:۔

(الف)''دجال کو قتل کریں گے۔اس کے بعد عیسیٰ علیہ السلام چالیس سال تک زمین میں ایک امام عادل اور حاکم منصف کی حیثیت سے رہیں گے''(ص۵۲)

(ب)''زمین میں وہ چالیس سال ٹھہریں گے پھران کا انتقال ہوجائے گا''(ص۴۴)

(اس روایت کے لفظ''ثــم یتــوفــی '' کا ترجمہ مودودی صاحب نے''پھران کا انتقال ہو جائے گا'' کیا ہے۔گویا انہیں اس جگہ توفی بمعنی وفات وانتقال مسلم ہے)

(ج)''وہ اس کا پیچھا کریں گے اور اسے ہلاک کردیں گے پھر سات سال تک لوگ اس حال میں رہیں گے کہ دو آدمیوں کے درمیان بھی عداوت نہ ہوگی''(ص۴۷)

## روایات تاویل کی متقاضی ہیں

ہمارے مندرجہ بالا سرسری تبصرہ سے عیاں ہے کہ مودودی صاحب کی پیش کردہ روایات کے بعض حصے بالکل نادرست ہیں اور بعض حصوں کی تطبیق کے لئے تاویل کی اشد ضرورت ہے۔ان روایات میں یہ بھی ذکر ہے کہ''درخت پکاریں گے''(ص۵۱)

''دیواریں اور درختوں کی جڑیں پکار اٹھیں گی''(ص۵۱)''سورج کا مغرب سے طلوع ہونا''(ص۴۸)

یہ سب باتیں بتارہی ہیں کہ ان روایات میں تاویل کرنے کے بغیر چارہ نہیں۔ بعض حصوں مثلاً کسر صلیب اور قتل خنزیر وغیرہ کی تاویل خود مودودی صاحب بھی کر چکے ہیں۔اندریں صورت بھی مودودی صاحب کا یہ اصرار ہے کہ چونکہ ان روایات میں مسیح موعود کے لئے ابن مریم یا عیسیٰ کا لفظ بولا گیا ہے اس لئے اسے بہرحال ظاہر پر محمول کیا جائے خواہ کتنے ہی دلائل وقرائن اس کے ظاہر پر محمول کرنے کے خلاف ہوں یقیناً مودودی صاحب کا یہ اصرار غیر معقول ہے۔

اب اختلاف سمٹ کر اس بات پر آ گیا ہے کہ ان روایات میں ابن مریم سے مراد

موسوی سلسلہ میں، چودھویں صدی میں آنے والے عیسیٰ بن مریم مراد ہیں یا امت محمدیہؐ کا کوئی فرد مراد ہے جسے ابن مریم کا مقام دیا جائے گا۔

## امت کا موعود محمدیؐ مسیح ہے نہ کہ اسرائیلی ابن مریم

روایات کا مجموعی مفاد یہ ہے کہ امت محمدیہ کی اصلاح، اسلام کی تجدید واحیاء دینِ حنیف کے غلبہ واشاعت، اسلام کے خلاف فتنوں بالخصوص دجالی فتنہ کے قلع قمع کے لئے ایک موعود امت محمدیہؐ میں آنے والا ہے۔ ہمارا دعویٰ ہے کہ یہ موعود محمدیؐ مسیحؑ ہے نہ کہ اسرائیلی ابن مریم۔ اپنے اس دعویٰ پر دلائل وشواہد پیش کرنے سے پہلے یہ ذکر کرنا ضروری ہے کہ مسیح موعود کی آمد کی خبر ایک پیشگوئی ہے، پیشگوئیوں میں اللہ تعالیٰ کی حکمت کے ماتحت اخفاء کا ایک پہلو ضرور ہوتا ہے۔ پیشگوئیاں از قبیل متشابہات ہوتی ہیں۔ چونکہ ان میں غیب کی خبر دی جاتی ہے اور مغیبات کے بارے میں قبل از وقت کسی قسم کا اجماع نہیں ہوسکتا، ان کی پوری حقیقت ان کے ظہور سے ہی عیاں ہوا کرتی ہے۔ سعادتمند وہی ہے جو پیشگوئی کے ظاہر ہونے پر ایمان لائے اور اس کا اپنا قیاس اور اندازہ اس کے ایمان کے راستے میں روک پیدا نہ ہو۔ مہدی کی احادیث کے متعلق مودودی صاحب کا عقیدہ قابل توجہ ہے۔ لکھتے ہیں:۔

''میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ نفسِ ظہور مہدی کی خبر کی حد تک تو یہ روایات صحیح ہیں لیکن تفصیلی علامات کا بیشتر بیان غالباً وضعی ہے''

(رسائل ومسائل جلد اول ص۱۴۴ اسلامک پبلیکیشنز)

مذہبی تاریخ کا یہ ایک نمایاں اور زندہ واقعہ ہے کہ یہود کو وعدہ دیا گیا تھا کہ ایلیاء دوبارہ ان میں آئے گا بلکہ بائیبل کے الفاظ کے مطابق بظاہر اس کے آسمانوں سے اترنے کی تصریح موجود تھی مگر حضرت مسیح نے سوال کرنے والے یہودیوں سے فرمایا کہ ایلیاء کی

آمد ثانی یا نزول سے مراد حضرت یحیٰ بن زکریا کی بعثت ہے، ایلیاء جسم سمیت آسمانوں سے نہ اترے گا۔ حضرت مسیح کی اس ''تاویل'' کو الفاظ پرست یہود نے نفرت سے ٹھکرا دیا۔

پھر یہ واقعہ بھی مذہبی تاریخ کا ایک زندہ واقعہ ہے کہ یہود خیال کرتے تھے کہ ان کا مسیح موعود ظاہری بادشاہ ہوگا اور ان کو سلطنت دلائے گا۔ اور زر و جواہر سے ان کے گھر بھر دے گا لیکن جب حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام غربت اور درویشی کے لباس میں ظاہر ہوئے تو یہود نے ان سے منہ پھیر لیا اور انہیں جھوٹا ٹھہرایا۔ مودودی صاحب تحریر کرتے ہیں:۔

''ان کی ان توقعات کے خلاف جب حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام خدا کی طرف سے مسیح ہو کر آئے تو یہودیوں نے ان کی مسیحیت تسلیم کرنے سے انکار کر دیا اور انہیں ہلاک کرنے کے درپے ہو گئے'' (کتابچہ ختم نبوت ص ۵۸)

یہود آج تک ماتم کر رہے ہیں اور دیوار گریہ کے پاس روتے ہیں، میں انہیں بچشم خود بیت المقدس میں روتے دیکھ چکا ہوں۔ مگر کیا آج تک ایلیا آسمان سے اترے؟ کیا بادشاہ مسیح موعود یہود کے لئے ظاہر ہوا؟ پس مقام خوف ہے کہ کہیں ہم کمزور و متناقض روایات کے سہارے اس زمانہ میں ظاہر ہونے والے صادق مسیح موعود کی تکذیب کرنے والے نہ بن جائیں اور ہم پر وہ پیشگوئی پوری نہ ہو جائے کہ امت محمدیہؐ **طابق النعل بالنعل** امت موسویہ کی پیروی کرے گی۔ اس صورت میں جس طرح یہود قیامت کے دن اپنی ''روایات'' اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش کر کے عہدہ برآ نہ ہو سکیں گے اسی طرح مسلمان کہلانے والے علماء بھی اپنی ''روایات'' پیش کر کے اللہ تعالیٰ کی ناراضگی سے بچ نہ سکیں گے۔ (اللہ تعالیٰ سب مسلمانوں کو ایسی غلطی اور ایسی گرفت سے محفوظ رکھے۔ آمین)

ہمارے پاس اس دعویٰ پر کہ امت محمدیہ کا مسیح موعود محمدیؐ ہے نہ کہ اسرائیلی چار

ثبوت ہیں جن کا مختصر ذکر درج ذیل ہے:۔

## پہلا ثبوت

قرآن مجید بالبداہت بتارہا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام وفات پا چکے ہیں۔سورۂ مائدہ کے آخری رکوع میں ذکر ہے کہ جب حضرت عیسیٰؑ سے دریافت کیا جائے گا کہ ان تثلیث پرستوں کو تو نے کہا تھا کہ وہ اللہ کے علاوہ تجھے اور تیری والدہ کو بھی دو خدا مانیں تو حضرت عیسیٰؑ واشگاف الفاظ میں عرض کریں گے وَ كُنْتُ عَلَيْهِمْ شَهِيْداً مَّادُمْتُ فِيْهِمْ فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِى كُنْتَ اَنْتَ الرَّقِيْبَ عَلَيْهِمْ. خدایا! میں تو جب تک ان میں موجود تھا ان پر نگران رہا۔(میری موجودگی میں انہوں نے تثلیث کا عقیدہ اختیار نہیں کیا) بعد ازاں جب آپ نے مجھے وفات دے دی تو آپ ہی ان کے نگہبان تھے (مجھے کچھ علم نہیں)

اس بیان سے واضح ہے کہ حضرت مسیحؑ کی موجودگی میں نصاریٰ میں عقیدہ تثلیث نہیں پھیلا۔اور حضرت مسیحؑ نصاریٰ سے توفی کے ذریعہ ہی الگ ہوئے ہیں یعنی وفات پا کر۔پس اس آیت سے حضرت عیسیٰ کی وفات روز روشن کی طرح ثابت ہے۔آیت نے دو ہی زمانے بتائے ہیں۔یا تو حضرت مسیح عیسائیوں میں موجود اور ان کے نگران ہوں اور یا پھر متوفّٰی ہوں (یادرہے کہ مودودی صاحب نے اپنے کتابچہ کے صفحہ ۴۴ پر روایت نمبر ۶ کے الفاظ ثم يتوفى فيصلى عليه المسلمون میں توفی سے مراد موت ہی لی ہے) ظاہر ہے کہ مسیحؑ نصاریٰ میں موجود نہیں۔پس ثابت ہوا کہ حضرت مسیح وفات پا گئے ہیں۔

اس آیت سے وفات مسیحؑ کے علاوہ یہ امر بھی بوضاحت ثابت ہے کہ حضرت عیسیٰؑ دوبارہ اس دنیا میں ہرگز آنے والے نہیں۔اور یہ جو''روایات''میں کسر صلیب کرنے اور مسیحیوں کو موحدّ بنانے کا ذکر ہے وہ آپ نے خود نہیں بلکہ آپ کے کسی مثیل نے کرنا ہے

ورنہ حضرت مسیحؑ قیامت کے دن یہ کس طرح کہیں گے کہ خدایا! جب تو نے مجھے وفات دے دی تو تُو ہی نگہبان اور حالات کو جاننے والا تھا، مجھے کچھ پتا نہیں؟ کیا ایسا بیان کتمان حقیقت بلکہ صریح دروغ نہ کہلائے گا (معاذ اللہ)؟ پس یہ آیت حضرت مسیحؑ کی وفات اور ان کے دوبارہ دنیا میں نہ آنے پر قطعیۃ الدلالت نص ہے۔

توفی کے معنی وفات اور موت ایک مسلمہ حقیقت ہے۔ متوفیک کے معنے حضرت ابن عباس نے ممیتک کئے ہیں (بخاری کتاب التفسیر) اور اب تو مفتی دیار مصر یہ شیخ الازہر علامہ محمود شلتوت صاف کہہ چکے ہیں کہ توفی کے معنے موت ہیں۔ اور قرآن مجید سے حضرت مسیحؑ کی وفات ثابت ہے۔ (کتاب الفتاوٰی مطبوعہ مصر)

نبی پاک ﷺ بھی واضح اعلان فرما چکے ہیں "ان[1] عیسیٰ بن مریم عاش عشرین ومائة سنة رواه الطبرانی (التحفة السنية ص۳۴ وحجج الكرامه ص۴۲۸) کہ حضرت عیسیٰ نے ایک سو بیس سال عمر پائی تھی۔ نیز نبی ﷺ نے اسرائیلی مسیح کا حلیہ یوں فرمایا اَحْمَرُ جَعْدٌ کہ اس کا رنگ سرخ ہے اور اس کے بال گھنگریالے ہیں (صحیح مسلم مطبوعہ مصر جلد۱ ص۸۰۔۸۱) اور آنے والے یعنی محمدیؐ مسیح کے حلیہ میں فرمایا آدم سبط الرأس کہ اس کا رنگ گندمی ہے اور بال سیدھے ہیں (صحیح مسلم جلد۱ ص۸۲) گویا صاف بتا دیا کہ اسرائیلی مسیح اور ہے اور محمدی مسیح اور۔

پھر آنحضرت ﷺ کے وصال کے موقعہ پر صحابہ رضی اللہ عنہم نے اجماع کیا کہ آنحضرت ﷺ سے پہلے آنے والے سب نبی وفات پا چکے ہیں۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے آیت قرآنی وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ سے استدلال فرمایا کہ جب پہلے کے سب رسول وفات پا چکے ہیں تو آنحضرت ﷺ کی

---

[1]:۔ یہ روایت تفسیر ابن کثیر جلد۲ ص۲۴۲ ومواہب اللدنیہ جلد۱ ص۴۲ پر بھی درج ہے۔

وفات پر تعجب کیوں کرتے ہو؟ سب صحابہؓ نے غم اور اندوہ کے جذبات سے معمور ہو کر خاموشی سے اسے تسلیم کر لیا۔

الغرض قرآن مجید کی آیات، آنحضرت ﷺ کی احادیث، اور صحابہ کے اجماع سے قطعی طور پر ثابت ہے کہ حضرت عیسیٰؑ فوت ہو چکے ہیں۔ وفات یافتہ شخص دوبارہ دنیا میں نہیں آ سکتا۔ اسلئے ماننا پڑے گا کہ روایات میں آنے والے کا نام ابن مریم مجازاً ہے، درحقیقت وہ امت محمدیہؐ کا ہی ایک فرد ہے۔ آنحضرت ﷺ نے الگ الگ حلیے بتا کر بھی صراحت فرما دی ہے کہ پہلا مسیح اور تھا اور آنے والا مسیحؑ اور ہے۔ ایک نام کے تو متعدد اشخاص ہو سکتے ہیں مگر دو مختلف حلیے ایک شخص کے نہیں ہو سکتے۔

## دوسرا ثبوت

قرآن مجید فرماتا ہے **وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ** (النور:۵۶) کہ اللہ تعالیٰ نے ایمان لانے والوں اور عمل صالح بجالانے والے مسلمانوں سے وعدہ کیا ہے کہ وہ آئندہ زمین میں ان میں سے ہی ایسے خلیفے مقرر کرتا رہے گا جیسا کہ اس نے پہلے لوگوں میں سے خلیفے بنائے تھے‘‘ امام رازی اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:۔

**کما استخلف هارون ويوشع وداؤد وسليمان وتقدير النظم ليستخلفنهم استخلافاً كاستخلاف من قبلهم من هؤلاء الانبياء عليهم السلام۔** (تفسیر کبیر زیر آیت استخلاف)

کہ اللہ تعالیٰ اسی طرح خلیفے بنائے گا جس طرح اس نے ھارونؑ، یوشعؑ، داؤدؑ، اور سلیمانؑ کو خلیفہ بنایا تھا۔ مسلمانوں میں اسی طرح خلیفے ہوں گے جس طرح پہلے لوگوں میں یہ انبیاء علیہم السلام خلیفے تھے‘‘

اس آیت قرآنی میں بطور نص صریح فرمایا ہے کہ امت محمدیہؐ کے سب خلفاء مسلمانوں میں سے ہوں گے۔ یہ ہرگز نہ ہوگا کہ کوئی شخص خلیفہ تو امت محمدیہ میں مقرر ہو مگر ہو وہ اسرائیلی یا کسی اور قوم و مذہب کا فرد۔

اب بات صاف ہے کہ آنے والے ابن مریم کے متعلق مسلّم بین الفریقین ہے کہ:۔ ''وہ رسول اللہ ﷺ کے خلیفہ ہوں گے'' (ختم نبوت ص۲۹)

اور آیت استخلاف کے مطابق آنحضرت ﷺ کے سب خلفاء آپؐ کی امت میں سے ہیں اس لئے ماننا پڑے گا کہ آنے والا ابن مریم اسرائیلی نہیں بلکہ امت محمدیہ کا ہی ایک فرد ہے۔ وھو المراد۔

آنحضرت ﷺ نے جہاں آنے والے موعود کو اس کی صفات اور اس کے کام کے لحاظ سے ابن مریم قرار دیا ہے وہاں ساتھ ہی اسے مسلمانوں کا امام اور مسلمانوں میں سے پیدا ہونے والا قرار دیا ہے۔ فرمایا کیف انتم اذا نزل فیکم ابن مریم فامکم منکم (صحیح مسلم جلد۲ ص۷۲ مطبوعہ مصر) گویا بتا دیا کہ آیت استخلاف میں جو وعدۂ الٰہی ''منکم'' ہے اور جس کے مطابق سب خلیفے مسلمانوں میں سے ہونے چاہئیں اسی کے مطابق آنے والا ابن مریم بھی میرا خلیفہ ہوگا۔ وہ تمہارا امام ہوگا ''منکم'' وہ تم مسلمانوں میں سے ہوگا کسی اور قوم میں سے نہ آئے گا۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں ۔

چوں مرا نورے پئے قوم مسیحی دادہ اند
مصلحت را ابن مریم نامِ من بنہادہ اند

(حقیقۃ الوحی روحانی خزائن جلد۲۲ ص۴۰۸)

## تیسرا ثبوت

احادیث نبویہؐ صاف صاف بتا رہی ہیں کہ مہدی موعود اور ابن مریم ایک وجود ہے۔ مسیح ہی امام مہدی ہے اور امام مہدی ہی مسیح موعود ہے۔ احادیث میں دونوں کا ایک ہی حلیہ درج ہے، ایک ہی کام، اور نصب العین بیان ہوا ہے۔ خدا ترس انسان احادیث پر مجموعی نظر ڈالنے کے بعد اسی نتیجہ پر پہنچتا ہے کہ آنے والا مہدی اور مسیح ایک ہی وجود ہے۔ آنحضرت ﷺ نے صاف طور پر آنے والے مسیح موعود کو امام مہدی قرار دیا ہے۔ فرمایا:۔ "**یلقیٰ عیسیٰ بن مریم اماماً مهدیا وحکماً عادلا**"

(مسند احمد بن حنبل جلد ۲ ص ۴۱۱)

کہ جو زندہ رہے گا وہ عیسیٰ بن مریم کو ملے گا جو امام مہدی اور حکم اور عادل ہوگا"

طبرانی میں لکھا ہے:۔

"**ینزل عیسی بن مریم مصدقاً بمحمدٍ علیٰ ملته اماماً مهدیاً**"

کہ آنے والا ابن مریم آنحضرت ﷺ کے مذہب پر اور آپؐ کا مصدق ہوگا وہ امام مہدی ہوگا"

ایک اور حدیث میں آنحضرتؐ نے فرمایا:۔

**ولا المهدی الا عیسی ابن مریم** (ابن ماجہ کتاب الفتن باب شدۃ الزمان)

کہ مہدی نہیں مگر ابن مریم

ان احادیث کی بناء پر امت کا ایک معتد بہ حصہ یہی مانتا رہا ہے۔ کہ ابن مریم اور مہدی ایک ہی وجود کے دو نام ہیں۔ حافظ ابن قیم نے مختلف اقوال ذکر کئے ہیں۔ لکھتے ہیں:۔

"یکے آنکہ مہدی مسیح ابن مریم است و در حقیقت مہدی اوست"

(حجج الکرامہ ص ۳۸۷)

کہ مہدی کے بارے میں مختلف اقوال ہیں۔ایک یہ ہے کہ مہدی ابن مریم ہی ہے اور درحقیقت وہی مہدی ہے“

الشیخ صابری نے صوفیاءامت کا قول یوں ذکر کیا ہے:۔

”وبعضے برانند کہ روح عیسیٰ درمہدی بروز کند ونزول عبارت ازہمیں بروزاست مطابق ایں حدیث کہ **لامھدی الا عیسی ابن مریمؑ**“ (اقتباس الانوار ص۵۲)

کہ بعض کا یہ عقیدہ ہے کہ روح عیسوی مہدی میں بطور بروز ظہور کرے گی اور لفظ نزول سے یہی بروز مراد ہے۔ان لوگوں کا یہ نظریہ حدیث لامھدی الاعیسیٰ کے مطابق ہے“

پس جب مسیح اور مہدی ایک ہے اور مہدی کے متعلق بالاتفاق مسلّم ہے کہ وہ امت محمدیہؐ میں سے ہے۔لہٰذا ماننا پڑے گا کہ آنے والا ابن مریم بھی مسلمانوں میں سے ہے اسرائیلی نہیں ہے۔

## چوتھا ثبوت

قرآن مجید نے مسلمانوں کو خیرامت قرار دیا ہے۔كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ (آل عمران:۱۱۱) امیین اور اٰخرین کے دو دور بتا کر ہر دور میں آنحضرت ﷺ کی قوت قدسیہ کو کام کرنے والا بتایا ہے (سورۃ الجمعہ۳،۴) اس لئے امت محمدیہؐ کے بلند مقام اور آنحضرت ﷺ کے فیوض قدسیہ کا تقاضہ ہے کہ آنے والا ابن مریم امت میں سے آئے۔یہ تو مناسب نہیں کہ یہود ونصاریٰ کے نقش قدم پر چلنے والے تو امت محمدیہؐ میں سے پیدا ہوں اور اصلاح کرنے والا ابن مریم باہر سے آوے۔یہ عقل اور زوق سلیم کے سمجھنے کی بات ہے۔

الغرض جب یہ طے ہوگیا کہ مسیح ابن مریم اسرائیلی وفات پا گئے ہیں وہ آنے والے نہیں ہیں اور آنے والا موعود امت محمدیہؐ کا ہی ایک فرد ہے اور وہ آچکا ہے، عین

چودھویں صدی کے سر پر مسیح موسوی کے زمانہ کے مطابق ظہور فرما چکا ہے تو ''روایات'' کی غلط تعبیریں کر کے ٹھوکر کھانا درست نہیں بلکہ اس موعود پر ایمان لانے اور اس کی اطاعت کرنے میں ہی سعادت سمجھنی چاہئے۔حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اپنے مسیح موعود ہونے پر ایمان لانے والوں کے متعلق کیا خوب فرمایا ہے ۔

مبارک وہ جواب ایمان لایا

صحابہ سے ملا جب مجھ کو پایا

(درثمین اردو)

## روایات کے متعلق مودودی صاحب کے ''زریں اقوال''

ہم یہ بے انصافی نہیں کر سکتے کہ اس فصل کو ختم کرنے سے پہلے جناب مودودی صاحب کے ان زریں اقوال کو نقل نہ کر دیں جو آپ نے بڑے غور و فکر کے بعد روایات کے بارے میں لکھے ہیں۔تحریر کرتے ہیں:۔

(۱)'' آیات قرآنی کے منزل من اللہ ہونے میں تو کسی شک کی گنجائش ہی نہیں۔ بخلاف اس کے روایات میں اس شک کی گنجائش موجود ہے کہ جس قول یا فعل کو نبی ﷺ کی طرف منسوب کیا گیا ہے وہ واقعی حضورؐ کا ہے یا نہیں''

(رسائل و مسائل ص ۲۷۰)

(۲)''میں نے جہاں تک نبی ﷺ کی پیشینگوئیوں پر غور کیا ہے ان کا انداز یہ نہیں ہوتا کہ کسی آنے والی چیز کی علامات وتفصیلات اس طریقے سے کبھی آپؐ نے بیان کی ہوں جس طرح ظہورِ مہدی کی احادیث میں پائی جاتی ہیں''

(رسائل و مسائل جلد ا ص ۱۴۴ اسلامک پبلیکیشنز )

(۳)''میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ نفسِ ظہور مہدی کی خبر کی حد تک تو یہ روایات

صحیح ہیں لیکن تفصیلی علامات کا بیشتر بیان غالباً وضعی ہے''

(رسائل ومسائل جلد اول ص۱۴۴ اسلامک پبلیکیشنز)

(۴)''حقیقت کو بالکل بے نقاب کر دینا جس سے عقلی آزمائش وامتحان کا کوئی موقعہ باقی نہ رہے حکمتِ خداوندی کے خلاف ہے۔اب یہ کیسے باور کیا جا سکتا ہے کہ اللہ تعالی اپنی اس سنت کو صرف امام مہدی کے معاملہ ہی میں بدل دے گا اور ان کی بیعت کے وقت آسمان سے منادی کرائے گا کہ لوگو! یہ ہمارا خلیفۂ مہدی ہے اس کی سنو اور اطاعت کرو''

(ترجمان القرآن جون ۱۹۴۶ء بحوالہ رسائل ومسائل جلد اول ص ۱۵۱ اسلامک پبلیکیشنز)

معزز قارئین! اب ہمارے لئے صرف اتنی ہی بات کہنے والی باقی ہے کہ مودودی صاحب اپنے ان زریں اصولوں کے مطابق اپنے تازہ کتابچہ ختم نبوت کی ''اکیس روایات'' پر بھی خدا ترسی سے نظر کریں۔پھر آخری قول میں جس سنت الٰہیہ کا ذکر آپ نے خود فرمایا اس کو مدنظر رکھ کر بتائیں کہ ابن مریم کو سب لوگوں کے سامنے آسمانوں سے فرشتوں کے کندھوں پر ہاتھ رکھے ہوئے اتارنا کیا اس سنت کے مطابق ہے۔مہدی کے لئے تو آسمان سے آواز آنا بھی حکمت خداوندی کے خلاف ہو مگر ابن مریم کا سارے جسم سمیت آسمانوں سے سب کے سامنے اترنا حکمت خداوندی کے مطابق؟ ۔

**ایں چہ بوالعجبی است**

# فصل نہم

## کیا آنحضرت ﷺ کے بعد نبوت کی کوئی ضرورت باقی نہیں رہی؟

## ایک معقول سوال

جناب مودودی صاحب نے ایک نہایت معقول سوال اٹھایا ہے کہ آنحضرتؐ کے بعد نبوت کی کونسی ضرورت باقی ہے؟اس سوال کے حل ہونے سے ہمارے اور ہمارے مخالفین کے درمیان فیصلہ ہو جاتا ہے ۔کیونکہ اگر یہ ثابت ہو جائے کہ نبوت کی جتنی ضرورتیں متصور ہیں ان میں سے کوئی بھی آنحضرت ﷺ کے بعد باقی نہیں رہی تو بلاشبہ مودودی صاحب کا موقف درست ہوگا۔لیکن اگر یہ ثابت ہو جائے کہ نبی ﷺ کی بعثت اور آپؐ کی شریعت کاملہ کے بعد بھی غیر تشریعی یا امتی نبوت کی کوئی ضرورت باقی ہے تو پھر مودودی صاحب کا دعویٰ غلط قرار پائے گا۔اور جماعت احمدیہ کا موقف درست ہوگا۔

اب ہم ذیل میں مودودی صاحب کے بیانات اور اشکالات کو **قولہ** کے ساتھ ذکر کر کے اقوال کے ساتھ اپنے جوابات عرض کرتے ہیں:۔

### (ا) کیا منصب نبوت انعام الٰہی نہیں؟

**قولہ**۔’’نبوت کوئی ایسی صفت نہیں ہے جو ہر اس شخص میں پیدا ہو جایا کرے جس نے عبادت اور عمل صالح میں ترقی کر کے اپنے آپ کو اس کا اہل بنالیا ہو۔نہ یہ کوئی ایسا انعام ہے جو کچھ خدمات کے صلے میں عطا کیا جاتا ہو بلکہ یہ ایک منصب ہے جس پر ایک خاص ضرورت کی خاطر اللہ تعالیٰ کسی شخص کو مقرر کرتا ہے۔وہ ضرورت جب داعی ہوتی ہے تو ایک نبی اس کے لئے مامور کیا جاتا ہے اور جب ضرورت نہیں ہوتی یا باقی نہیں رہتی تو خواہ مخواہ

انبیاء پرانبیاءنہیں بھیجے جاتے'' (ختم نبوت ص ۳۴)

**اقول**۔نبوت بلا شبہ ایک منصب ہے اور یہ بھی درست ہے کہ جب ضرورت داعی ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ خود نبی مبعوث فرماتا ہے۔لیکن مودودی صاحب کا یہ بیان درست نہیں کہ منصب نبوت کا ملنا انعام الٰہی نہیں۔یہ بیان نص قرآنی **وَاِذْ قَالَ مُوْسیٰ لِقَوْمِہٖ یٰقَوْمِ اذْکُرُوْا نِعْمَۃَ اللّٰہِ عَلَیْکُمْ اِذْ جَعَلَ فِیْکُمْ اَنْبِیَآءَ وَجَعَلَکُمْ مُّلُوْکاً وَّاٰتٰکُمْ مَّا لَمْ یُؤْتِ اَحَداً مِّنَ الْعَالَمِیْنَ** (المائدہ ۲۱) کے صریح خلاف ہے۔کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں نبوت اور بادشاہت کو قومی انعام قرار دیا ہے۔

یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ ضرورت کا فیصلہ اللہ تعالیٰ خود کیا کرتا ہے۔نبوت پر ایمان سے گریز اں انسان تو ہمیشہ چلاتے رہتے ہیں (۱) **لَنْ یَّبْعَثَ اللّٰہُ مِنْ بَعْدِہٖ رَسُوْلاً** (المومن:۳۵) (۲) **لَنْ یَّبْعَثَ اللّٰہُ اَحَداً** (الجن:۸) کہ اب اس نبی کے بعد کوئی رسول نہ آئے گا۔اب خدا کسی کو مبعوث نہ کرے گا'' مگر اللہ تعالیٰ ہر زمانے میں ضرورت کے مطابق نبی مبعوث فرماتا رہا ہے۔

## نبوت کی چار ضرورتیں

**قولہ**۔''صرف چار حالتیں ایسی ہیں جن میں انبیاء مبعوث ہوتے ہیں۔اول یہ کہ کسی خاص قوم میں نبی بھیجنے کی ضرورت اس لئے ہو کہ اس میں پہلے کوئی نبی نہ آیا تھا۔۔۔دوم ۔۔۔۔۔پہلے گزرے ہوئے نبی کی تعلیم بھلادی گئی ہو یا اس میں تحریف ہوگئی ہو۔سوم یہ کہ پہلے گزرے ہوئے نبی کے ذریعہ مکمل تعلیم و ہدایت لوگوں کو نہ ملی ہو۔۔۔۔۔چہارم یہ کہ ایک نبی کے ساتھ اس کی مدد کے لئے ایک اور نبی کی ضروت ہو''

(ختم نبوت ص ۳۴۔۳۵)

**اقول**۔اگر چہ مودودی صاحب نے اپنے بیان کی تائید میں قرآن مجید کی کوئی آیت پیش

نہیں کی تاہم ان ضرورتوں کے بارے میں اختلاف کرنے کی کوئی حاجت نہیں البتہ ساری ضرورتیں یہی نہیں اس لئے اس موقعہ پر کلمۂ حصر ''صرف'' کا استعمال درست نہیں۔ نیز چوتھی قسم میں ''نبی کے ساتھ'' کے علاوہ ''نبی کے بعد'' کا لفظ بھی ہونا ضروری ہے۔ ''نبی کی مدد'' سے مراد اس کے مشن اور اس کی لائی ہوئی شریعت کا نفاذ کرانا ہے، یا سابق نبی کی امت کی اصلاح ہے۔ اس مدد کے لئے بعد میں بھی نبی آتے رہے ہیں۔

## تین ضرورتوں کے ختم ہونے پر اتفاق

**قولہ۔** ''حضورؐ کو تمام دنیا کی ہدایت کے لئے مبعوث فرمایا گیا۔۔۔۔۔حضورؐ کی لائی ہوئی تعلیم بالکل اپنی صحیح صورت میں محفوظ ہے۔ اس میں مسخ وتحریف کا کوئی عمل نہیں ہوا۔۔۔۔۔حضورؐ کے ذریعہ سے دین کی تکمیل کر دی گئی ہے لہٰذا تکمیل دین کے لئے بھی اب کوئی نبی درکار نہیں رہا''

**اقول۔** یہ تینوں باتیں مسلّم ہیں۔ بلاشبہ آنحضرت ﷺ تمام دنیا کے لئے مبعوث ہوئے ہیں۔ قرآن مجید کامل شریعت اور محفوظ کتاب ہے مگر اتنی بات ضرور ہے کہ علماء نے قرآن پاک کی تفاسیر میں بہت سی غلط باتیں داخل کر دی ہیں جن کے ازالہ کی اشد ضرورت ہے۔ ہاں صاحبِ شریعت نبی یا مستقل نبی کے آنے کی اب ضرورت باقی نہیں ہے۔

## مدد کے لئے نبی کی ضرورت

**قولہ۔** ''اب رہ جاتی ہے چوتھی ضرورت۔ تو اگر اس کے لئے کوئی نبی درکار ہوتا تو وہ حضورؐ کے زمانے میں آپؐ کے ساتھ مقرر کیا جاتا۔ ظاہر ہے کہ جب وہ مقرر نہیں کیا گیا تو یہ وجہ بھی ساقط ہوگئی'' (ص ۳۶)

**اقول۔** یہ واضح بات ہے کہ نبی کے مشن کے چلانے اور اس کی شریعت پر لوگوں کو عمل پیرا کرنے کے لئے اصل ضرورت نبی کے بعد پیدا ہوتی ہے اس لئے آئندہ ظاہر ہونے

والے نبی کو آنحضرت ﷺ کے ''ساتھ'' کس طرح مقرر کیا جا سکتا تھا؟ البتہ آنے والے کے لئے قرآنی آیات میں ذکر ہو چکا ہے۔ لسانِ نبوی ﷺ پر عمومی ذکر بھی آیا ہے۔ مثلاً فرمایا:۔ ''ابوبکر افضل هذه الامة الا ان يكون نبیّ'' (دیلمی بحوالہ کنوزالحقائق مرتبہ امام مناوی طبع مصر ص ۷) اور ''ابوبکر خير الناس الا ان يكون نبیّ'' (طبرانی کبیر و کامل بن عدی بحوالہ جامع الصغیر مرتبہ امام سیوطی طبع مصر ص ۵) کہ حضرت ابوبکرؓ اس امت کے افضل اور بہترین انسان ہیں سوائے اس کے کہ بعد میں کوئی نبی پیدا ہو جائے'' اور خصوصی ذکر یوں ہوا۔ کہ مسیح موعود کے لئے چار مرتبہ ''نبی الله'' صحیح مسلم میں وارد ہوا ہے۔

## کیا محض اصلاح کے لئے نبی نہیں آسکتے؟

قولہ۔ ''اب ہمیں معلوم ہونا چاہئے کہ وہ پانچویں وجہ کون سی ہے جس کے لئے آپ کے بعد ایک نبی کی ضرورت ہو؟ اگر کوئی کہے کہ قوم بگڑ گئی ہے اس لئے اصلاح کی خاطر ایک نبی کی ضرورت ہے تو ہم اس سے پوچھیں گے کہ محض اصلاح کے لئے نبی دنیا میں کب آیا ہے کہ آج صرف اس کام کے لئے وہ آئے؟'' (ختم نبوت ص ۳۶)

**اقول**۔ آپ کو قوم کا بگاڑ اور اس کی اصلاح کی ضرورت تو مسلم ہے مگر آپ کا سوال یہ ہے کہ محض اصلاح کے لئے نبی دنیا میں کب آیا ہے؟'' گویا اگر یہ ثابت ہو جائے کہ پہلے کبھی نبی محض اصلاح کے لئے بھی آیا ہے، نیا پیغام دینا اس کا مقصد نہ تھا، پچھلے پیغام کی تکمیل بھی اس کا نصب العین نہ تھا اور نہ ہی وہ پہلی شریعت کو تحریفات سے پاک کرنے آیا تھا بلکہ وہ صرف اصلاح کے لئے آیا تھا اور سابقہ شریعت کا نفاذ اس کا نصب العین تھا۔ اگر ایسا ثابت ہو جائے تو آپ کے نزدیک جائز ہوگا کہ اب بھی محض اصلاح کے لئے نبی آجائے۔

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے **اِنَّـآ اَنْـزَلْـنَـا التَّوْرٰاةَفِيْهَا هُدیً وَّنُوْرٌ**

يَحْكُمُ بِهَا النَّبِيُّوْنَ الَّذِيْنَ اَسْلَمُوْا لِلَّذِيْنَ هَادُوْا (المائدہ:۴۴) کہ ہم نے تورات کو نازل کیا اس میں ہدایت اور نور موجود تھا۔تورات کے تابع انبیاء یہود کے لئے تورات کے مطابق فیصلہ کرتے تھے'' بخاری شریف میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشاد ہے کہ ''بنی اسرائیل کی قیادت انبیاء کیا کرتے تھے ۔جب کوئی نبی مر جاتا تو دوسرا نبی اس کا جانشین ہوتا'' (کتابچہ ختم نبوت ص۱۲)

حضرت مولوی محمد قاسم صاحب نانوتوی تحریر فرماتے ہیں:۔

''حضرت موسیٰؑ کے بعد حضرت عیسیٰؑ تک جتنے نبی ہوئے سب تورات پر ہی عمل کرتے رہے'' (ہدیۃ الشیعہ ص۳۷ نعمانی کتب خانہ لاہور)

بنی اسرائیل کے یہ پے در پے نبی ایک ہی قوم میں آتے رہے۔وہ کوئی نئی شریعت نہ لائے اور نہ ہی تحریفات دور کرنے کے لئے آئے کیونکہ تورات میں اس وقت ہدایت ونور موجود تھا اور وہ اسی کے مطابق فیصلے کرتے تھے۔حضرت مسیحؑ جن کے بارے میں اختلاف ہے ان کا بھی انجیل میں یہی قول ہے کہ:۔

''فقیہہ اور فریسی موسیٰ کی گدی پر بیٹھے ہیں پس جو کچھ وہ تمہیں بتائیں وہ سب کرو اور مانو لیکن ان کے سے کام نہ کرو کیونکہ وہ کہتے ہیں اور کرتے نہیں''(متی ۲۳\۲)

پس معلوم ہوا کہ یہ انبیاء محض اصلاح کے لئے آئے تھے اور ان کا نصب العین موسوی شریعت کا نفاذ تھا۔

## ہماری تائید میں ایک تازہ حوالہ

اس سلسلہ میں ''جماعت اہلحدیث کے ترجمان'ہفت روزہ الاعتصام لاہور کا ایک تازہ ترین حوالہ بھی قابل توجہ ہے ۔احادیث کے قلمبند نہ کئے جانے کے سلسلہ میں مولانا محمد حنیف ندوی لکھتے ہیں:۔

''ان ہزاروں انبیاء کے بارہ میں کیا کہا جائے گا جنہیں سرے سے کسی کتاب سے بہرہ مند ہی نہیں کیا گیا بلکہ جن کی نبوت کا دارومدار صرف ان کے اونچے کردار اور مصلحانہ عمل ہی پر استوار ہے اور جو صرف منذرین اور مبشرین[1] کے زمرہ میں شمار ہونے کے لائق ہیں کیا ان کو نبی تسلیم نہیں کیا جائے گا؟'' (الاعتصام ۳۰ مارچ ۱۹۶۲ء)

اب تو مودودی صاحب کو تسلیم کرنا ہی پڑے گا کہ بہت سے بلکہ ہزاروں انبیاء محض قوم کی اصلاح کے لئے آئے تھے اور ان کی ''نبوت کا دارومدار صرف ان کے اونچے کردار اور مصلحانہ عمل ہی پر استوار'' تھا

قوم کا بگاڑ آپ کو مسلّم ہے اور بہت سے انبیاء کا محض اصلاح کے لئے مبعوث ہونا ثابت شدہ حقیقت ہے۔ اب فرمائیے کہ آپ ضرورت نبوت سے کیونکر انکار کر سکیں گے؟

## نبوت مسلمانوں کے دل کی آواز ہے

امت میں یہ عقیدہ مسلسل چلا آیا ہے کہ آخری زمانہ میں آنحضرت ﷺ کی بعثت ثانیہ کے طور پر امام مہدی کا ظہور ہوگا ۔ آنے والے موعود کو مفسرین نے آیت وَهُوَ الَّذِیْ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰی وَ دِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْهِرَهٗ عَلَی الدِّیْنِ کُلِّهٖ کا مصداق قرار دیا ہے ۔ مسیح موعود کی آمد کا عقیدہ بھی امت میں جاری وساری رہا ہے۔ مودودی صاحب ایسے چند شاذ افراد کو مستثنیٰ کر کے مسلمانوں کا عمومی عقیدہ یہی چلا آیا ہے کہ آنے والا مسیح نبی ہے۔ خود نبی پاک ﷺ نے امت کے موعود کو چار مرتبہ نبی اللہ قرار دیا ہے ۔ بیشک اب تکمیل دین کے لئے نبی کی ضرورت نہیں مگر تکمیل اشاعت دین کا کام بھی نبی کے بغیر نہیں ہوسکتا۔ مودودی صاحب نے ''اقامت دین کی تحریک'' جاری کر کے جو تجربہ کیا اور جسے مسلمانوں کے دل کی آواز کہنا چاہئے، اسے خود مولوی صاحب کے الفاظ

---

[1] :۔اس سے حدیث لم یبق من النبوۃ الا المبشرات کی مزید وضاحت ہو جاتی ہے۔ (ابوالعطاء)

میں پڑھیئے۔ لکھتے ہیں:۔

''اکثر اوقات اقامت دین کی تحریک کے لئے کسی ایسے مرد کامل کو ڈھونڈتے ہیں جو ان میں سے ایک ایک شخص کے تصور کمال کا مجسمہ ہو اور جس کے سارے پہلو قوی ہی قوی ہوں۔ دوسرے الفاظ میں یہ لوگ دراصل نبی کے طالب ہیں۔ اگرچہ زبان سے ختم نبوت کا اقرار کرتے ہیں اور کوئی اجرائے نبوت کا نام بھی لے دے تو اس کی زبان گدی سے کھینچنے کے لئے تیار ہو جائیں گے مگر اندر سے ان کے دل ایک نبی مانگتے ہیں اور نبی سے کم کسی پر راضی نہیں'' (ترجمان القرآن دسمبر و جنوری ۴۲۔۱۹۴۳ء ص ۴۰۶)

گویا ضرورت نبوت کو سب مانتے ہیں۔ منہ سے ہزار انکار کریں مگر دل ہمارے ساتھ ہیں۔ مودودی صاحب تو انبیاء کی بعثت سے بیزار نظر آتے ہیں تا کہ انہیں ان پر ایمان نہ لانا پڑے۔ مگر حضرت موسیٰ علیہ السلام کتنے پیارے الفاظ میں فرماتے ہیں:۔

''کاش کہ خداوند کے سارے بندے نبی ہوتے'' (گنتی ۱۱\۲۹)

# فصل دہم

## جناب مودودی صاحب کے ''امور متفرقہ'' پر ایک نظر

### (۱) کفر وایمان کی کشمکش

**قولہ۔** ''یہ تفریق (نبی کے ماننے والوں اور نہ ماننے والوں کی) اس حالت میں تو ناگزیر ہے جبکہ نبی کے بھیجے جانے کی فی الواقع ضرورت ہو مگر جب اس کے آنے کی کوئی ضرورت باقی نہ رہے تو خدا کی حکمت اور اس کی رحمت سے یہ بات قطعی بعید ہے کہ وہ خواہ مخواہ اپنے بندوں کو کفر وایمان کی کشمکش میں مبتلا کرے اور انہیں کبھی ایک امت نہ بننے دے''

(کتابچہ ختم نبوت ص ۳۸)

**اقول۔** نبی کے بھیجے جانے کی ضرورت پر گذشتہ فصل میں بحث ہو چکی ہے۔ بقول مودودی صاحب ایک لاکھ چوبیس ہزار مرتبہ تو کفر وایمان کی کشمکش پیدا کرنا روا ہے مگر اب مودودی صاحب کے زمانہ میں یہ کشمکش کیوں پیدا کی جائے؟ جناب! جب ضرورت حقہ ثابت ہے تو یہ ''کشمکش'' بھی بقول آنجناب ناگزیر ہے۔ آخر بنی اسرائیل کا کیا قصور تھا کہ ان میں نبی کے بعد نبی آتے رہے اور بقول مودودی صاحب انہیں خواہ مخواہ کفر وایمان کی کش مکش میں مبتلا کیا گیا اور انہیں کبھی ایک امت نہ بننے دیا گیا؟ آج جن لوگوں کو نبی کے آنے پر ''کشمکش'' سے بچانے کے لئے مودودی صاحب کوشاں ہیں ان کے متعلق لکھتے ہیں:۔

''یہ انبوہ عظیم جس کو مسلمان قوم کہا جاتا ہے اس کا حال یہ ہے کہ اس کے ۹۹۹ فی

ہزار افراد نہ اسلام کا علم رکھتے ہیں نہ حق و باطل کی تمیز سے آشنا ہیں۔ نہ ان کا اخلاقی نقطہ نظر اور ذہنی رویہ اسلام کے مطابق تبدیل ہوا ہے۔ باپ سے بیٹے اور بیٹے سے پوتے کو بس مسلمان کا نام ملتا چلا آ رہا ہے اس لئے یہ مسلمان ہیں''

(مسلمان اور موجودہ سیاسی کشمکش حصہ سوم ص ۱۳۰ مکتبۂ جماعت اسلامی دارالاسلام جمال پور پٹھانکوٹ)

فرمایئے کیا ان حالات میں دشمنان اسلام کے حملوں کے دفاع کرنے اور آسمانی نشانوں کے ذریعہ نام کے مسلمانوں کو حقیقی مسلمان بنانے کے لئے امتی نبی کی ضرورت نہیں؟

## (۲) ''مشترک معاشرہ'' اور نبوت غیر تشریعی

قولہ۔ ''ایک گروہ اپنے تسلیم کردہ نبی کی پیش کی ہوئی وحی اور اس کی سنت سے قانون لے گا اور دوسرا گروہ اس کے ماخذ قانون ہونے کا سرے سے منکر ہوگا۔ اس بناء پر ان کا ایک مشترک معاشرہ بن جانا کسی طرح بھی ممکن نہ ہوگا'' (ختم نبوت ص ۳۷)

**اقول**۔ قوموں کے جذبات کو ابھارنے کا یہ پرانا طریقہ ہے جو انبیاء کے ہوشیار مخالف ہمیشہ اختیار کرتے آئے ہیں مگر غیر تشریعی اور امتی نبوت کے تعلق میں یہ حربہ بالکل غیر مؤثر ہے۔ کیونکہ امتی نبی کی وحی ماخذِ قانون یا تشریعی وحی نہیں ہوتی۔ اس لئے غیر تشریعی نبی کے آنے سے مشترک معاشرہ کے عقلاً ناممکن ہو جانے پر کوئی دلیل قائم نہیں ہوسکتی۔ دیکھئے حضرت مسیح ناصریؑ نے اپنے حواریوں سے صاف فرما دیا تھا کہ:۔

''فقیہہ اور فریسی موسیٰ کی گدی پر بیٹھے ہیں پس جو کچھ وہ تمہیں بتائیں وہ سب کرو اور مانو لیکن ان کے سے کام نہ کرو کیونکہ وہ کہتے ہیں اور کرتے نہیں'' (متی ۲۳\۲)

گویا فرمایا کہ جہاں تک ماخذِ قانون کا تعلق ہے ہمارا اور یہودی علماء کا اختلاف

نہیں۔ہم ایک ہی ''برادری'' کے افراد ہیں مگر عمل اور بے عملی کا ضرور اختلاف ہے۔

یہ تو انبیاء کرام کا موقف ہوتا ہے، وہ از خود قوم سے الگ نہیں ہوتے۔ڈاکٹر روٹھ کر اگر بیماروں سے دور جا بیٹھے تو وہ علاج کس طرح کر سکتا ہے؟ مگر واقعہ یہ ہوتا ہے کہ نبی (خواہ وہ غیر تشریعی ہی کیوں نہ ہو) کے آنے پر اس وقت کے علماء آیتِ قرآنی **فَرِحُوْا بِمَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ** (المومن:۸۴) کے مطابق سخت متکبرانہ انداز اختیار کر کے نبی اور اس کے غریب ساتھیوں کو دھتکار دیتے ہیں، ان پر کفر کے فتوے لگاتے ہیں، انہیں سنگسار کرتے اور جلا وطن کرتے ہیں گویا وہ خود ''مشترک معاشرہ'' کو ناممکن بنا دیتے ہیں۔مگر جب اللہ تعالیٰ نبی اور اس کے ماننے والوں کو کچھ استحکام عطا کرتا ہے تو یہی علماء بھیڑوں کے لباس میں آ کر شور مچاتے ہیں کہ اس نبی نے آ کر تو ہمارے معاشرے میں فساد پیدا کر دیا ہے حالانکہ فساد پیدا کرنے والے وہ علماء خود ہوتے ہیں۔راستبازوں کے خلاف سدا ہی ایسا ہوتا رہا ہے۔

مودودی صاحب نے جماعت احمدیہ کے خلاف ''معاشرہ'' کے سوال کو بے حد ابھارنے کی کوشش کی ہے حالانکہ یہ سوال محض بے بنیاد ہے۔امتی نبی کوئی نیا قانون نہیں لاتا۔حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا قانون اور آپؐ کی شریعت قرآن مجید ہے۔جب ماخذِ قانون ایک ہے تو مشترک معاشرہ کیونکر ناممکن ہے۔باقی جہاں بدنیتی ہوتی ہے جیسا کہ آج کل کے فتویٰ باز علماء کا شیوہ ہے تو وہاں تو کسی طرح بھی مشترک معاشرہ کا سوال پیدا نہیں ہوتا۔مودودی صاحب خود لکھتے ہیں:۔

''عام طور پر مسلمانوں کے مختلف گروہوں کے درمیان بحثوں اور مناظروں اور نزاعوں نے یہ کیفیت پیدا کر دی ہے ہر گروہ دوسرے کو گمراہ ٹھہرانے اور اس سے دور بھاگنے کے لئے دلیلیں ڈھونڈتا ہے اور بات بات پر فرقے بنتے ہیں۔مسجدیں الگ ہوتی ہیں اور شادی بیاہ کے تعلقات منقطع ہوتے ہیں''

(رسائل ومسائل ص ۱۵۸،۱۵۹ جلد اول اسلامک پبلیکیشنز)

ہاں ایک اور قیمتی بات ''مشترک معاشرہ'' کے سلسلہ میں مودودی صاحب خود فرما چکے ہیں کہ:۔

''فاجرین اور صالحین کے ساتھ بیک وقت تعلق نہیں رکھا جاسکتا''

(رسائل ومسائل ص ۲۰۵)

## (۳) اللہ تعالیٰ کی عدالت میں ریکارڈ پیش کر دینے کی بات

**قولہ**۔''اگر بالفرض محال نبوت کا دروازہ واقعی کھلا بھی ہو اور کوئی نبی آ بھی جائے تو ہم بے خوف وخطر اس کا انکار کر دیں گے خطرہ ہوسکتا ہے تو اللہ تعالیٰ کی باز پرس ہی کا تو ہوسکتا ہے۔ وہ قیامت کے روز ہم سے پوچھے گا تو ہم یہ سارا ریکارڈ خود بر سرِ عدالت لاکر رکھ دیں گے''(ص ۳۴)

**اقول**۔کیا یہی ''جرأت مندانہ اقدام'' یہودی نہیں اٹھا سکتے ؟ان کے علماء بھی کہتے پھرتے ہیں کہ اگر قیامت کے دن ہم سے باز پرس ہوئی تو ہم خدا کی کتاب (۲ سلاطین ۱۲\۱۱ اور ملاکی ۵\۴) بر سرِ عدالت لاکر رکھ دیں گے اور کہیں گے کہ خدایا! تو نے خود فرمادیا تھا کہ سچے مسیح کے آنے سے پہلے ایلیاء دوبارہ آئے گا اور وہ آسمان پر ہے۔ پس ایلیاء کے آسمان سے اترنے کے بغیر ہم مسیح بن مریم کو کس طرح سچا مان لیتے ؟ اگر ہم گمراہ ہوئے ہیں تو ذمہ داری آپ پر ہے۔

جناب مودودی صاحب! قیامت کا دن بڑا ہولناک ہے۔ وہاں ان چالاکیوں سے کام نہیں چل سکتا۔ خدا کی پاک کتاب قرآن مجید کی نصوص کے مقابلہ میں روایات واحادیث کو خیالی معنے دے کر پکڑے رکھنا اور انہیں قرآن کے تابع نہ کرنا کسی طرح تقویٰ شعاری پر محمول نہیں کیا جاسکتا۔ آپ بھول رہے ہیں خدارا تواضع اور فروتنی سے کام لے کر دعائیں کریں تا اللہ تعالیٰ حق کا راستہ کھول دے۔ اللھم امین۔

# خاتمہ

## مسئلہ فلسطین کے بارے میں مودودی صاحب کی پالیسی

## دجالی فتنہ کے استیصال اور غلبۂ اسلام کی ایمان پرور بشارت

### مسئلہ فلسطین کے بارے میں مودودی صاحب کی پالیسی

ایک لمبے عرصہ سے مغربی طاقتیں یہودی سلطنت (اسرائیل) کے لئے منصوبے بنا رہی تھیں اور یہود بھی رات دن اس تگ ودو میں لگے ہوئے تھے کہ ہمیں فلسطین اور اس کے ماحول میں ایک وسیع اسرائیلی سلطنت قائم کرنے کا موقع مل جائے۔ انہوں نے اس مجوزّہ سلطنت کا وہ نقشہ بھی شائع کر دیا تھا جسے اب گذشتہ ماہ مودودی صاحب نے ایک خاص مقصد کے لئے اپنے کتابچہ ''ختم نبوت'' کے ص ۶۰ پر شائع کیا ہے۔

یہود کے ان عزائم اور برطانیہ اور امریکہ کی یہودی سلطنت کے قیام کے لئے ان سازشوں سے عالم اسلام عرصۂ دراز سے مضطرب و بے چین تھا۔ اس کے خلاف تمام مسلمانوں نے احتجاج کیا مگر جناب مودودی صاحب اور ان کی ''اسلامی جماعت'' اس بارے میں بالکل خاموش رہی۔ آخر ۱۹۴۶ء میں مودودی صاحب نے ''قضیۂ فلسطین میں جماعت کا رویہ'' کے عنوان سے لکھا کہ:۔

''بعض اصحاب پوچھتے ہیں کہ فلسطین کی سیاست میں امریکہ اور برطانیہ کی خود غرضی اور اسلام دشمنی کے نتائج آشکارا ہیں جماعت اسلامی نے اس معاملہ میں کبھی اپنی پالیسی کا اظہار کیوں نہیں کیا''؟

اس سوال کے جواب میں مودودی صاحب نے فرمایا کہ:

''ہم وقتی مسائل کو اتنی اہمیت نہیں دیتے کہ اپنے اصل کام کو چھوڑ کر ان کے پیچھے پڑ جائیں''

پھر دنیا بھر کے مسلمانوں کی اس معاملہ کے سلسلہ میں تائید کرنے کا اظہار کرتے ہوئے لکھا کہ:۔

''ہمارے نزدیک اصل مسئلہ فلسطین یا ہندوستان یا ایران یا ٹرکی کا نہیں بلکہ اصل مسئلہ کفر واسلام کی کش مکش کا ہے اور ہم اپنا سارا وقت، ساری قوت اور ساری توجہ اسی مسئلے پر صرف کرنا ضروری سمجھتے ہیں جب تک یہ مسئلہ حل نہ ہوگا دوسرے مسائل کے حل ہو جانے سے کوئی فائدہ نہ ہوگا'' (ترجمان القرآن ستمبر ۱۹۴۶ء۔ جلد ۲۹ عدد ۴ ص ۲۵۲)

مودودی صاحب آج تک اپنی اسی پالیسی پر عمل پیرا رہے ہیں کہ فلسطین کا مسئلہ کوئی اصل مسئلہ نہیں۔ محض اس کے حل ہو جانے سے کوئی فائدہ نہ ہوگا، حالانکہ اسرائیل کے بننے پر بھی پندرہ برس گزر چکے تھے۔ مگر اب رسالہ ''ختم نبوت'' لکھتے وقت (مارچ ۱۹۶۲ء میں) یکا یک ان کی توجہ اسرائیل کی طرف ہوگئی ہے اور ان پر عجیب وغریب انکشافات ہوئے ہیں۔ پہلے جو اصل کام نہ تھا وہ اب اصل کام نظر آنے لگ گیا ہے۔ اور پہلے جس کے حل ہو جانے سے کوئی فائدہ متصور نہ تھا اب اسی میں سارا فائدہ دکھائی دے رہا ہے بلکہ بقول مودودی صاحب اب دو ہزار سال سے آسمانوں پر بیٹھنے والے مسیح اسرائیلی کا اصل مقصد یہی ہے کہ وہ اتر کر یہود سے سلطنت چھین کر مسلمانوں کے حوالے کر جائیں۔

## اپنے مسیح موعود کے متعلق یہود کے سہانے خواب

مودودی صاحب لکھتے ہیں کہ یہود کی تباہ حالی کے وقت انبیاء بنی اسرائیل نے ان کو خوشخبری دینی شروع کی کہ خدا کی طرف سے ایک مسیح آنے والا ہے جو ان کو اس ذلت

سے نجات دلائے گا۔ان پیشگوئیوں کی بناء پر یہودی ایک ایسے مسیح کی آمد کے متوقع تھے جو بادشاہ ہو۔لڑ کر ملک فتح کرے۔لیکن جب حضرت مسیح ابن مریم ان کی توقعات کے خلاف آئے تو یہود نے انکار کر دیا۔اس ذکر کے بعد مودودی صاحب لکھتے ہیں کہ:۔

''اس وقت سے آج تک دنیا بھر کے یہودی اس مسیح موعود( Promised Messiah) کے منتظر ہیں۔ان کا لٹریچر اس آنے والے دور کے سہانے خوابوں سے بھرا پڑا ہے۔تلمود اور ربّیوں کے ادبیات میں اس کا جو نقشہ کھینچا گیا ہے اس کی خیالی لذت کے سہارے صدیوں سے یہودی جی رہے ہیں اور یہ امید لئے بیٹھے ہیں کہ یہ مسیح موعود ایک زبردست جنگی وسیاسی لیڈر ہو گا جو دریائے نیل سے دریائے فرات تک کا علاقہ جسے یہودی اپنی میراث کا ملک سمجھتے ہیں انہیں واپس دلائے گا اور دنیا کے گوشے گوشے سے یہودیوں کو لاکر اس ملک میں پھر سے جمع کر دیگا'' (ختم نبوت ص۵۸)

## یہودی سلطنت خطرۂ عظیم بن گئی ہے

ان سہانے خوابوں کو حقیقت بنانے کئے لئے یہودی کیا کچھ کر چکے ہیں؟ مودودی صاحب لکھتے ہیں:۔

''فلسطین کے بڑے حصے سے مسلمان بیدخل کئے جا چکے ہیں اور وہاں اسرائیل کے نام سے ایک یہودی ریاست قائم کر دی گئی ہے۔اس ریاست میں دنیا بھر کے یہودی کھینچ کھینچ کر چلے آرہے ہیں۔امریکہ، برطانیہ اور فرانس نے اس کو ایک زبردست جنگی طاقت بنا دیا ہے۔یہودی سرمائے کی بے پایاں امداد سے یہودی سائنسدان اور ماہرین فنون اس کو روز افزوں ترقی دیتے چلے جاتے ہیں اور اس کی یہ طاقت گردوپیش کی مسلمان قوموں کے لئے ایک خطرۂ عظیم بن گئی ہے'' (ختم نبوت ص۵۹)

گویا فلسطین کے جس مسئلہ کو کل تک مودودی صاحب ایسا ''دورنظر ماہرالٰہیات''

اہمیت دینے کے لئے تیار نہ تھا وہ آج عالم اسلام کے لئے خطرۂ عظیم بن چکا ہے اور آج اس پر مودودی صاحب آنسو بہا رہے ہیں۔

## مودودی صاحب کی مرعوبیت اور سراسر وہمی اندازے

اب مودودی صاحب کے سیاسی ذہن کو اس خطرۂ عظیم کے بارے میں کیا محسوس ہو رہا ہے لکھتے ہیں:۔

(۱)''حالات کو دیکھتے ہوئے صاف محسوس ہوتا ہے کہ آئندہ کسی عالمگیر جنگ کی ہڑبونگ سے فائدہ اٹھا کر وہ (یہودی) ان علاقوں پر قبضہ کرنے کی کوشش کریں گے اور ٹھیک اسی موقع پر وہ دجال اکبران کا مسیح موعود بن کر اٹھے گا''(ص ۵۹)

(۲)''آخری بات جو ان احادیث سے اور بکثرت دوسری احادیث سے بھی معلوم ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ دجال جس کے فتنۂ عظیم کا استیصال کرنے حضرت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام کو بھیجا جائے گا یہودیوں میں سے ہوگا اور اپنے آپ کو مسیح کی حیثیت سے پیش کرے گا''

(ختم نبوت ص ۵۷)

(۳)''اس مسیح دجال کا مقابلہ کرنے کے لئے اللہ تعالیٰ کسی مثیل مسیح کو نہیں بلکہ اس اصلی مسیح کو نازل فرمائے گا جسے دو ہزار برس پہلے یہودیوں نے ماننے سے انکار کر دیا تھا اور جسے وہ اپنی دانست میں صلیب پر چڑھا کر ٹھکانے لگا چکے تھے۔ اس حقیقی مسیح کے نزول کی جگہ ہندوستان یا افریقہ یا امریکہ میں نہیں بلکہ دمشق میں ہوگی کیونکہ یہی مقام اس وقت عین محاذِ جنگ پر ہوگا''(ص ۶۱)

(۴)''حضرت عیسیٰ ابن مریم صبحدم نازل ہوں گے اور نماز فجر کے بعد مسلمانوں کو اس (دجال) کے مقابلہ پر لے کر نکلیں گے۔ ان کے حملے سے دجال پسپا ہو کر افیق کی گھاٹی سے اسرائیل کی طرف پلٹے گا اور وہ اس کا تعاقب کریں گے۔ آخر کار لد کے ہوائی اڈے پر

پہنچ کر وہ ان کے ہاتھ سے مارا جائے گا۔اس کے بعد یہودی چن چن کر قتل کئے جائیں گے اور ملت یہود کا خاتمہ ہو جائے گا۔عیسائیت بھی حضرت عیسیٰؑ کی طرف سے اظہار حقیقت ہو جانے کے بعد ختم ہو جائے گی''(ختم نبوت ص۶۱)

## مودودی صاحب کا تصور حکمت خداوندی کے خلاف ہے

قارئین کرام! یہودی سلطنت کا خطرۂ عظیم ہونا بلا شبہ حقیقت ہے مگر اس خطرہ کے مقابلہ اور ملت یہود ونصاریٰ کے خاتمہ کی جو آسان صورت جناب مودودی صاحب نے تجویز فرمائی ہے وہ یہود کے مندرجہ بالا ''سہانے خوابوں'' کی ہی ایک شکل ہے ''اسرائیل'' کی ظالمانہ سکیم کو ناکام بنانے کے لئے مسلمانوں کو زندہ عمل اور مؤثر ایمان کی ضرورت ہے۔ایسا ضرور ہوگا۔مگر اس کے لئے قربانی اور ایثار لازمی ہے محض خیالی پلاؤ سے ایسے کام نہیں ہوا کرتے۔

ان عبارتوں میں مودودی صاحب نے دجال اکبر کے بارے میں جو تصور دیا ہے اس پر مودودی صاحب کا اپنا مندرجہ ذیل اعتراض وارد ہوتا ہے کہ:۔

''حقیقت کو بالکل بے نقاب کر دینا جس سے عقلی آزمائش وامتحان کا کوئی موقع باقی نہ رہے۔حکمتِ خداوندی کے خلاف ہے''

(رسائل ومسائل جلد اول ص۱۵۱ اسلامک پبلیکیشنز)

اگر وہ صورت پیدا ہو جائے جس کا مودودی صاحب نے ذکر کیا ہے تو عقلی آزمائش اور امتحان کا کونسا موقع ہے؟

## دجال یہود میں سے نہیں ہوگا

پھر یہ صورتِ حال قرآن مجید اور احادیث صحیحہ کے بھی خلاف ہے۔یہود میں سے دجال اکبر کا ہونا احادیث سے ہرگز ثابت نہیں۔مودودی صاحب خود یہودی بچے کے

دجال ہونے کی تردید کر چکے ہیں۔لکھتے ہیں:۔

''ابن صیاد پر آپ کو شبہ ہوا تھا کہ شاید وہی دجال ہو۔اور حضرت عمرؓ نے تو قسم بھی کھالی تھی کہ یہی دجال ہے مگر بعد میں وہ مسلمان ہوا۔حرمین میں رہا۔حالتِ اسلام میں مرا اوراس کی نماز جنازہ مسلمانون نے پڑھی۔اب اس کی کیا گنجائش باقی رہ گئی کہ آج تک ابن صیاد پر دجال ہونے کا شبہ کیا جاتا رہا''

(رسائل ومسائل ص ۳۹ جلد اول اسلامک پبلیکیشنز)

اگر بایں ہمہ مودودی صاحب یہود میں سے ابن صیاد کے کسی مثیل کو دجال اکبر قرار دینے پر مصر ہوں تو انہیں ابن مریم کے کسی مثیل کو مسیح موعود بھی ماننا پڑے گا۔نبیٔ پاک ﷺ نے فرمایا ہے **من حفظ عشر اٰیات من اوّل سورۃالکھف عصم من فتنۃ الدجال** (صحیح مسلم کتاب فضائل القرآن باب فضل سورۃ الکہف) کہ جو شخص سورہ کہف کی شروع کی دس آیات بغور یاد کر لیگا وہ دجال کے فتنہ سے محفوظ رہے گا۔دوسری روایت میں سورہ کہف کی آخری دس آیات کا بھی ذکر ہے۔سورہ کہف کے شروع میں ان لوگوں کا ذکر ہے جو خدا کا بیٹا قرار دیتے ہیں اوراس کی تبلیغ کرتے ہیں۔اور قرآن مجید میں عیب اور کجی ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔آخری آیات میں ان لوگوں کا ذکر ہے جو ساری زندگی دنیا کے لئے خرچ کر رہے ہیں اور انہیں اپنی عجیب عادات پر ناز ہے۔یہ ساری باتیں عیسائی پادریوں اوران کے سائنسدانوں پر منطبق ہیں۔نیز سورہ مریم آیت ۹۱۔۹۲ میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا **تَكَادُ السَّمٰوٰتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْهُ وَتَنْشَقُّ الْاَرْضُ وَتَخِرُّ الْجِبَالُ هَدّاً اَنْ دَعَوْا لِلرَّحْمٰنِ وَلَداً** کہ عیسائیوں کے خدائے رحمان کا بیٹا ٹھہرانے سے آسمان پھٹ جانے، زمین شق ہوجانے اور پہاڑ ریزہ ریزہ ہوجانے کے قریب ہیں۔گویا یہ سب فتنوں سے بڑا فتنہ ہے اور مسیح موعود کے کاموں میں **یکسر الصلیب** کا امتیازی ذکر بھی

بتا رہا ہے کہ اس زمانہ میں زمین پر صلیبی مذہب کثرت سے پھیل چکا ہوگا۔

الغرض آیات و احادیث کی روشنی میں دجال یہود میں سے نہیں بلکہ نصاریٰ میں سے ہے اور دجال فرد واحد نہیں بلکہ ابنیت اور تثلیث کا پروپیگنڈا کرنے والا گروہ دجال ہے۔ پیشگوئیوں میں استعارات ہوتے ہیں آئندہ کے واقعات میں رؤیا میں کبھی ایک چیز یا ایک فرد دکھایا جاتا ہے مگر مراد کثرت یا گروہ ہوتا ہے۔ فرعونِ مصر کے خواب میں سات سات گائیں اور سات سات بالیں دکھائی گئیں مگر مراد سات سات سال کی سب گائیں اور سب بالیں تھیں۔

## دجال کا خروج مشرق سے مقدر تھا

دجال کے خروج کے لئے ممالک مشرقیہ مقدر تھے۔ آنحضرت ﷺ نے خود فرمایا تھا:۔

''میں خیال کرتا ہوں کہ وہ مشرق سے ظاہر ہوگا''

(رسائل ومسائل جلد اول ص ۱۳۸ اسلامک پبلیکیشنز)

فلسطین تو مدینہ سے شمال میں ہے وہاں کے کسی یہودی کو دجال قرار دینے میں کوئی تک نہیں ہے۔ پس دجال عیسائیت کے فتنہ کے علمبردار لوگ یعنی پادری ہیں جنہوں نے ممالک شرقیہ کو اپنا شکار سمجھ کر وہاں سے ہی خروج کیا تھا۔ جب یہ طے ہوگیا کہ دجال یہود میں سے نہیں بلکہ نصاریٰ میں سے ہے تو مودودی صاحب کی ساری سکیم غلط قرار پا گئی۔ یوں بھی یہ بڑے تعجب کی بات ہے کہ ایک طرف تو مسیح کے سانس سے حدِ بصر تک انسان مر رہے ہوں مگر دوسری طرف مسیح کے تعاقب کے باوجود ایک یہودی بچہ دمشق سے دوڑتا ہوا مودودی صاحب کے نقشہ کے مطابق قریباً دو سو میل کے فاصلہ تک یعنی لد کے ''ہوائی اڈے'' تک مسیح کے قابو میں نہ آئے۔ یہ بڑی متضاد سی بات ہے حالانکہ وہ

یہودی بچہ پانی میں نمک کے پگھلنے کی طرح پگھل بھی رہا ہے۔یا للعجب!

حقیقت یہی ہے کہ قرآن وحدیث نے آخری زمانہ کا سب سے بڑا فتنہ عیسائیت کا فتنہ قرار دیا ہے۔یاجوج وماجوج بھی انہی مغربی قوموں کا حصہ ہیں، مذہبی نقطۂ نگاہ سے وہ دجال ہیں اور آگ اور بھاپ سے کام لے کر دنیا پر غالب آجانے کے لحاظ سے وہ یاجوج ماجوج ہیں۔یہ قومیں آخری زمانہ میں اسلام پر خاص یورش کرنے والی تھیں۔یہی وہ فتنہ تھا جس سے ہر نبی ڈراتا آیا ہے اور اسی سے نبی ﷺ پناہ مانگتے تھے اور امت کو پناہ مانگنے کی تلقین فرماتے تھے۔اس فتنہ کا علاج صرف قرآنی دلائل اور آسمانی نشانات میں ہے۔اسی لئے صحیح مسلم میں آیا ہے کہ اس مقابلہ کے وقت اللہ تعالیٰ مسیح موعود کو وحی فرمائے گا کہ اپنی جماعت کو طور کی پناہ میں لے جاؤ یعنی آسمانی تجلیات کے ذریعہ یقین محکم پیدا کر کے دشمن کا مقابلہ کرو۔دوسری حدیث میں آیا ہے:۔

**''والقوة عليه يومئذٍ بالقرآن فان شانه بلاء شديد .**

کہ اس دجال کے مقابلہ کے لئے طاقت قرآن مجید سے حاصل ہوگی کیونکہ دجال کا فتنہ بہت سخت فتنہ ہے۔

(کنزالعمال جلد۱۴ حدیث ۳۹۶۸ دارالکتب العلمیہ بیروت لبنان)

## تین صدیوں کے اندر اندر غلبہ اسلام کی خوشخبری

مودودی صاحب کے کتابچہ کی آخری سطر یہ ہے کہ ''مسیح موعود کے نام سے جو کاروبار ہمارے ملک میں پھیلایا گیا ہے وہ ایک جعلسازی سے بڑھ کر کچھ نہیں ہے'' (ص۶۳) اس کے جواب میں خدا تعالیٰ کی فعلی شہادت کی طرف توجہ دلاتے ہوئے سیدنا حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا ایک نہایت ایمان پرور اعلان درج کر کے ہم اپنے مقالہ کو ختم کرتے ہیں وہ اعلان یہ ہے:۔

''مسیح موعود کا آسمان سے اترنا محض جھوٹا خیال ہے۔یاد رکھو کوئی آسمان سے نہیں اترے گا۔ ہمارے سب مخالف جواب زندہ موجود ہیں وہ تمام مریں گے اور کوئی ان میں سے عیسیٰ بن مریم کو آسمان سے اترتے نہیں دیکھے گا۔اور پھران کی اولاد جو باقی رہے گی وہ بھی مرے گی اوران میں سے بھی کوئی آدمی عیسیٰ بن مریم کو آسمان سے اترتے نہیں دیکھے گا۔اور پھراولاد کی اولاد مرے گی اور وہ بھی مریم کے بیٹے کو آسمان سے اترتے نہیں دیکھے گی۔تب خدا ان کے دلوں میں گھبراہٹ ڈالے گا کہ زمانہ صلیب کے غلبہ کا بھی گزر گیا اور دنیا دوسرے رنگ میں آ گئی مگر مریم کا بیٹا عیسیٰؑ اب تک آسمان سے نہ اترا۔تب دانشمند یک دفعہ اس عقیدہ سے بیزار ہو جائیں گے اور ابھی تیسری صدی آج کے دن سے پوری نہیں ہوگی کہ عیسیٰؑ کا انتظار کرنے والے کیا مسلمان اور کیا عیسائی سخت نا امید اور بدظن ہو کر اس جھوٹے عقیدہ کو چھوڑیں گے اور دنیا میں ایک ہی مذہب ہوگا اور ایک ہی پیشوا۔ میں تو ایک تخم ریزی کرنے آیا ہوں سو میرے ہاتھ سے وہ تخم بویا گیا اور اب وہ بڑھے گا اور پھولے گا اور کوئی نہیں جو اس کو روک سکے''

(تذکرۃ الشہادتین روحانی خزائن جلد ۲۰ ص ۶۷ مطبوعہ ۱۹۰۳ء)

**واٰخر دعوٰنا ان الحمد للہ رب العالمین**

خاکسار

۲۲ اپریل ۱۹۶۲ء　　　　ابوالعطاء جالندھری

# تتمہ

# مودودی صاحب کی آخری ''توضیحات پر تبصرہ

## ا۔مودودی صاحب کی شکست فاش

کتابچہ ''ختم نبوت'' (اپریل ۶۲ء) کے صفحہ ۲۴۔۲۵ پر مودودی صاحب نے حضرت امام غزالی کی کتاب الاقتصاد ص۱۱۳ کے حوالہ سے جو عبارت پیش کی تھی وہ خطرناک مغالطہ بلکہ صریح خیانت پر مشتمل تھی۔ہم نے الفرقان کے جوابی نمبر ''القول المبین''میں تفصیلی بحث کرتے ہوئے لکھا تھا کہ:۔

''ہم مودودی صاحب کو چیلنج دیتے ہیں کہ وہ حضرت امام غزالیؒ کی کتاب الاقتصاد کے حوالہ میں سے وہ الفاظ پیش کریں جن کا ترجمہ انہوں نے ''وہ اس نص کو جھٹلا رہا ہے'' کیا ہے؟ ہم پوری تحدی سے کہتے ہیں کہ مودودی صاحب ایسا فقرہ حضرت امام غزالیؒ کی عبارت سے پیش نہیں کر سکتے''[1]

جناب مودودی صاحب نے آخری ایڈیشن میں لکھا ہے کہ:۔

''منکرین ختم نبوت نے اس حوالے کی صحت کو بڑے زور شور سے چیلنج کیا ہے''

(ختم نبوت حاشیہ ص۲۶)

مگر اس چیلنج کا جواب کیا دیا ہے؟ فرماتے ہیں کہ ہم امام غزالی کی ''اصل عربی عبارت'' نقل کر دیتے ہیں۔جناب! آپ نے عربی عبارت تو نقل کر دی مگر وہ فقرہ کہاں ہے جس کا ترجمہ آپ نے پہلے ایڈیشن میں ''وہ اس نص کو جھٹلا رہا ہے'' کیا تھا؟ اصل

---

[1]:۔اس حوالہ کے لئے کتاب ہذا کا صفحہ ۱۱۴۔۱۱۵ ملاحظہ فرمائیں۔تفصیلی بحث صفحہ ۱۱۲ تا ۱۱۶ پر درج ہے (مصنف)

عبارت میں تو اب آپ نے "ولم یکن ذٰلک مبطلاً للنصوص"، نقل کیا ہے اور ترجمہ کیا ہے کہ "ہم یہ بھی نہیں کہہ سکتے کہ وہ نصوص کا انکار کر رہا ہے" (آخری ایڈیشن ص۲۸) کیا یہ صریح تناقض نہیں؟ مودودی صاحب! اگر آپ کی بجائے کوئی خداترس عالم ہوتا تو صاف اعترافِ خطا کر کے اپنے ضمیر کو آرام پہنچاتا مگر آپ کا تو عقیدہ ہی یہی ہے کہ "خصوصی حالات کے تحت جھوٹ بولنا فرض ہو جاتا ہے" (ترجمان القرآن مئی ۱۹۵۸ء) فالی اللہ المشتکیٰ

## ۲۔خاتم النبیین کے معنوں پر چیلنج کا جواب

القول المبین کی فصل ہفتم میں مرکب اضافی کے معنوں پر مفصل بحث موجود ہے۔اس میں ہمارا چیلنج بھی درج ہے کہ عربی زبان میں خاتم الشعراء، خاتم المحدثین، اور خاتم النبیین ایسے مرکب اضافی بطور مدح ہمیشہ ہی عدیم المثال، افضل اور اعلیٰ فرد کے معنوں میں استعمال ہوتے ہیں۔ہم نے اس ضمن میں ۴۳ مثالیں بھی ذکر کی ہیں۔جناب مودودی صاحب آخری ایڈیشن میں لکھتے ہیں کہ:۔

"اللہ عالم الغیب ہے اور انسان عالم الغیب نہیں ہیں۔اللہ کا کسی کو خاتم النبیین کہنا اور انسانوں کا کسی کو خاتم الشعراء اور خاتم الفقہاء وغیرہ کہہ دینا آخر ایک درجہ میں کیسے ہوسکتا ہے" (حاشیہ ص۱۲)

جواباً عرض ہے کہ ایک درجہ میں کس نے کہا ہے سوال تو عربی زبان اور عربی محاورہ کے معنوں کا ہے۔ظاہر ہے کہ جب معنے عدیم المثال اور افضل ہوں گے تو یہ فرق رہے گا کہ جسے خدا نے عدیم المثال اور افضل قرار دیا ہے وہ بہر حال ہمیشہ ہی عدیم المثال اور افضل ہوگا مگر انسان کا اندازہ اور تخمینہ غلط بھی ہوسکتا ہے لیکن لغوی معنوں میں کوئی فرق نہ

ہوگا۔ کیا اتنی سی واضح حقیقت بھی مودودی صاحب نہیں سمجھ سکتے ؟

## ۳۔ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کی روایت

مودودی صاحب ناراض ہیں کہ احمدی حضرت عائشہ صدیقہؓ کا قول مندرجہ تفسیر الدرالمنثور اور تکملہ مجمع البحار کو آنحضرتؐ کے ارشاد کے ''مقابلہ'' پر پیش کرتے ہیں (ص ۲۲ حاشیہ ) مگر یہ مودودی صاحب کی غلطی ہے۔ ہم ''مقابلہ'' میں نہیں بلکہ تفسیر وتشریح کے لئے حضرت صدیقہؓ کا قول پیش کرتے ہیں۔ یہ قول مشہور ہے اور اسے روایت مشہورہ کا درجہ حاصل ہے۔ آج تک اسے رد کرنے کی کسی قابلِ ذکر محدث نے جرأت نہیں کی بلکہ صلحاء اور بزرگان امت نے اسی قول کے مطابق تشریح کو قبول کیا ہے صرف مودودی صاحب ہی عاجز آکر تردید کررہے ہیں۔

## ۴۔امام طحاوی کا قول

نئے ایڈیشن میں مودودی صاحب نے دوسرے اقوال کے ساتھ بے ضرورت امام طحاوی کا قول بھی پیش کیا ہے حالانکہ اس جگہ بھی اسی نبوت کی تردید ہے جو آنحضرت ﷺ کے سید المرسلین ہونے کے منافی ہے یعنی شریعت والی اور مستقل نبوت۔ ورنہ مسیح موعود کی نبوت کے متعلق امام طحاوی کا عقیدہ واضح ہے۔

## ۵۔مودودی صاحب کی انتہائی سادگی

مودودی صاحب نے لکھا تھا کہ ''بالفرض وہ (مسیح) وفات ہی پا چکے ہوں تو اللہ انہیں زندہ کر کے اٹھالانے پر قادر ہے''۔ ہم نے آیات واحادیث کی رو سے فصل ہشتم میں ثابت کیا ہے کہ حقیقی مردے دوبارہ واپس نہیں آسکتے۔ مودودی صاحب نے نئے ایڈیشن میں ہمارے دلائل سے پوری طرح پہلوتہی کرتے ہوئے آیت **فاماته الله مائة عام** کی طرف توجہ دلاتے ہیں۔ حالانکہ صاف ظاہر ہے کہ اس آیت میں **اماتة** یعنی تفریق بین

الروح والجسد سے حقیقی معنے مراد نہیں ہو سکتے ورنہ اس کا ظرف مـــائة عـــام نہیں ہوسکتا تھا۔ یہ تو ایک منام اور کشف کا واقعہ ہے اسے حضرت مسیح کی توفی پر قیاس کرنا درست نہیں۔

## ۶۔ مسیح موعود کا نبی ہونا

نئے ایڈیشن میں مودودی صاحب نے علامہ تفتازانی، علامہ آلوسی اور امام رازی کی تفسیری حوالہ جات کا اضافہ اس لئے کیا ہے کہ ان میں درج ہے کہ آنے والا مسیح موعود امت کا فرد ہوگا ہاں نبی ضرور ہوگا مگر شریعت محمدیہؐ کا پابند ہوگا۔ الخ۔ ہم صرف اتنا ہی عرض کرتے ہیں کہ حیات ووفات مسیح ناصری علیہ السلام کے مسئلہ سے قطع نظر، ختم نبوت کی حقیقت کی حد تک یہ تمام حوالہ جات مودودی صاحب کے خلاف ہیں اور ہمارے حق میں ہیں۔ کیا مودودی صاحب غور فرمائیں گے؟

## ۷۔ مودودی صاحب کا آخری ''جھوٹا بہروپ''

پہلے ایڈیشن کا خاتمہ مودودی صاحب نے ''جعل سازی'' پر فرمایا تھا۔ آخری ایڈیشن کے آخری الفاظ یہ ہیں:۔

''یہ جھوٹے بہروپ(False impersanation) کا صریح ارتکاب ہے جو علی الاعلان کیا گیا ہے''(ص ۷۰)

اللہ تعالیٰ کے فرستادوں کو ہر زمانہ میں تاریکی کے فرزند اسی طرح کہتے رہے ہیں فرمایا **يَـاحَسْرَةً عَلَى الْعِبَادِ مَا يَأْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُ وْنَ** ۔اگر مودودی صاحب **الـراسـخون فی العلم** میں ہوتے تو انہیں وفات یافتہ مسیحؑ کی آمد ثانی کی تاویل یعنی افراد امت کا مریمی صفات سے عیسوی صفات کی طرف منتقل ہونا، نیز دمشق سے اس کی مجازی صفت والا شہر مراد ہونا اور منارہ کے معنے مقامِ نور ہونا وغیرہ امور فوراً کھل جاتے اور پیشگوئیوں کے استعارات کو وہ بخوبی سمجھ سکتے تھے۔ مگر کیا کیا جائے خدا تعالیٰ

فرماتا ہے کہ جب بھی کوئی آسمانی مامور آیا تو ہمیشہ ظاہر پرست علماء نے تکبر اور غرور سے کام لیا **فَرِحُوْا بِمَا عِنْدَهُمْ مِنَ الْعِلْمِ وَحَاقَ بِهِمْ مَاكَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ** (المومن:۸۴) اس لئے اب اللہ تعالیٰ سے ہی دعا ہے کہ وہ اپنے بندوں کی خود رہنمائی فرمائے **آمین یا رب العالمین**

ربوہ — خاکسار

۲۳ دسمبر ۱۹۶۳ء — ابوالعطاء جالندھری

# تتمّہ

# مودودی صاحب کی آخری ''توضیحات'' پر تبصرہ

## (ا) مودودی صاحب کی شکست فاش

کتابچہ ''ختم نبوت'' (اپریل ۶۲ء) کے صفحہ ۲۴۔۲۵ پر مودودی صاحب نے حضرت امام غزالی کی کتاب الاقتصاد صفحہ ۱۱۳ کے حوالہ سے جو عبارت پیش کی تھی وہ خطرناک مغالطہ بلکہ صریح کیانت پر مشتمل تھی۔ ہم نیالفرقان کے جوابی نمبر ''القول المبین '' میں تفصیلی بحث کرتے ہوئے لکھا تھا کہ:۔

''ہم مودودی صاحب کو چیلنج دیتے ہیں کہ وہ حضرت امام غزالی کی کتاب الاقتصاد کے حوالہ میں سے وہ الفاظ پیش کریں جن کا ترجمہ انہوں نے ''وہ اس نص کو جھٹلا رہا ہے'' کیا ہے؟ ہم پوری تحدی سے کہتے ہیں کہ مودودی صاحب ایسا فقرہ حضرت امام غزالیؒ کی عبارت سے پیش نہیں کر سکتے [۱]''

جناب مودودی صاحب نے آخری ایڈیشن میں لکھا ہے کہ:۔

''منکرین ختم نبوت نے اس حوالے کی صحت کو بڑے زور شور سے چیلنج کیا ہے''

(ختم نبوت حاشیہ ص ۲۶)

مگر اس چیلنج کا جواب کیا دیا ہے؟ فرماتے ہیں کہ ہم امام غزالی کی ''اصل عربی عبارت'' نقل کر دیتے ہیں۔ جناب! آپ نے عربی عبارت تو نقل کر دی مگر وہ فقرہ کہاں ہے جس کا ترجمہ آپ نے پہلے ایڈیشن میں ''وہ اس نص کو جھٹلا رہا ہے'' کیا تھا؟ اصل عبارت تو اب آپ نے ''ولم یکن ذٰلک مبطلاً للنصوص'' نقل کیا ہے اور ترجمہ کیا ہے کہ ''ہم یہ بھی نہیں کہہ سکتے کہ وہ نصوص کا انکار کر رہا ہے'' (آخری ایڈیشن صفحہ ۲۸)

کیا یہ صریح تناقض نہیں؟ مودودی صاحب! اگر آپ کی بجائے کوئی خداترس عالم ہوتا تو صاف اعتراف خطا کر کے اپنے ضمیر کو آرام پہنچاتا مگر آپ کا تو عقیدہ ہی یہی ہے کہ ''خصوصی حالات کے تحت جھوٹ بولنا فرض ہوجاتا ہے''(ترجمان القرآن مئی ۱۹۵۸ء)فالی اللہ المشتکیٰ

## ۲۔خاتم النبیین کے معنوں پر چیلنج کا جواب

القول المبین کی فصل ہفتم میں مرکب اضافی کے معنوں پر مفصل بحث موجود ہے ۔اس میں ہمارا چیلنج بھی درج ہے کہ عربی زبان میں خاتم الشعراء، خاتم المحدثین اور ایسے مرکب اضافی بطور مدح ہمیشہ ہی عدیم المثال ،افضل اور اعلیٰ فرد کے معنوں میں استعمال ہوئے ہیں ۔ہم نے اس ضمن میں ۴۳ مثالیں بھی ذکر کی ہیں ۔جناب مودودی صاحب آخری ایڈیشن میں لکھتے ہیں کہ:۔

''اللہ عالم الغیب ہے اور انسان عالم الغیب نہیں ہیں ۔اللہ کا کسی کو خاتم النبیین کہنا اور انسانوں کا کسی کو خاتم الشعراء اور خاتم الفقہاء وغیرہ کہہ دینا آخر ایک درجہ میں کیسے ہوسکتا ہے''(صفحہ ۱۲ حاشیہ)

جواباً عرض ہے کہ ایک درجہ میں کس نے کہا ہے سوال تو عربی زبان اور عربی محاورہ کے معنوں کا ہے ۔ظاہر ہے کہ جب معنے عدیم المثال اور افضل ہوں گے تو یہ فرق تو رہے گا کہ جسے خدا نے عدیم المثال اور افضل قرار دیا ہے وہ بہرحال ہمیشہ ہی عدیم المثال اور افضل ہوگا مگر انسان کا اندازہ اور تخمینہ غلط بھی ہوسکتا ہے لیکن لغوی معنوں میں تو کوئی فرق نہ ہوگا ۔کیا اتنی واضح حقیقیت بھی مودودی صاحب نہیں سمجھتے ؟

## ۳۔ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کی روایت

مودودی صاحب ناراض ہیں کہ احمدی حضرت عائشہ صدیقہؓ کا قول مندرجہ

تفسیر الدرالمنثور اور تکملہ مجمع البحار کو آنحضرتؐ کے ارشاد کے ''مقابلہ'' پر پیش کرتے ہیں (ص۲۲ حاشیہ) مگر یہ مودودی صاحب کی غلطی ہے۔ہم ''مقابلہ'' میں نہیں بلکہ تفسیر وتشریح کے لئے حضرت عائشہ صدیقہؓ کا قول پیش کرتے ہیں۔ یہ قول مشہور ہے اور اسے روایت مشہورہ کا درجہ حاصل ہے۔آج تک اسے رد کرنے کی کسی قابل ذکر محدث نے جرأت نہیں کی بلکہ صلحاء و بزرگان امت نے اسی قول کے مطابق تشریح کو قبول کیا ہے صرف مودودی صاحب ہی عاجز آ کر تردید کر رہے ہیں۔

## ۴۔امام طحاوی کا قول

نئے ایڈیشن میں مودودی صاحب نے دوسرے اقوال کے ساتھ بے ضرورت امام طحاوی کا قول بھی پیش کیا ہے حالانکہ اس جگہ بھی اسی نبوت کی تردید ہے جو آنحضرت ﷺ کے سید المرسلین ہونے کے منافی ہے یعنی شریعت والی اور مستقل نبوت۔ ورنہ مسیح موعود کی نبوت کے متعلق امام طحاوی کا عقیدہ واضح ہے۔

## ۵۔مودودی صاحب کی انتہائی سادگی

مودودی صاحب نے لکھا تھا کہ ''بالفرض وہ (مسیح) وفات ہی پا چکے ہوں تو اللہ انہیں زندہ کر کے اٹھالانے پر قادر ہے'' ہم نے آیات واحادیث کی رو سے فصل ہشتم میں ثابت کیا ہے کہ حقیقی مردے دوبارہ واپس نہیں آ سکتے۔مودودی صاحب نے نئے ایڈیشن میں ہمارے دلائل سے پوری طرح پہلوتہی کرتے ہوئے آیت **فاماته الله مائة عام** کی طرف توجہ دلاتے ہیں۔حالانکہ صاف ظاہر ہے کہ اس آیت میں **اماتة** یعنی تفریق بین الروح والجسد سے حقیقی معنے مراد نہیں ہو سکتے ورنہ اس کا ظرف **مائة عام** نہیں ہو سکتا۔ یہ تو ایک منام اور کشف کا واقعہ ہے اسے حضرت مسیح کی توفی پر قیاس کرنا درست نہیں۔

## ۶۔مسیح موعود کا نبی ہونا

نئے ایڈیشن میں مودودی صاحب نے علامہ تفتازانی، علامہ آلوسی اور امام رازی کے تفسیری حوالہ جات کا اجافہ اس لئے کیا ہے کہ ان میں درج ہے کہ آنے والا مسیح موعود امت کا فرد ہوگا۔ہاں نبی ضرور ہوگا مگر شریعت محمدیہؐ کا پابند ہوگا۔الخ۔ہم صرف اتنا ہی عرض کرتے ہیں کہ حیات ووفات مسیح ناصری علیہ السلام کے مسئلہ سے قطع نظر، ختم نبوت کی حقیقت کی حد تک یہ تمام حوالہ جات مودودی صاحب کے خلاف ہیں اور ہمارے حق میں ہیں۔کیا مودودی صاحب غور فرمائیں گے؟

## ۷۔مودودی صاحب کا آخری ''جھوٹا بہروپ''

پہلے ایڈیشن کا خاتمہ مودودی صاحب نے ''جعل سازی'' پر فرمایا تھا۔آخری ایڈیشن کے آخری الفاظ یہ ہیں:۔

''یہ جھوٹے بہروپ (false ampersanation) کا صریح ارتکاب ہے جو علی الاعلان کیا گیا ہے''(ص ۷۰)

اللہ تعالیٰ کے فرستادوں کو ہر زمانہ میں تاریکی کے فرزند اسی طرح کہتے رہے ہیں فرمایا **یا حسرۃً علی العباد مایأتیھم من رسول الا کانوا بہٖ یستھزئون**۔اگر مودودی صاحب **الراسخون فی العلم** میں ہوتے تو انہیں وفات یافتہ مسیحؑ کی آمد ثانی کی تاویل یعنی افراد امت کا مریمی صفات سے عیسوی صفات کی طرف منتقل ہونا، نیز دمشق سے اس کی مجازی صفت والا شہر مراد ہونا اور منارہ کے معنے مقام نور ہونا،یہ امور کھل جاتے اور پیشگوئیوں کے استعارات کو وہ بخوبی سمجھ سکتے تھے۔مگر کیا کیا جائے خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ جب بھی کوئی آسمانی مامور آیا تو ہمیشہ ظاہر پرست علماء نے تکبر اور غرور سے کام لیا **فرحوا بما عندھم من العلم وحاق بھم ما کانوا بہٖ یستھزئون** (المومن:۸۳) اس لئے اب اللہ تعالیٰ سے ہی دعا ہے کہ وہ اپنے بندوں کی خود راہنمائی فرمائے۔آمین یا

